صَلٰوۃً وَّتَصُوْمُ وَتُصَلِّیْ۔ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاؤدَ۔

نماز پڑھے۔

ترمذی وابوداؤد۔

لہ یحییٰ بن معین رحمہ اللہ نے عدی کے دادا کے نام کی تعیین کرتے ہوئے کہا اس کا نام دینار ہے۔ اور عدی بن ثابت تابعی ثقہ ہے۔ ابن حبان نے اسے ثقات میں ذکر کیا۔ کوفہ میں شیعہ کی مسجد کا امام اور ان کا واعظ تھا۔ ابن معین نے کہا حد سے بڑھا ہوا شیعہ ہے۔ دار قطنی نے کہا غالی رافضی ہے۔ مگر ثقہ اور صدوق ہے۔ ۱۱۶ھ میں فوت ہوا۔

۵۱۶ وَعَنْ حَمْنَۃَ بِنْتِ جَحْشٍ قَالَتْ كُنْتُ اُسْتَحَاضُ حَيْضَةً كَثِيْرَةً شَدِيْدَةً فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَسْتَفْتِيْهِ وَاُخْبِرُهٗ فَوَجَدْتُهٗ فِيْ بَيْتِ اُخْتِيْ زَيْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اُسْتَحَاضُ حَيْضَةً كَثِيْرَةً شَدِيْدَةً فَمَا تَاْمُرُنِيْ فِيْهَا قَدْ مَنَعَتْنِيَ الصَّلٰوةَ وَالصِّيَامَ قَالَ اَنْعَتُ لَكِ الْكُرْسُفَ فَاِنَّهٗ يُذْهِبُ الدَّمَ قَالَتْ هُوَ اَكْثَرُ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَتَلَجَّمِيْ قَالَتْ هُوَ اَكْثَرُ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَاتَّخِذِيْ ثَوْبًا قَالَتْ هُوَ اَكْثَرُ مِنْ ذٰلِكَ اِنَّمَا اَثُجُّ ثَجًّا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاٰمُرُكِ بِاَمْرَيْنِ اَيَّهُمَا صَنَعْتِ اَجْزَءَ عَنْكِ مِنَ الْاٰخَرِ وَاِنْ قَوِيْتِ عَلَيْهِمَا فَاَنْتِ اَعْلَمُ قَالَ لَهَا اِنَّمَا هٰذِهٖ رَكْضَةٌ مِّنْ رَكَضَاتِ الشَّيْطَانِ فَتَحَيَّضِيْ سِتَّةَ اَيَّامٍ اَوْ سَبْعَةَ اَيَّامٍ فِيْ عِلْمِ اللّٰهِ ثُمَّ اغْتَسِلِيْ حَتّٰى اِذَا رَاَيْتِ اَنَّكِ قَدْ طَهُرْتِ وَاسْتَنْقَاْتِ

حضرت حمنہ بنت جحش رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ فرماتی ہیں مجھے بہت زیادہ اور شدید استحاضہ آتا تھا میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اس کا فتویٰ دریافت کرنے اور آپ کو خبر دینے کے لیے آئی۔ میں نے آپ کو اپنی ہمشیرہ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے گھر پایا میں نے کہا یا رسول اللہ مجھے تو بہت اور شدید استحاضہ آتا ہے۔ آپ مجھے اس کے بارے میں کیا حکم دیتے ہیں۔ اس نے تو مجھے نماز روزے سے روک دیا ہے۔ فرمایا اس کے لیے میں تجھے روئی کی گدی بتاتا ہوں۔ وہ خون کو روک رکھے گی۔ حمنہ نے کہا وہ اس سے زیادہ ہے۔ فرمایا شرمگاہ پر کپڑے کی لگام باندھ۔ حمنہ نے کہا وہ اس سے بھی زیادہ ہے۔ وہ تو مجھ سے زور دار بارش کی طرح خارج ہوتا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اس کے لیے تجھے دو چیزیں بتاتا ہوں۔ ان میں سے جو کرے گی وہ دوسری کے لیے کفایت کرے گی۔ اور اگر دونوں کرے تو تو بہتر جانتی ہے اور اس سے فرمایا بیشک یہ شیطانی تکلیفوں میں سے ایک تکلیف ہے تجھے اللہ کے علم کے مطابق چھ یا سات دن حیض کے شمار کرنے چاہئیں۔ پھر غسل کر یہاں تک کہ جب تو دیکھے کہ تو پاک اور خوب

فَصَلِّي ثَلَاثًا وَعِشْرِينَ لَيْلَةً أَوْ أَرْبَعًا وَعِشْرِينَ لَيْلَةً وَأَيَّامَهَا وَصُومِي فَإِنَّ ذٰلِكَ يُجْزِئُكِ وَكَذٰلِكَ فَافْعَلِي كُلَّ شَهْرٍ كَمَا تَحِيضُ النِّسَاءُ وَكَمَا يَطْهُرْنَ مِيقَاتَ حَيْضِهِنَّ وَطُهْرِهِنَّ وَإِنْ قَوِيتِ عَلَى أَنْ تُؤَخِّرِينَ الظُّهْرَ وَتُعَجِّلِينَ الْعَصْرَ وَتَغْتَسِلِينَ وَتَجْمَعِينَ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَتُؤَخِّرِينَ الْمَغْرِبَ وَتُعَجِّلِينَ الْعِشَاءَ ثُمَّ تَغْتَسِلِينَ وَتَجْمَعِينَ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فَافْعَلِي وَتَغْتَسِلِينَ مَعَ الْفَجْرِ فَافْعَلِي وَصُومِي إِنْ قَدَرْتِ عَلَى ذٰلِكَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهٰذَا أَعْجَبُ الْأَمْرَيْنِ إِلَيَّ۔ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُودَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ

صاف ستھری ہو گئی ہے تو پھر تئیس یا چوبیس رات نماز پڑھ ان کے دنوں سمیت۔ اور روزے رکھ۔ بیشک یہ تیرے لیے کفایت کرے گا۔ اور اسی طرح ہر مہینے کیا کر جس طرح حیض اور طہر کے دنوں میں عورتیں حیض کے دن گزارتی اور پھر پاک ہوتی ہیں اور استحاضہ کے ایام میں اگر تجھ میں طاقت و ہمت ہو کہ نماز ظہر کو مؤخر کرے اور عصر میں جلدی کرے۔ پھر غسل کرے اور ظہر و عصر کی دونوں نمازیں اکٹھی پڑھے۔ اسی طرح مغرب کو مؤخر کرے اور عشاء میں جلدی کرے۔ پھر غسل کر کے دونوں نمازیں اکٹھی پڑھے تو ایسا کرے۔ اور اگر تجھے طاقت ہو کہ فجر کی نماز کے لیے غسل کرے تو ایسا کرے۔ اور روزے رکھ اگر تجھے ہمت ہو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے نزدیک دونوں میں سے یہ کام زیادہ اچھا ہے۔

(احمد، ابوداؤد، ترمذی)

ف۱ ۔ جحش جیم مفتوحہ کی تقدیم اور حائے مہملہ ساکنہ کے ساتھ حضرت حمنہ بنت جحش رضی اللہ عنہا ام المومنین حضرت زینب جحش رضی اللہ عنہا کی بہن ہیں پہلے حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں جب وہ (جنگ احد میں) شہید ہو گئے تو حضرت عبداللہ بن طلحہ رضی اللہ عنہ کے نکاح میں آئیں۔

عہ حمنہ حائے مہملہ کے فتح اور سکون میم کے ساتھ

ف۲ ۔ کرسف روئی کا ٹکڑا بضم کاف و سین جس سے تو اپنی شرمگاہ کو پُر کرے۔

ف۳ ۔ کروہ شرمگاہ کے باہر کے حصہ تک خون کے آنے کو روکتا ہے۔ اور جب تک کہ فرج ظاہر تک خون نہ پہنچے حیض اور استحاضہ کا حکم جاری نہیں ہوتا۔

ف۴ ۔ یعنی یہ علت و بیماری جو تجھے لاحق ہے یا یہ خبط و حیرت جس میں تو مبتلا ہے، نہیں ہے مگر شیطان کے فساد برپا کرنے اور اس کے ضرر و تکلیف پہنچانے اور اس کی تلبیس و گڑبڑ کرنے کے باعث۔ تاکہ وہ تیرے دین، تیری طہارت و نماز میں خلل اندازی کرے۔ رکض کا اصل معنی ہے کسی کو پاؤں سے ٹھوکر مارنا اور ایڑی لگا کر گھوڑے

کو دوڑانے پر آمادہ کرنا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیطان کو انسان کے بدن میں تصرف کرنے کی بھی طاقت دی گئی ہے جس کی وجہ سے وہ انسان کو کئی بدنی بیماریوں میں مبتلا کر کے اللہ تعالیٰ کی عبادت سے روکتا ہے۔ اس کے بعد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مذکورہ دو چیزیں بیان فرمائیں۔

ؔ۵ یعنی چھ یا سات دن حیض کے احکام کا التزام کر۔ کو تماع، نماز، روزہ سے دور رہ۔ اپنی عادت کے مطابق جو تیری پہلے سے تھی۔ اس بارے میں ان عورتوں سے موافقت کر جو عمر، رشتے اور رہائش میں تیری طرح اور تیرے ساتھ شریک ہیں۔ یا ستۃ ایام او سبعۃ ایام میں لفظ او کا مطلب ہے کہ آپ نے اسے دو عددوں میں سے کسی ایک عدد کے اختیار کرنے کی اجازت دی۔ کیونکہ یہ دو عدد ہی عادت کے لحاظ سے عورتوں میں غالب و مشہور رہا۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ لفظ او شک کے لیے ہو۔ اور حضور علیہ السلام نے ان دو عددوں میں سے ایک کا ذکر کیا ہو۔ اور یہ جو فرمایا فی علم اللہ یعنی اللہ کے علم میں۔ تو اس کا معنیٰ یہ ہے کہ ان عددوں میں سے ایک عدد کی جانب تیرا رجوع کرنا اس میں شامل اور درج ہے جو اللہ تعالیٰ نے میری زبان سے تجھے بتلایا ہے یا اس میں داخل ہے جو اس نے لوگوں کو بتلایا اور ان کے لیے شرع قرار دیا ہے۔ اور اگر لفظ او شک کے لیے ہو تو پھر یہ راوی کا قول کا ہوگا یعنی اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چھ کا عدد بیان کیا یا سات کا۔

ؔ۶ یعنی ایام مذکورہ کے گزر جانے سے تجھے پاک ہونے کی حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔

ؔ۷ تیئیس دن رات نمازیں ادا کر جب کہ تو حیض کے سات دن شمار کرے۔

ؔ۸ چوبیس دن رات اگر حیض کے چھ دن شمار کرے۔

ؔ۹ یعنی اسی طرح ہر ماہ چھ یا سات دن اپنے آپ کو حائضہ شمار کر اور اپنے اوپر حیض کے احکام جاری کر پھر تیئس یا چوبیس دن نماز روزہ کر۔

ؔ۱۰ یعنی پھر آپ نے وان قویت کے الفاظ سے دوسری چیز بیان فرمائی جس کا اسے اختیار دیا تھا۔

ؔ۱۱ نماز ظہر و مغرب کے موخر کرنے کا آپ نے اسے جو حکم دیا اس میں دو احتمال ہیں۔ ایک یہ کہ ان کا وقت گزرنے کے بعد ان کو ادا کرے یعنی ظہر کو وقت عصر میں اور مغرب کو وقت عشاء میں ادا کرے جس طرح مسافر امام شافعی رحمۃ اللہ کے مذہب کے مطابق جمع تاخیر کرتا ہے۔ جیسا کہ علامہ طیبی کے کلام سے معلوم ہوتا ہے۔ دوسرا احتمال یہ ہے کہ ظہر کو اس کے آخر وقت تک جو عصر کے وقت سے متصل ہے موخر کرے اور مغرب کو اس کے آخر وقت تک جو عشاء سے متصل ہے موخر کرے یہ دوسرا احتمال حنیفہ کی تاویل کے مطابق ہے۔ اسے جمع صوری کہتے ہیں۔

جیسا کہ شیخ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے شرح میں اس کی تصریح کی ہے۔ آگے آنے والی حدیث کا ظاہر ترجمہ بھی حنفیہ کی تاویل کے مطابق ہے تو احتمال ثانی کا خلاصہ یہ ہوا کہ مستحاضہ عورت ہر روز تین بار غسل کرے ایک ظہر و عصر کے لیے، دوسرا مغرب و عشاء کے لیے اور تیسرا نماز فجر کے لیے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ ہر نماز کے لیے غسل کرے۔ جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس قول وان قویت علی ان تؤخرین الظھر الی آخرہٖ میں اس جانب اشارہ کیا۔ کیونکہ اس عبارت سے اس کے لیے نماز کے وقت وضو کرنے سے عاجز ہونا سمجھا آتا ہے اور یہ امیر المؤمنین حضرت علی حضرت عبداللہ بن مسعود، ابن زبیر اور تابعین کی ایک جماعت کا مذہب ہے طیبی نے کہا یہ مذہب فقہ کے زیادہ مشابہ اور زیادہ لائق ہے۔ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا مذہب ایک غسل کے ساتھ دو نمازیں جمع کرنے کا ہے اور یہ مذہب اس حدیث کے ساتھ زیادہ مشابہ ہے۔ کیونکہ اس حدیث میں ہر نماز کے وقت غسل کرنے کی نسبت زیادہ آسانی اور سہولت ہے۔ اسی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھذا اعجب الامرین الی یعنی یہ غسل (دو نمازوں کے لیے ایک غسل) دوسرے امر (ہر نماز کے لیے غسل) کی نسبت مجھے زیادہ پسند ہے۔ جیسا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت شریف تھی کہ جس چیز میں امت کے لیے آسانی اور سہولت ہوتی تھی آپ اسے اختیار کرتے تھے۔ ایک حدیث میں آیا ہے۔ مَا خُيِّرَ بَيْنَ الْاَمْرَيْنِ اِلَّا اخْتَارَ اَيْسَرَهُمَا۔ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب دو کاموں میں اختیار دیا جاتا تو آپ ان میں سے زیادہ آسان کام کو اختیار کرتے تھے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۵۱۱ عَنْ اَسْمَاءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ قَالَتْ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ فَاطِمَةَ بِنْتَ اَبِيْ حُبَيْشٍ اسْتُحِيْضَتْ مُنْذُ كَذَا وَكَذَا فَلَمْ تُصَلِّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُبْحَانَ اللّٰهِ اِنَّ هٰذَا مِنَ الشَّيْطٰنِ لِتَجْلِسْ فِيْ مِرْكَنٍ فَاِذَا رَاَتْ صُفَارَةً فَوْقَ الْمَاءِ فَلْتَغْتَسِلْ

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا یا رسول اللہ بے شک فاطمہ بنت ابی حبیش کو اتنے عرصہ (مدت دراز) سے خون استحاضہ آرہا ہے۔ اس عارضے کے باعث اس نے نماز نہیں پڑھی۔ آپ نے بطور تعجب فرمایا سبحان اللہ یہ (بیماری) شیطان کی طرف سے ہے۔ یہ شیطان کی ضرر رسانیوں میں سے ضرر پہنچانے والی ایک چیز ہے اسے چاہیے کہ پانی سے بھرے

لِلظُّهْرِ وَالْعَصْرِ غُسْلًا وَّاحِدًا وَتَغْتَسِلُ لِلْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ غُسْلًا وَّاحِدًا وَّتَغْتَسِلُ لِلْفَجْرِ غُسْلًا وَّاحِدًا وَّتَوَضَّأُ فِيمَا بَيْنَ ذٰلِكَ ـ رَوَاهُ اَبُوْدَاؤْدَ وَ قَالَ رَوٰى مُجَاهِدٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ لَمَّا اشْتَدَّ عَلَيْهَا الْغُسْلُ اَمَرَهَا اَنْ تَجْمَعَ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ ـ

ہوئے ایک بڑے ٹب میں بیٹھے ۔جب پانی کے اوپر زردی دیکھے تو نماز ظہر وعصر کے لیے ایک غسل کرے ۔ اور مغرب وعشا کے لیے ایک غسل کرے اور نماز فجر کے لیے ایک غسل کرے ۔ اور ان غسلوں کے درمیان وضو کرے ۔ اسے ابوداؤد نے روایت کیا ۔ اور کہا مجاہد نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جب اس عورت کے لیے ہر نماز کے لیے غسل کرنا دشوار ہو گیا تو آپ نے اسے دو نمازوں کے اکٹھا کرنے کا حکم دیا ۔

لے عُمَیس بضم عین وفتح میم ۔آپ اسماء بنت عمیس صحابیہ ہیں ۔نہایت خوبصورت عقلمند اور نیک و صالح خاتون تھیں ۔ اپنے شوہر حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے ساتھ ملک حبشہ کی جانب ہجرت کی ۔ ان سے حضرت جعفر کے ہاں حضرت عبداللہ بن جعفر ، حضرت محمد و عون رضی اللہ عنہم پیدا ہوئے ۔ پھر آپ نے مدینہ منورہ کی جانب ہجرت کی ۔ جب حضرت جعفر شہید ہو گئے تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ان کو اپنے نکاح میں لائے ۔ ان سے آپ کے ہاں حضرت محمد بن ابی بکر پیدا ہوئے اور جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو ان سے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے نکاح کیا ۔ اور ان سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاں حضرت یحییٰ پیدا ہوئے ۔ آپ حضرت فاطمہ زہرا اور جملہ اہل بیت کے خادمین ، محبین اور مخلصین میں سے تھیں ۔ ان سے صحابہ کرام کی ایک جماعت جیسے عمر بن الخطاب ، عبداللہ بن عباس ، ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہم نے احادیث روایت کی ہیں ۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ۔

۲ ۔ مِرکن بکسر میم وسکون راء و فتح کاف بمعنی بڑا ٹب جس میں غسل کے لیے پانی رکھا جاتا ہے ۔

۳ ۔ یہ آخر وقت ظہر کی علامت ہے کیونکہ ظہر کے آخر وقت میں سورج کی شعاع کا رنگ زرد پڑ جاتا ہے بلکہ ابتدائے وقت زوال سے ہی اس کے رنگ میں تبدیلی آنا شروع ہو جاتی ہے ۔ اگرچہ ظاہراً محسوس نہیں ہوتی تاہم آخر وقت ظہر کی زردی وہ زردی نہیں جو آخر وقت عصر میں رونما ہوتی ہے ۔ اور جس میں اس دن کی نماز عصر ادا کرنا مکروہ ہوتا ہے یہاں مقصود یہ ہے کہ ظہر کا آخری وقت ہو جائے ۔

۴ ۔ جیسا کہ گذشتہ حدیث میں گزرا ۔

۵ ۔ یعنی ظہر و عصر کے لیے غسل کی صورت میں اور مغرب وعشاء کے لیے غسل کی صورت میں ان کی جگہ وضو کرے ۔

شیخ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے شرح میں ایسا ہی کہا ہے جو اشی میں لکھا ہے کہ اس وضو سے ان نوافل کے لیے وضو مراد ہے جو ان اوقات کے درمیان ادا کیے جائیں یعنی اگر یہ عورت چاہے تو وضو کر کے نفل ادا کرے۔

لے یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے ایک غسل کے ساتھ دو نمازیں اکٹھی ادا کرنے کا حکم دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی مدد و توفیق سے کتاب الطہارۃ تمام ہوئی۔ والحمد اللہ مؤلف رحمۃ اللہ نے اس کے متصل بعد کتاب الصلوٰۃ کا ذکر کیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور اس کے حبیب پاک صاحب لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی نگاہ فیض و عنایت سے اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ کے اردو ترجمہ کی جلد اوّل اختتام پذیر ہوئی۔ اللہ تعالیٰ بندہ ناچیز کے سہو و نسیان اور خطاء و زلل سے درگزر فرمائے۔ نیز صحیح و مقبول ترجمہ و مطالب بیان کرنے کی توفیق اور اس کام کی تکمیل کی سعادت عطا فرمائے۔ اور اسے مسلمانوں کے لیے نافع اور مترجم غفرلہ کے لیے ذریعہ نجات و ذخیرۂ آخرت بنائے قارئین سے التماس ہے کہ اس میں کوئی غلطی دیکھیں تو مترجم غفرلہ کو مطلع فرمائیں۔ تاکہ آئندہ اس کی درستی کی جائے۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ و نور عرشہ سیدنا و مولانا محمد و الہ الطیبین واصحابہ الطاہرین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

محمد سعید احمد نقشبندی مجددی غفرلہ

خطیب امام جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور

پاکستان

۲۶ ربیع الاول شریف ۱۴۰۱ھ / ۲ر فروری ۱۹۸۱ء بروز پیر

کاتب: محمد داؤد خوشنویس حضرت کیلیانوالہ، ضلع گوجرانوالہ

# قطعۂ تاریخ طباعت

## اشعۃ اللمعات مترجم اردو

نتیجۂ فکر :-

جناب ابوالطاہر فدا حسین فدا مدیرِ اعلیٰ مہر و ماہ لاہور و رکن پاکستان سُنّی رائٹرز گلڈ
(رجسٹرڈ)

ہے "اشعہ لمعات" وہ اک مرقع
کہ ہر حرف جس کا دُرِ بے بہا ہے

مصنف ہیں شیخ عبدِ حق اس کے الحق
کہوں کیا کہ یہ مشعلِ حق نما ہے

مترجم جناب سعید اس کے ہیں کیا
ہر اک اہلِ ایمان کا یہ مدعا ہے

گہر ہائے علم و حکم کا یہ مخزن
تجلائے انوارِ رشد و ھدٰی ہے

ضرورت تھی اس دورِ ابتر میں اس کی
ہوا بابِ علمِ حدیث آج وا ہے

فدا کہدے بے رُدِّ انکار اس کا
سنِ طبع "لمعاتِ نورِ خدا" ہے

۱۴۰۱ھ

# اشعۃ اللمعات

## شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولانا شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولانا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

ناشر

فرید بک سٹال

اردو بازار

لاہور

مَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوا صدق الله العظيم

جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمہیں دیں
اُسے لے لو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو (القرآن الحکیم)

جلد دوم

# اشعۃ اللمعات

## شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولینا شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولینا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور
رکن پاکستان سنی رائٹرز گلڈ

ناشر

فرید بک سٹال، ۴۰- اردو بازار ○ لاہور (پاکستان)

وَمَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوا صدق اللہ العظیم

جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تمہیں دیں
اُسے لے لو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو (القرآن الحکیم)

جلد دوم

# اشعۃ اللمعات

اردو

# شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولانا شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولانا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور
رکن پاکستان سنی رائٹرز گلڈ

ناشر

فرید بک سٹال، ۳۸-اردو بازار ◎ لاہور (پاکستان)

★

کتاب ——— اشعۃ اللمعات اردو جلد دوم

تصنیف منیف ——— شیخ محقق حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ و تقدیم و حواشی ——— مولانا محمد سعید احمد نقشبندی خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

کتابت ——— حاجی محمد داود حضرت کیلیانوالہ شریف

پروف ریڈنگ ——— مولانا محمد سعید احمد نقشبندی

ناشر ——— فرید بک سٹال ۳۸ اردو بازار لاہور

سال اشاعت ——— رجب ۱۴۰۳ھ
مئی ۱۹۸۳ء

تعداد ——— ایک ہزار

مطبع ——— عالمین پرنٹرز ۱/۱۲ ریٹی گن روڈ ہجویری پارک لاہور

قیمت ——— ۱۰۰ روپے

★

# گفتنی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم    نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

اما بعد اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ فارسی مؤلفہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ العزیز کی کتاب الصلوٰۃ تا آخر کتاب الجنائز کا اردو ترجمہ ۹ محرم الحرام ۱۴۰۳ھ مطابق ۲۷ اکتوبر ۱۹۸۲ء کو اختتام پذیر ہوا تھا، ناشر کتاب جناب سید اعجاز احمد شاہ صاحب مالک فرید بک سٹال اردو بازار لاہور چونکہ ساتھ ساتھ اس کی کتابت بھی کروا رہے تھے، اس لئے اس حصے کی کتابت بھی جلد ہی پایۂ تکمیل کو پہنچ گئی اور اواخر نومبر ۱۹۸۲ء میں جناب شاہ صاحب موصوف ۲۰×۳۰ سائز کے ۹۳۲ صفحات پر پھیلا ہوا مکمل کتابت شدہ مسودہ تصحیح اور نظر ثانی کی غرض سے لے کر تشریف لائے۔ نظر ثانی اور پروف ریڈنگ کا یہ کام درحقیقت تین حصوں پر مشتمل تھا (۱) ۹۳۲ صفحات کی مکمل مفصل فہرست کی ترتیب و تدوین (۲) احادیثِ مشکوٰۃ کے عربی متن کی تصحیح اور نظر ثانی (۳) اردو ترجمے اور شرح کی اغلاط کی درستی۔

نظر ثانی کا یہ کام شروع کئے ابھی دس پندرہ دن ہوئے تھے کہ حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے ۹۳۸ ویں سالانہ عرس مبارک کی تیاری سے متعلق مصروفیات کی بنا پر یہ کام رک گیا۔ یہ عرس مبارک ۵، ۶، ۷ دسمبر ۱۹۸۲ء کو منعقد ہو رہا تھا، وسط دسمبر تک فرصت نہ مل سکی، اس کے بعد اس مبارک کام میں زیادہ وقت لگانا شروع کیا کیونکہ ناشر کتاب جناب شاہ صاحب موصوف بہت پریشان تھے کہ ترجمہ کی اس دوسری جلد کے بازار میں آنے کو مسلسل تاخیر ہو رہی تھی۔ ناساز طبیعت اور مصروفیات کے باوجود نظر ثانی کا یہ کام پورے انہماک سے جاری تھا کہ اچانک ۲۱ جنوری ۱۹۸۳ء بروز جمعۃ المبارک ساڑھے گیارہ بجے دن ذیابیطس کا احقر پر شدید حملہ ہوا، بلڈ پریشر خطرناک حد تک گر گیا اور میں گہری غشی میں ڈوب گیا، بیہوشی کی یہ حالت کم و بیش چھ گھنٹے مسلسل رہی، اسی دوران مجھے میو ہسپتال کے ایمرجنسی وارڈ میں لایا گیا جہاں جناب پروفیسر ڈاکٹر مختار احمد چشتی، ڈاکٹر خرم منظور چوہدری، جناب ڈاکٹر مطیع الرحمٰن اور ڈاکٹر احسان صاحب وغیرہم کی انتھک کوشش اور توجہ سے طبیعت سنبھل گئی اور راقم سترہ دن ہسپتال میں صاحبِ فراش رہنے کے بعد گھر واپس آیا ——— میں ان ڈاکٹر صاحبان اور ان سب حضرات کا تہ دل سے مشکور ہوں جنہوں نے کسی بھی شکل میں میری مدد کی، اللہ تعالیٰ ان سب کو جزائے خیر دے۔ گھر آکر میں نے ضعف و نقاہت کے باوجود ۱۱ فروری ۱۹۸۳ء بروز جمعہ کے دن اس کام کو مکمل کر لیا، والحمد للہ علیٰ ذلک۔ میں نے پوری توجہ سے نظر ثانی اور درستی کی ہے، اس کے باوجود غلطیوں کا رہ جانا عین ممکن ہے، مزید احتیاط کیلئے شاہ صاحب کسی اور صاحب سے بھی نظر ثانی کروا رہے ہیں۔ احباب سے دعا کی درخواست ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے اردو ترجمہ کی باقی چار جلدوں کی تکمیل کی بھی توفیق عطا کرے میری اس حقیر کوشش کو شرفِ قبولیت سے نوازے نیز میرے لئے اسے ذخیرۂ آخرت اور نفعِ عام کا ذریعہ بنائے۔ آمین ثم آمین

العبد الضعیف

محمد سعید احمد نقشبندی [illegible] درگاہ عالیہ حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور پاکستان ۱۱ فروری ۱۹۸۳ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# کتاب الصلوٰۃ

# نماز کا بیان

لغت میں صلوٰۃ کا معنی دعا، رحمت اور استغفار کا آتا ہے۔ نماز کو صلوٰۃ اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں یہ سب معانی موجود ہیں۔ لفظ صلی کا معنی ہے آگ پر گوشت بھوننا۔ تصلیہ کا معنی ہے گوشت کو آگ میں جلانا۔ اور لفظ صَلّٰی کا معنی لکڑی گرم کرنا اور اسے آگ سے گرم کرکے سیدھا کرنے کا بھی آتا ہے۔ یہ معانی بھی حقیقت نماز کے مناسب ہیں۔ نماز گویا نمازی کو آتش مجاہدہ میں پگلاتی اس کے گناہوں کو جلاتی اور اس کے نفس وطبیعت کی کجی کو درست اور سیدھا کرتی ہے۔

## الفصل الاول

## پہلی فصل

۱۔ عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصلوٰت الخمس و الجمعۃ الی الجمعۃ و رمضان الی رمضان مکفرات لما بینھن اذا اجتنبت الکبائر۔ (رواہ مسلم)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ وقت کی نمازیں اور ایک جمعہ کی نماز سے دوسرے جمعہ کی نماز ایک رمضان کے روزوں سے دوسرے رمضان کے روزے درمیانی عرصہ کے گناہوں کو مٹا دیتے ہیں[1] جب کہ کبیرہ گناہوں[2] سے پرہیز کیا جائے۔

[1] یعنی یہ نیک کام درمیانی عرصہ میں واقع ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ بن جاتے ہیں اور ان کو چھپا لیتے اور مٹا دیتے ہیں۔

[2] کہ کبیرہ گناہ تو ان نیکیوں سے چھپتے ہیں نہ معاف ہوتے ہیں۔ بلکہ ان کے لیے توبہ درکار ہے ہاں صغیرہ گناہ معاف ہو جاتے ہیں جب کہ ان سے حق العباد متعلق نہ ہو۔ علمائے کرام نے فرمایا ہے ان نیکیوں پر استقامت اور بار بار دہرانے سے صغیرہ گناہوں کی بخشش کے بعد کبیرہ گناہوں میں بھی تخفیف ہو جاتی ہے۔ اور اگر بندہ صغیرہ اور کبیرہ گناہوں سے بالکل

محفوظ و پاک ہو تو نیکیاں اس کے لیے بلندی درجات کا موجب بن جاتی ہیں۔

سوال:- اگر یومیہ نمازوں کی برکت سے تمام صغیرہ گناہ معاف ہو جاتے ہیں تو جمعہ کی نماز کے لیے پیچھے کیا رہ جاتا ہے اور اگر جمعہ کی نماز سے تمام گناہ مٹ جاتے ہیں تو پھر رمضان شریف کے روزے کون سے گناہوں کی مغفرت کا موجب بنتے ہیں۔

جواب:- مراد یہ ہے کہ یہ سب نیک اعمال گناہوں کو مٹاتے اور صلاحیت رکھتے ہیں کہ اگر ایک سے گناہ معاف نہ ہوں تو دوسرے سے معاف ہو جاتے ہیں۔ مثلاً ایک شخص سے نماز ادا کرتے ہیں کوتاہی واقع ہو جاتی ہے (کہ وہ رکوع سجود وغیرہ میں درستی اور تعدیل کو ملحوظ نہیں رکھتا۔ مترجم) تو جمعہ کی نماز عفو کا ذریعہ بن جاتی ہے گی۔ اور اگر جمعہ کی نماز یا جمعہ اور پنج وقتہ نمازوں میں کوتاہی سرزد ہو جاتی ہے تو رمضان کے روزے بخشش کا موجب بن جائیں گے۔ اور اگر یہ مذکورہ سب نیکیاں یک وقت جمع ہو جائیں تو ان کا مجموعہ گناہوں کو مٹا دیتا اور زیادہ عفو و مغفرت اور بندے کے باطن اور قلب کے تزکیے اور روشنی کا ذریعہ بن جاتا ہے۔ جس طرح اگر بہت سے چراغ روشن کیے جائیں تو ان میں سے ہر ایک مکان کی روشنی کے لیے کفایت کرتا ہے۔

۵۱۹ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَرَاَيْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهَرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيْهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا هَلْ يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ قَالُوْا لَا يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ قَالَ فَذٰلِكَ مِثْلُ الصَّلَوٰتِ الْخَمْسِ يَمْحُو اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَايَا۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

انہیں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ بیشک اگر تم میں سے کسی کے دروازے پر پانی کی نہر بہتی ہو وہ اس میں ہر دن پانچ دفعہ نہاتا ہو کیا اس کے جسم پر میل کچیل باقی رہے گی؟ صحابہ کرام نے عرض کیا اس کے بدن پر میل کچیل بالکل نہ رہے گی۔ فرمایا یہ پنج وقتہ نمازوں کی مثال ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی برکت سے گناہوں[1] کو مٹا دیتا ہے۔ (متفق علیہ)

[1] یعنی صغیرہ گناہوں کو۔

۵۲۰ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ اِنَّ رَجُلًا اَصَابَ مِنِ امْرَاَةٍ قُبْلَةً فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرَهٗ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ اِنَّ الْحَسَنَاتِ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ایک شخص[1] نے غیر محرم عورت کا بوسہ لیا پھر وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ اور اپنی اس حرکت کی آپ کو خبر دی[2]۔ (ابھی آپ نے اسے کوئی جواب نہ دیا تھا کہ) اللہ تعالیٰ نے یہ آیت

يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ فَقَالَ الرَّجُلُ يَا رَسُولَ اللهِ أَلِي هٰذَا قَالَ لِجَمِيعِ أُمَّتِي كُلِّهِمْ وَفِي رِوَايَةٍ لِمَنْ عَمِلَ بِهَا مِنْ أُمَّتِي۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

نازل فرمادی أَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّيْلِ إِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ۔ نماز کو قائم کرو دن کے دونوں کناروں میں اور رات کے کچھ حصے میں بیشک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں۔ اس شخص نے عرض کیا اے رسول اللہ یہ فضل و مہربانی صرف میرے لیے ہے؟ فرمایا بلکہ میری ساری امت کے لیے ہے۔ اور ایک روایت میں اس طرح واقع ہے۔ یہ صرف تیرے لیے نہیں بلکہ میری امت میں سے جو بھی اس پر عمل کرے گا۔ (بخاری و مسلم)۔

سلہ کہا گیا ہے کہ اس شخص کا نام ابوالیسر ہے نبی یا اور سین مہلہ کے ساتھ۔ یہ شخص انصاریں سے تھا۔ کھجوریں بیچنے کا کام کرتا تھا۔ ایک عورت اس کے پاس کھجور خریدنے آئی سو اس شخص میں نفسانی خواہش کا ابلان پیدا ہوا۔ عورت سے بولا اچھی اور زیادہ شیریں کھجوریں کمرے کے اندر ہیں سو ساتھ جاتے عورت کو اندر لے گیا۔ اور اس سے بوس و کنار کیا۔ عورت نے اس سے کہا خدا تعالیٰ سے ڈر۔ اس پر وہ مرد نادم اور پشیمان ہوا۔

سلہ آپ نے اس کی بات سن کر کوئی جواب نہ دیا۔ اور فرمایا دیکھو اللہ تعالیٰ اس بارے میں کیا فرماتا ہے۔ اس کے بعد اس مرد نے نماز ادا کی۔

سلہ ہر دو طرف یعنی صبح کی نماز اور سورج ڈھلنے کے بعد کی نمازیں ظہر و عصر، کہ سورج ڈھلنے کے بعد دن کا پچھلا حصہ شروع ہو جاتا ہے۔

سلہ یعنی نماز ادا کر رات کی ان چند گھڑیوں میں جو دن کے قریب ہیں۔ اس سے مغرب و عشاء کی نماز مراد ہے۔ زُلَف زاء کی پیش اور لام کی زبر کے ساتھ زُلفۃ کی جمع ہے۔ بمعنی قرب و نزدیکی۔ شام اور عشاء کی دونوں نمازیں دن کے قریب ہیں۔ زُلَف، ظُلَم جمع ظُلمت کی طرح ہے۔

بعض مفسرین طرفی النہار سے صبح، ظہر، عصر اور مغرب کی نمازیں مراد لیتے ہیں۔ نماز صبح و ظہر ایک طرف کی اور عصر و مغرب دوسری طرف کی۔ اور زُلَفًا من اللیل کو عشاء کی نماز کے لیے مخصوص کرتے ہیں۔

شہ سیئات سے صغیرہ گناہ مراد ہیں۔ جو نماز روزہ سے مٹ جاتے ہیں۔ مرجیہ فرقہ نے اس آیت کو عموم پر حمل کرتے ہوئے کبیرہ گناہوں کو بھی داخل کر لیا ہے۔ مگر جمہور اہل سنت اس پر ہیں کہ یہ آیت صغائر کے ساتھ خاص ہے ان احادیث کی بنا پر جو اس تخصیص پر دلالت کرتی ہیں۔ کذا فی فتح الباری۔

سلہ یہ لفظ تاکید میں مبالغے کے لیے آیا ہے اور بعض روایات میں کلہم کا لفظ نہیں آیا۔

۵۴۴ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّىْ اَصَبْتُ حَدًّا فَاَقِمْهُ عَلَىَّ قَالَ وَلَمْ يَسْئَلْهُ عَنْهُ وَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلّٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا قَضَى النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّلٰوةَ قَامَ الرَّجُلُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّىْ اَصَبْتُ حَدًّا فَاَقِمْ فِىَّ كِتَابَ اللّٰهِ قَالَ اَلَيْسَ قَدْ صَلَّيْتَ مَعَنَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ اللّٰهَ قَدْ غَفَرَ لَكَ ذَنْبَكَ اَوْ حَدَّكَ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ایک شخص آیا اور اس نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھ سے ایسا فعل سرزد ہو گیا ہے جس سے مجھ پر حد جاری ہوتی ہے۔ لہٰذا آپ مجھ پر حد قائم کر دیں حضرت انس کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مرد سے کوئی بات دریافت نہ کی، اتنے میں نماز کا وقت ہو گیا تو اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز ادا کی، جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہوئے تو وہ شخص کھڑا ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ مجھ سے ایسا فعل واقع ہو گیا ہے جس سے مجھ پر حد جاری ہوتی ہے۔ لہٰذا آپ مجھ پر وہ حکم جاری کریں جو اللہ کی کتاب میں ہے۔ آپ نے فرمایا تو نے ہمارے ساتھ (یہ) نماز ادا نہیں کی؟ اس نے عرض کیا ہاں یا رسول اللہ میں نے آپ کے ساتھ نماز ادا کی ہے۔ آپ نے فرمایا تو بے شک اللہ تعالیٰ نے تیرا گناہ یا تجھ سے حد کو بخش دیا ہے۔[1] (بخاری و مسلم)۔

[1] واضح ہو کہ حد جاری کرنے کے مطالبہ سے ظاہراً یہ مفہوم ہوتا ہے کہ اس نے گناہ کبیرہ، زنا اور سرقہ وغیرہ کا ارتکاب کیا تھا۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے فرمایا کہ میرے ساتھ نماز ادا کرنے کی بدولت تیرا وہ گناہ بخش دیا گیا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز سے کبائر بھی معاف ہو جاتے ہیں۔ دوسرا مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ اس مرد کے خیال میں وہ فعل حد کا متقاضی تھا واقع میں حد کا متقاضی نہ تھا۔ یا حد سے اس کی مراد تعزیر تھی۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس سے یہ دریافت نہ کرنے سے کہ تو نے صغیرہ گناہ کیا ہے یا کبیرہ، یہی ظاہر ہوتا ہے کہ مغفرت دونوں قسم کے گناہوں کو شامل ہے۔ الا یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم قرینہ یا وحی سے جان چکے ہوں کہ یہ شخص گناہ صغیرہ کا مرتکب ہوا ہے۔ جو حد کا موجب نہیں اس بنا پر آپ نے اس سے نہ پوچھا ہو۔ اور اسی وجہ سے اس مرد نے نماز کے بعد کے بیان میں کہا کہ مجھ پر اللہ کی کتاب کا حکم جاری کریں وہ حد ہو یا غیر حد ہو۔ اللہ تعالیٰ کا جو حکم ہے وہ مجھ پر قائم کریں۔ کذا قالوا۔

میں (حضرت شیخ عبدالحق قدس سرہ) خدا تعالیٰ کی توفیق سے کہتا ہوں، شاید کبیرہ گناہ کا معاف ہو جانا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نماز ادا کرنے کی خصوصیت ہو۔ گزشتہ حدیث میں مذکور قصہ سے معلوم نہیں ہوتا کہ اس مرد نے آپ کے ساتھ نماز ادا کی تھی۔ بلکہ صاحب کشاف نے کہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو کہا تھا کہ وضو کرے اور دو رکعت نماز ادا کرے۔ اس کاتب حروف (شیخ عبدالحق قدس سرہ) کے دل میں یہ نکتہ مدینہ مطہرہ میں قیام کے

دوران روضہ شریفہ کی بعض زیارات مبارکہ کے موقعہ پر القاء ہوا تھا اس لیے امید ہے کہ صحیح ہوگا۔ اور اس وقت کی نورانیت کا پرتو ہوگا۔ واللہ اعلم۔

۵۲۲ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ سَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّ الْاَعْمَالِ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى قَالَ اَلصَّلٰوةُ لِوَقْتِهَا قُلْتُ ثُمَّ اَيٌّ قَالَ بِرُّ الْوَالِدَيْنِ قُلْتُ ثُمَّ اَيٌّ قَالَ اَلْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ بِهِنَّ وَلَوِ اسْتَزَدْتُّهٗ لَزَادَنِيْ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے محبوب و پیارا عمل کونسا ہے فرمایا وقت پر نماز پڑھنا[1] میں نے عرض کیا پھر کونسا عمل محبوب تر ہے فرمایا والدین سے نیک سلوک کرنا[2] میں نے عرض کیا پھر کونسا عمل محبوب تر ہے فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا حضرت عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں یہ سب باتیں خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے بیان فرمائیں اور اگر میں آپ سے اور باتیں دریافت کرتا تو آپ[3] وہ بھی بتاتے (بخاری و مسلم)

---

سلہ کہ وقت مکروہ نہ ہونے پائے۔ بخاری شریف میں علیٰ وقتہا کے الفاظ ہیں۔ اور بعض روایات میں فی اول وقتہا بھی آیا ہے اور علماء نے کہا ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے۔

سلہ اور ان کی فرمانبرداری کرنا اور انہیں کسی قسم کی تکلیف و اذیت نہ پہنچانا۔

سلہ یعنی اگر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دوسرے مراتب اعمال یا اور مطلق مسائل دریافت کرتا تو آپ مجھے وہ بھی بتاتے۔ اس سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا مقصود حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی حسن ہمدردی باتوں کی تحقیق و تاکید۔ اور آپ کی عنایت و التفات کا بیان ہے۔ لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب کے لحاظ اور آپ کے خوف ملال کا احساس کرتے ہوئے بجا سے زیادہ مسائل دریافت نہ کیے۔ جیسا کہ علم کی روایت میں آیا ہے۔

واضح ہو کہ افضل اعمال کے بیان میں احادیث مختلف وارد ہوئی ہیں۔ چنانچہ بعض احادیث میں یوں آیا ہے کہ کھانا کھلانا لفظ السلام علیکم کو عام کرنا اور رات کو اس وقت نماز پڑھنا جب کہ لوگ سو رہے ہوں، اسلام میں سب سے افضل عمل ہے۔ یہ بھی آیا ہے کہ سب سے افضل عمل یہ ہے کہ تیرے ہاتھ و زبان سے کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔

اس طرح بھی وارد ہے کہ افضل اعمال وہ جہاد ہے جس میں مال غنیمت میں خیانت نہ کی جائے اور وہ حج ہے جس میں کسی قسم کی معصیت صادر نہ ہو۔ اس طرح بھی آیا ہے کہ افضل اعمال ذکر الٰہی ہے۔ اور یوں بھی وارد ہوا ہے کہ افضل اعمال وہ ہے جو پابندی سے دائماً ادا کیا جائے اور اس پر مواظبت کی جائے۔

علماء نے کہا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مختلف جواب ارشاد فرمانے کی وجہ یہ ہے کہ پوچھنے والے مختلف تھے۔ آپ نے ہر شخص کو وہ جواب دیا جو اس کے حال کے لائق و مناسب تھا۔ اور جس کی اسے زیادہ ضرورت اور زیادہ رغبت د

چاہت تھی۔ یا مختلف اوقات میں آپ نے مختلف جواب ارشاد فرمائے۔

چنانچہ جہاد ابتدائے اسلام سے ہی افضل ترین عمل چلا آرہا ہے اور بہت سی نصوص (آیات واحادیث) اس بات کی تائید وحمایت میں وارد ہیں کہ نماز صدقہ سے افضل ہے۔ اس کے باوجود محتاج ومسکین کی شدت مسکنت ومجبوری کے وقت اس کی مدد کرنا اور صدقہ کرنا نماز سے افضل ہو جاتا ہے۔ مختصر یہ کہ مختلف اعمال مختلف وجوہات اور حیثیتوں کے تحت افضل قرار پاتے ہیں۔ ہر عمل حیثیت ومقام کے مطابق دوسرے سے افضل ہو جاتا ہے۔ اعمال کی افضلیت وخیریت کے باب میں ہمارا یہ کلام اصلِ عظیم کی حیثیت رکھتا ہے۔ (خوب ذہن نشین کر لو)۔

۵۴۳ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ الْعَبْدِ وَبَيْنَ الْكُفْرِ تَرْكُ الصَّلٰوةِ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بندے اور کفر کے درمیان حدِ فاصل یہی ترکِ نماز ہے۔ (مسلم)۔

ف: کہ نماز بندے کو روکتی اور اس بات سے دور رکھتی ہے کہ وہ کفر تک پہنچے۔ جب نماز کی یہ رکاوٹ اور حدِ فاصل درمیان سے اٹھ گئی تو رکاوٹ ہٹ گئی اور بندہ کفر تک پہنچ گیا۔ جس طرح دیوار جو دو آدمیوں کے درمیان حائل ہو کر ایک کو دوسرے کے پاس نہ جانے دے۔ جب درمیان سے دیوار اٹھ گئی رکاوٹ ختم ہوگئی اور یہ آدمی اُس کے ساتھ مل گیا۔ علاوہ اس عبارت کی بہی توجیہ وتقریر کی ہے۔ اس عبارت کی اور بھی توجیہات ہیں جو شرح (عربی) میں مذکور ہیں۔ اس میں غور کرو۔

دراصل یہ ترکِ نماز پر سخت قسم کی زجر وڈانٹ ہے۔ اور اس جانب اشارہ ہے کہ تارکِ نماز قریب ہے کہ کافر ہو جائے۔ اور تارکِ نماز، اصحابِ ظاہر کے نزدیک کافر ہے۔ بعض صحابہ کرام سے بھی ایسی روایات مروی ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے تارکِ نماز کفر کے قریب ہو جاتا ہے۔

بعض علماء کے نزدیک کہ امام شافعی اور امام مالک بھی ان میں سے ہیں تارکِ نماز اگرچہ کافر نہیں ہوتا مگر واجب القتل ضرور ہے۔ حنفیہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک تارکِ نماز جب تک نماز ادا کرنے کا پابند نہ بنے مارا جائے گا اور حبس اور قید میں رکھا جائے گا۔

## اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ — دوسری فصل

۵۴۴ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

حضرت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَمْسُ صَلَوٰتٍ اِفْتَرَضَهُنَّ اللّٰہُ تَعَالٰی مَنْ اَحْسَنَ وُضُوْءَهُنَّ وَصَلَّاهُنَّ لِوَقْتِهِنَّ وَاَتَمَّ رُكُوْعَهُنَّ وَخُشُوْعَهُنَّ كَانَ لَهٗ عَلَی اللّٰہِ عَهْدٌ اَنْ يَّغْفِرَ لَهٗ وَمَنْ لَّمْ يَفْعَلْ فَلَيْسَ لَهٗ عَلَی اللّٰہِ عَهْدٌ اِنْ شَاءَ غَفَرَ لَهٗ وَاِنْ شَاءَ عَذَّبَهٗ۔ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَرَوٰی مَالِكٌ وَالنَّسَائِیُّ نَحْوَهٗ۔

فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ نمازیں ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے فرض کیا ہے، جس نے ان کے لیے اچھا وضو کیا اور انہیں ان کے صحیح وقت میں ادا کیا۔ اور ان کا رکوع وخشوع مکمل کیا۔ ایسے شخص کے لیے اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ اسے بخش دے گا۔ اور جس نے ایسا نہ کیا تو اس کے لیے اللہ تعالیٰ کا کوئی عہد لازم نہیں۔ چاہے اسے بخشے چاہے عذاب میں ڈالے۔ اسے احمد و ابوداؤد نے روایت کیا اور امام مالک و نسائی نے اس کی مثل روایت کیا۔

۱؎ حضرت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ۔ عبادہ عین کی پیش اور با غیر مشدد کے ساتھ۔ آپ مشاہیر اور کبار صحابہ کرام میں سے ہیں۔ آپ کے حالات متعدد جگہوں میں بیان ہو چکے ہیں۔

۲؎ یعنی وضو کے آداب وسنتوں کا خیال رکھا۔

۳؎ یعنی تمام وکامل طور سے اس کے احکام وارکان بجا لائے بخصوصًا رکوع وسجود کو جن میں بندگی وفرمانبرداری کا معنیٰ بیشتر پایا جاتا ہے۔ اور اکثر لوگ ان کی درست ادائیگی میں سستی سے کام لیتے ہیں۔

۴؎ یعنی اس کے لیے خدا تعالیٰ کی ذمہ داری ہے کہ اسے بخشے۔ مراد یہ ہے کہ ایسے شخص کے لیے اللہ تعالیٰ کا وعدہ بخشش ہے۔ اور جب کہ اس کا وعدہ سچا ہے کہ اس میں خلاف کا امکان وجواز نہیں تو اس وعدہ کو عہد سے تعبیر فرما دیا جسے کوئی اپنے ذمے کرے اور اس کی حفاظت ونگہداشت کرے۔

۵؎ یہ حدیث اس امر کی دلیل ہے کہ تارک نماز کافر نہیں ہے۔ اور مرتکب کبیرہ کا عذاب میں مبتلا ہونا ضروری نہیں اور نہ وہ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا۔ یہی اہل سنت وجماعت کا مذہب مہذب ہے۔

۵۲۵/۸ وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ۔ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلُّوْا خَمْسَكُمْ وَصُوْمُوْا شَهْرَكُمْ وَاَدُّوْا زَكٰوةَ اَمْوَالِكُمْ وَاَطِيْعُوْا ذَا اَمْرِكُمْ تَدْخُلُوْا جَنَّةَ رَبِّكُمْ۔ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ۔

حضرت ابوامامہ[۱] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی پانچ نمازیں ادا کرو اپنے مہینے (رمضان) کے روزے رکھو۔ اپنے اموال کی زکوٰۃ ادا کرو اور اپنے اولی الامر[۲] کی فرمانبرداری کرو۔ یہ امور بجا لاکر اپنے رب کی جنت میں داخل ہو جاؤ (احمد و ترمذی)۔

۱؎ حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ قبیلہ باہلہ سے ہیں۔ آپ کا شمار مشاہیر صحابہ میں ہوتا ہے۔

۲؎ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان احکام کے بیان کے وقت ابھی حج فرض نہ ہوا تھا۔ اس لیے اس کا ذکر

نہ فرمایا۔

۳؎ ذی اُمر یعنی حاکم وقت کہ وہ خدا تعالیٰ کا خلیفہ اور نائب ہے جب کہ خدا و رسول کے فرامین کے خلاف حکم نہ دے۔

۵۲۹ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرُوْا أَوْلَادَكُمْ بِالصَّلٰوةِ وَهُمْ أَبْنَاءُ سَبْعِ سِنِيْنَ وَاضْرِبُوْهُمْ عَلَيْهَا وَهُمْ أَبْنَاءُ عَشْرِ سِنِيْنَ وَفَرِّقُوْا بَيْنَهُمْ فِي الْمَضَاجِعِ رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ وَكَذَا رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ عَنْهُ وَفِي الْمَصَابِيْحِ عَنْ سَبْرَةَ بْنِ مَعْبَدٍ۔

حضرت عمرو بن شعیب[۱] سے وہ اپنے باپ وہ اپنے دادا سے روایت کرتے اور فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی اولاد کو نماز کا حکم دو جب کہ وہ سات سال[۲] کے ہو جائیں اور انہیں نماز کے لیے مارو[۳] جب کہ وہ دس برس کے ہو جائیں۔ اور بستروں میں انہیں الگ کرادو[۴]۔ اسے ابوداؤد نے روایت کیا۔ اس طرح شرح سنہ[۵] میں اسے حضرت عمرو بن شعیب سے روایت کیا۔ اور مصابیح میں حضرت سبرہ[۶] بن معبد[۷] سے روایت کیا۔

۱؎ اس اسناد کی کیفیت وحال بہت سی جگہوں میں لکھا جا چکا ہے۔

۲؎ تاکہ انہیں نماز پڑھنے کی عادت پڑے۔

۳؎ تاکید اور زور دینے کی غرض سے۔

۴؎ اس طرح کہ بہن اور بھائی ایک بستر میں نہ سوئیں۔ یہ بھی احتیاط اور مواضع تہمت سے پرہیز کے لیے ہے۔ بچہ جب سات سال کا ہو جاتا ہے تو اس میں ایک نئی قوت و طاقت پیدا ہونا شروع ہو جاتی ہے اور وہ ایک دوسری حالت میں ہو جاتا ہے جیسا کہ اپنے مقام میں اس کی وضاحت کر دی گئی ہے۔ تو مناسب ہوا کہ اسے نماز کا حکم دیا جائے۔ کہ وہ سات برس اور گزرنے پر حد بلوغت کو پہنچ جاتا ہے۔ اور جب کہ وہ عمر کے پہلے مرحلے کو پہنچتا ہے۔ تو اس قابل ہو جاتا ہے کہ اسے نماز کی تاکید کی جائے۔ اور زور دیا جائے۔ اس لیے حکم دیا کہ جب دس سال کی عمر کو پہنچے اور نماز نہ پڑھے تو اسے مار کر نماز پڑھاؤ۔ اور اسلامی آداب کی تلقین کرو۔ اسی بنا پر یہ بھی فرمایا کہ اس عمر میں پہنچ کر بہن بھائیوں کو الگ الگ بستروں میں سلایا جائے۔ کہ یہ حد بلوغ کو پہنچے۔ اور شہوتِ نفس پیدا ہونے کا وقت اور فتنہ میں مبتلا ہونے کا امکان ہے۔

۵؎ یعنی حضرت محی السنۃ رحمۃ اللہ علیہ نے۔

۶؎ سَبرہ سین کی زبر اور باکی جزم کے ساتھ۔

۷؎ میم اور با کی زبر کے ساتھ۔ آپ صحابی ہیں۔ مدینہ منورہ میں ہی قیام رہا۔ ان سے انیس احادیث مروی ہیں۔

۵۲۷ وَعَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْعَهْدُ الَّذِيْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمُ الصَّلٰوةُ فَمَنْ تَرَكَهَا فَقَدْ كَفَرَ۔
رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ

حضرت بریدہ[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمارے اور منافقین کے درمیان عہد و امان[2] نماز ہے جس نے نماز ترک کی اس کا کفر ظاہر[3] ہوگیا۔
احمد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ۔

[1] بریدہ باء کی پیش اور راء کی زبر کے ساتھ۔ آپ مشاہیر صحابہ میں سے ہیں۔ آپ کے حالات متعدد جگہ لکھ دیے گئے ہیں۔

[2] یعنی وہ عہد و امان جو ہمارے اور منافقین کے درمیان ہے، نماز ہے۔ اور ہم منافقین کو جو قتل نہیں کرتے اور ان پر اسلامی احکام جاری کرتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ ظاہری احکام کی اطاعت میں مسلمانوں سے مشابہ ہیں۔ اور ان میں عمدہ ترین چیز نماز ہے۔ یہ لوگ نمازیں حاضر ہوتے اور جماعت کی پابندی کرتے ہیں۔

[3] تو ان منافقین میں سے جس نے نماز ترک کر دی اس کا کفر ظاہر ہوگیا۔ اور وہ دائرۂ اسلام سے باہر نکل آیا۔ ایسے شخص پر اسلامی احکام جاری نہ ہوں گے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ حکم منافقین کے ساتھ خاص نہ ہو۔ بلکہ بینھم کی ضمیر تمام امت اجابت کی طرف لوٹتی ہو۔ یہ آخری احتمال لفظ فقد کفر کے زیادہ مناسب ہے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۵۲۸ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ عَالَجْتُ امْرَاَةً فِيْ اَقْصَى الْمَدِيْنَةِ وَاِنِّيْ اَصَبْتُ مِنْهَا مَا دُوْنَ اَنْ اَمَسَّهَا فَاَنَا هٰذَا فَاقْضِ فِيَّ مَا شِئْتَ فَقَالَ لَهُ عُمَرُ لَقَدْ سَتَرَكَ اللّٰهُ لَوْ سَتَرْتَ عَلٰى نَفْسِكَ قَالَ وَلَمْ يَرُدَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا وَقَامَ الرَّجُلُ فَانْطَلَقَ فَاَتْبَعَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا فَدَعَاهُ وَتَلَا عَلَيْهِ هٰذِهِ الْاٰيَةَ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ایک شخص[1] نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اس نے آکر کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں شہر مدینہ کے کنارے پر ایک عورت سے بوس و کنار کا مرتکب ہوا ہوں[2] میں نے جماع کے سوا اس کے ساتھ سب کچھ کیا ہے[3] سو اب میں آپ کے سامنے موجود ہوں۔ آپ میرے بارے میں جو حکم جاری کرنا چاہتے ہیں کریں۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا اللہ تعالیٰ نے تیری پردہ پوشی کی تھی[4] اگر تو بھی اپنی پردہ پوشی کرتا تو بہتر[5] ہوتا۔ حضرت عبداللہ بن مسعود کہتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آدمی کی بات سن کر کوئی جواب نہ دیا[6]۔ اور وہ آدمی کھڑا ہو کر

طَرَفَیِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّیْلِ اِنَّ الْحَسَنَاتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّئَاتِ ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذَّاكِرِیْنَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ هٰذَا لَهٗ خَاصَّةً فَقَالَ بَلْ لِلنَّاسِ كَافَّةً۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

چل پڑا۔ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پیچھے ایک آدمی روانہ کیا۔ آپ نے اسے بلایا اور یہ آیت اس کے سامنے تلاوت فرمائی۔ اَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَیِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّیْلِ اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّاٰتِ۔ قائم کر نماز دن کے دونوں کناروں میں اور رات کے قریبی حصوں میں بیشک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں۔ ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذَّاكِرِیْنَ۔ یہ نصیحت حاصل کرنے والوں کے لیے نصیحت ہے۔ یہ آیت کا تتمہ ہے جو حدیث میں مذکور نہیں ہے اختصاراً۔ تو لوگوں میں سے ایک شخص[۶] نے کہا اے اللہ کے نبی یہ حکم صرف اس شخص کے لیے ہے۔ فرمایا اس شخص کے ساتھ خاص نہیں بلکہ تمام لوگوں کے لیے ہے۔ (مسلم شریف)

[۱] یہ شخص وہی حضرت ابوالیسر ہیں جن کا قصہ گزشتہ حدیث میں ذکر ہوا۔ یا کوئی دوسرا شخص ہے جیسا کہ دونوں کے اختلاف ومغایرت سے ظاہر ہوتا ہے۔ واللہ اعلم۔

[۲] یعنی میں نے ایک عورت کے جسم کو ہاتھ لگایا ہے اس سے دل لگی کی ہے اور میں نے شہر مدینہ کے باہر ایک جانب میں سے پکڑا ہے۔

[۳] اور میں نے جماع کے علاوہ ہر حرکت اس سے کی ہے۔ یعنی بوس وکنار وغیرہ۔

[۴] اور اللہ تعالیٰ نے اسے ظاہر نہیں کیا۔

[۵] اور حکم بھی یہی ہے کہ پوشیدہ گناہ کی تو بہ بھی پوشیدہ ہی کی جائے۔ کہ پوشیدہ گناہ کی تشہیر کرنا شریعت پاک کی عزت وحرمت کی پردہ دری ہے۔

[۶] یا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بات کی تردید نہ فرمائی۔

[۷] بعض کہتے ہیں کہ یہ مرد حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ یہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ تھے۔

وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ زَمَنَ الشِّتَاءِ وَالْوَرَقُ یَتَهَافَتُ قَالَ فَقَالَ یَا اَبَا ذَرٍّ قُلْتُ لَبَّیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ الْعَبْدَ الْمُسْلِمَ لَیُصَلِّی الصَّلٰوةَ یُرِیْدُ بِهَا وَجْهَ اللّٰهِ فَتَهَافَتُ

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم موسم سرما میں باہر تشریف لے گئے جب کہ درختوں کے پتے گر رہے تھے[۱] آپ نے ایک درخت کی دو شاخیں پکڑیں۔ حضرت ابوذر فرماتے ہیں تو درخت کے پتے گرنے لگے حضرت ابوذر فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے

عَنْهُ ذُنُوْبُهٗ كَمَا تَهَافَتَ هٰذَا الْوَرَقُ عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

ابوذر نے عرض کیا لبیک یا رسول اللہ میں خدمت میں تیار کھڑا ہوں ارشاد فرمائیں آپ نے فرمایا بیشک بندہ مسلم البتہ نماز ادا کرتا ہے اس نماز سے اس کا مقصد صرف خدا تعالیٰ کی خوشنودی ہوتی ہے۔ تو ایسی نماز سے اس بندے سے اس طرح گناہ جھڑتے ہیں جس طرح اس درخت سے پتے جھڑ رہے ہیں۔ (احمد)

؎۱ جس طرح موسم خزاں میں درختوں کے پتے جھڑتے ہیں۔

؎۲ یعنی آپ کے شاخوں کو پکڑ کر ہلانے سے زیادہ پتے گرنے لگے جیسا کہ اس طرح کرنے سے عام حالت سے زیادہ ہی پتے گرتے ہیں۔

؎۳ رضائے الٰہی کے سوا اس میں کوئی غرض یا معاوضہ مطلوب نہیں ہوتا۔ بلکہ حکم الٰہی کی بجا آوری اور محض اس کی رضا مقصود ہوتی ہے۔

؎۴ لفظ تہافت دونوں جگہ تا کی پیش سے آیا ہے۔ تاہم دوسری جگہ تا کی زبر کے ساتھ بھی آیا ہے۔

۵۳۰/۱۴ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدِ الْجُهَنِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى سَجْدَتَيْنِ لَا يَسْهُوْ فِيْهِمَا غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت زید بن خالد الجہنی؎۱ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے دو رکعت نماز اس طرح ادا کی کہ اس میں سہو و غفلت سے محفوظ؎۲ رہا تو اللہ اس کے تمام گزشتہ گناہ؎۳ معاف کر دیتا ہے۔ (احمد)

؎۱ جہنی جیم کی پیش اور ھا کی زبر کے ساتھ۔

؎۲ یعنی اس میں سہو و غفلت کو قریب نہ آنے دے بلکہ حضوری دل اور خشوع باطن سے ادا کرے۔

؎۳ یعنی گزشتہ کے تمام صغیرہ گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔

۵۳۱/۱۴ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ ذَكَرَ الصَّلٰوةَ يَوْمًا فَقَالَ مَنْ حَافَظَ عَلَيْهَا كَانَتْ لَهٗ نُوْرًا وَّبُرْهَانًا وَّنَجَاةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَنْ لَّمْ يُحَافِظْ عَلَيْهَا لَمْ تَكُنْ لَّهٗ نُوْرًا وَّلَا بُرْهَانًا وَّلَا نَجَاةً وَّكَانَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَعَ قَارُوْنَ

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ بیشک آپ نے ایک دن نماز کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا جس نے نماز کی محافظت کی (یعنی فرائض، واجبات، سنن و مستحبات اور پابندی سے ادا کیا) تو وہ نماز اس کے لیے قیامت کے دن نورانیت کا سبب اور نجات اور دلیل و حجت بنے گی۔ اور جس نے اس کی محافظت نہ کی (مذکورہ طریقہ

وَفِرْعَوْنَ وَهَامَانَ وَاُبَيِّ بْنِ خَلَفٍ۔ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ وَالدَّارِمِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْاِيْمَانِ۔

سے اسے ادا نہ کیا) تو نماز اس کے لیے، نور، دلیل و حجت اور نجات نہ بنے گی۔ اور وہ شخص قیامت کے دن قارون، فرعون، ہامان اور امیہ بن خلف کے ساتھ[2] ہوگا۔ احمد، دارمی اور بیہقی فی شعب الایمان۔

---

[1] یعنی نماز کی فضیلت وشان بیان فرمائی۔

[2] مطلب یہ ہے کہ وہ ان کفار کے ساتھ دوزخ میں جائے گا۔ اس میں اس پر اظہار شدت وسختی ہے۔ اگرچہ یہ کفار ہمیشہ دوزخ میں اور اس تارک نماز سے بدتر جگہ میں ہوں گے۔ امیہ بن خلف۔ خلف لام کی زبر کے ساتھ۔ یہ اشقیاء قریش میں سے وہ بدبخت ہے جسے جنگ احد کے دن حضور علیہ السلام نے خود اپنے دست اقدس کے نشانہ تحفہ واصل جہنم کیا۔ اسے امت کا بدبخت ترین شخص بھی کہتے ہیں۔

۵۸۳ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ كَانَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَرَوْنَ شَيْئًا مِّنَ الْاَعْمَالِ تَرْكُهٗ كُفْرٌ غَيْرَ الصَّلٰوةِ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

حضرت عبداللہ بن شقیق[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام نماز کے سوا باقی اعمال میں سے کسی عمل کے ترک کو کفر قرار نہ دیتے تھے۔ (ترمذی شریف)

[1] حضرت عبداللہ بن شقیق رضی اللہ عنہ ثقہ تابعین اور ان کے اکابر آئمہ میں سے ہیں۔ آپ کو حضرت عمر، حضرت علی، حضرت عثمان اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہم سے سماع حاصل ہے ۱۰۸ھ میں فوت ہوئے۔

۵۸۴ وَعَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ اَوْصَانِيْ خَلِيْلِيْ اَنْ لَّا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ وَاِنْ قُطِّعْتَ وَحُرِّقْتَ وَلَا تَتْرُكْ صَلٰوةً مَّكْتُوْبَةً مُّتَعَمِّدًا فَمَنْ تَرَكَهَا مُتَعَمِّدًا فَقَدْ بَرِئَتْ مِنْهُ الذِّمَّةُ وَلَا تَشْرَبِ الْخَمْرَ فَاِنَّهَا مِفْتَاحُ كُلِّ شَرٍّ۔ (رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں مجھے میرے جانی دوست (حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم) نے نصیحت فرمائی کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرنا اور کافر نہ بن جانا اگرچہ تیرے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے جائیں۔ اور تجھے جلا دیا جائے[1]۔ اور جان بوجھ کر فرض نماز ترک نہ کرنا۔ کہ جو آدمی فرض نماز دانستہ ترک کرتا ہے اس سے ذمہ[2] اٹھ جاتا ہے۔ اور شراب نوشی نہ کرنا کہ وہ ہر شر و بدی کی چابی ہے۔ (ابن ماجہ)

---

[1] یہ عزیمت پر عمل کرنے کی وصیت دینا ابد ہے۔ قُطِّعْتَ طا کی شد اور بغیر شد کے دونوں طرح مروی ہے۔ اور

تحقیق نفت صرف تشدّد کے ساتھ مروی ہے۔

سلہ ہاں اگر نیند یا بھول جانے کی وجہ سے نماز نہ پڑھی تو یہ امر دیگر ہے۔

سلہ کیونکہ بدی سے مانع اور رکاوٹ عقل ہے۔ اور جب عقل زائل ہو گئی تو ہر بدی کا دروازہ کھل گیا۔ اسی بنا پر شراب کو ام الخبائث کہتے ہیں۔

عہ یعنی اس سے مسلمانی کا عہد اٹھ جاتا اور وہ دائرہ اسلام سے باہر نکل جاتا ہے۔

# بَابُ الْمَوَاقِيْتِ

## اَوقاتِ نماز کا باب

مَواقیت میقات بمعنیٰ وقت کی جمع ہے۔ وقت اس زمانے کو کہتے ہیں جو کسی کام کے لیے مقرر کیا گیا ہو۔ نماز کے اوقات خمسہ کی تعیین و اندازہ شارع علیہ السلام کے حکم سے ہے۔ اس بارے میں عقل کی کوئی مستقل حیثیت نہیں۔ تاہم کچھ مناسب معانی اور حکمتیں دریافت ہو سکتی ہیں۔ مثلاً آدم زاد (انسان) رات کو جب نیند کی آغوش میں چلا جاتا ہے اور نیند کے ذریعے حاصل ہونے والے امن و امان اور عافیت کی نعمت کے شکرانہ سے نیند طاری ہونے کے باعث غافل اور اس کی تحصیل معاش کے اسباب معطل ہو جاتے ہیں۔ اور وہ نیند کی وجہ سے میت کی طرح بے حس و حرکت ہو جاتا ہے۔ پھر طلوع صبح سے اسے حیاتِ نو نصیب ہوتی اور وہ زندگی کے اسباب اور کام کاج کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔ تو ان نعمتوں کے شکرانہ اور گزشتہ تقصیرات کی تلافی کے لیے فجر کی نماز اس کے ذمے لگائی گئی۔ پھر جب معیشت و روزگار کے اسباب و ذرائع حاصل ہو گئے۔ اور مولائے قدوس کے فضل و نعمتوں یعنی کھانے پینے وغیرہ کی چیزوں سے سرفراز ہوا تو اس کے شکرانہ کے لیے اس پر پیشی (ظہر) کی نماز فرض کی گئی۔ اور چونکہ انسان کی عادت ہے کہ دوپہر کو سوتا اور آرام کرتا ہے۔ اور فراغت پاتا ہے تو ان تقصیرات و غفلت کے لیے نمازِ عصر لازم کی گئی۔ اور چونکہ نمازِ عصر کے بعد انسان بازار جاتا، خرید و فروخت کرتا اور دیگر کام کاج میں مصروف ہوتا ہے جیسا کہ مروج و متعارف ہے اس بنا پر نمازِ مغرب فرض کی گئی۔ اس کے بعد انسان رات کا کھانا کھانے اور نیند کرنے کا عادی ہے اس لیے دن کی نعمتوں کی تکمیل اور اچھے خاتمہ کے لیے نمازِ عشاء فرض کی گئی۔ تاکہ ایمان پر موت واقع ہونے کی طرح ہو جائے۔ الغرض تمام عبادات نعمتوں کے شکرانہ کے طور پر فرض کی گئی ہیں۔ اور چونکہ اللہ تعالیٰ کی نعمتیں دن رات کی گھڑیوں میں مسلسل، لگاتار اور ہر آن نازل ہو رہی ہیں تو چاہیئے کہ بندہ ایک گھڑی کے لیے بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت سے فارغ اور غافل نہ ہو مگر اللہ سبحانہ و تعالیٰ نے اپنے فضل و رحمت کے تقاضا سے عبادت کو پانچ عمدہ اوقات میں تقسیم اور منحصر کر دیا۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ یادِ حق سے غفلت اور اس میں کوتاہی سراسر کفرانِ نعمت ہے۔

## مثنوی

ہر آں کو غافل از حق یک زمان است | دراں دم کافر است اما نہاں ست
اگر آں غفلتش پیوستہ بودے | درِ اسلام بر روے بستہ بودے

ترجمہ۔ جو شخص ایک گھڑی کے لیے بھی خدا کی یاد سے غافل ہوتا ہے۔ وہ اس گھڑی میں کفرانِ نعمت کا مرتکب ہوتا ہے۔ اگرچہ اس کی یہ برائی لوگوں سے پوشیدہ ہے۔

اگر بندے کی یہ غفلت مسلسل جاری رہتی تو اسلام کا دروازہ اس پہ بند ہو جاتا نعوذ باللہ من الکفر و الکفران۔ (ہم کفر و ناشکری سے اللہ کے پاس پناہ لیتے ہیں)۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## پہلی فصل

۵۳۳ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقْتُ الظُّهْرِ اِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ وَكَانَ ظِلُّ الرَّجُلِ كَطُوْلِهٖ مَا لَمْ يَحْضُرِ الْعَصْرُ وَوَقْتُ الْعَصْرِ مَا لَمْ تَصْفَرَّ الشَّمْسُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ مَا لَمْ يَغِبِ الشَّفَقُ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الْعِشَاءِ اِلٰى نِصْفِ اللَّيْلِ الْاَوْسَطِ وَوَقْتُ صَلٰوةِ الصُّبْحِ مِنْ طُلُوْعِ الْفَجْرِ مَا لَمْ تَطْلُعِ الشَّمْسُ فَاِذَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ فَاَمْسِكْ عَنِ الصَّلٰوةِ فَاِنَّهَا تَطْلُعُ بَيْنَ قَرْنَيِ الشَّيْطَانِ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب سورج ڈھلنا[1] شروع ہو جائے تو نمازِ ظہر کے وقت کی ابتدا ہو جاتی ہے اور انسان کا سایہ اس کے جسم کی لمبائی[2] جتنا ہو جائے۔ ظہر کا یہ وقت عصر کا وقت[3] داخل ہونے تک رہتا ہے۔ اور عصر کا وقت دھوپ کا رنگ زرد[4] ہونے تک رہتا ہے۔ اور نماز مغرب کا وقت شفق[5] غائب ہونے تک رہتا ہے۔ اور نمازِ عشاء کا وقت شفق غائب ہونے سے نصف شب[6] یعنی رات کے درمیانی حصہ تک ہے۔ اور نمازِ صبح کا وقت طلوع فجر سے سورج کے طلوع[7] ہونے تک ہے۔ جب سورج طلوع ہونا شروع ہو جائے تو نماز سے رک جا کہ وہ شیطان کے دو سینگوں کے درمیان[8] طلوع[9] ہوتا ہے۔ (مسلم شریف)

[1] اوقات نماز کے بیان کی ابتداء وقت ظہر کے بیان سے اس وجہ سے کی کہ یہ سب سے پہلی نماز ہے جو باجماعت ادا کی گئی جب حضرت جبریل علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اوقات نماز کی تعلیم کے لیے حاضر ہوئے۔ جیسا کہ دوسری فصل میں آ رہا ہے۔ اسی وجہ سے ظہر کو صلوٰۃ اول یعنی نماز پیشین (پہلی) نماز کہتے ہیں۔ اس نماز کا وقت سورج کے

فِی الصُّبْحِ بِطِوَالِ الْمُفَصَّلِ۔ رَوَاهُ النَّسَائِیُّ وَرَوَی ابْنُ مَاجَةَ اِلٰی وَیُخَفِّفُ الْعَصْرَ۔

صبح میں طوال[۵] مفصل۔ نسائی اور ابن ماجہ نے یہاں تک روایت کی کہ عصر ہلکی پڑھتے تھے۔

لے حضرت سلیمان بن یسار کبار تابعین اور مدینہ منورہ کے سات فقہاء میں سے ہیں۔ یہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔

۲ے شارحین حدیث فرماتے ہیں فلاں سے وہ شخص مراد ہے جو مروان بن عبد الملک کی طرف سے مدینہ منورہ کا حاکم تھا بعض نے کہا وہ فلاں آدمی حضرت عمر بن عبد العزیز ہیں۔ مگر یہ غلط ہے کیونکہ حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی وفات سے ایک یا دو سال بعد پیدا ہوئے ہیں۔ ہاں اس قسم کی بات حضرت انس نے حضرت عمر بن عبد العزیز کی شان میں کہی ہے۔ جیسا کہ باب الرکوع میں آرہا ہے اور یہ صحیح ہے کیونکہ حضرت انس نے حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ کا زمانہ پایا ہے۔ بعض نے کہا فلاں سے حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ مراد ہیں۔ بعض کہتے ہیں اس سے عمرو بن سلمہ بن نفیع مراد ہیں جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں اپنی قوم کے امام تھے۔

۳ے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ

۴ے اس طرح کہ آخری دو رکعت ظہر میں سورۃ فاتحہ کے سوا کچھ نہ پڑھتے تھے۔ یا اگر پڑھتے تھے تو چھوٹی سورت پڑھتے تھے مقصد یہ ہے کہ ظہر کی نماز کی قراءت لمبی کرتے تھے۔

۵ے نماز ظہر کے لیے طوال مفصل کا لفظ استعمال نہ فرمایا بلکہ مجملاً اتنا فرمایا کہ ظہر کی قرارت دراز کرتے تھے اور عصر کے لیے تخفیف (ہلکی) کا ذکر فرمایا۔ یہ تفصیل بیان نہ کی کہ اس (عصر) میں قصار (بالکل مختصر) سورتیں پڑھتے تھے یا اوساط یعنی درمیانی پڑھتے تھے۔

آج (شیخ عبد الحق کے زمانہ میں) معمول و مقرر یہ ہے کہ ظہر و فجر میں طوال مفصل عصر و عشاء میں اوساط سورتیں پڑھی جاتی۔ واضح ہو کہ قول مشہور کے مطابق مفصل سے سورۃ حجرات سے آخر قرآن تک کی سورتیں مراد ہیں۔ ان کو مفصل اس لیے کہتے ہیں کہ ان میں بسملہ کے ساتھ ایک دوسری سے علیحدگی زیادہ مقدار میں پائی جاتی ہے۔ بعض کہتے ہیں ان کو مفصل کہنے کی وجہ یہ ہے کہ ان میں نسخ کم ہے اور یہ تین قسم ہیں۔ طوال (لمبی) اوساط (درمیانی) قصار (چھوٹی) حجرات سے بروج تک طوال ہیں۔ بروج سے والضحیٰ تک اوساط ہیں۔ اور والضحیٰ سے آخر قرآن تک قصار ہیں۔ فصل اول میں اس بارے میں قدرے گفتگو ہو چکی ہے۔

۸۲۲ وَعَنْ عُبَادَةَ ابْنِ الصَّامِتِ قَالَ كُنَّا خَلْفَ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِی صَلٰوةِ الْفَجْرِ فَقَرَأَ فَثَقُلَتْ

حضرت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ہم لوگ نماز فجر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے تھے۔ آپ نے قراءت کی تو آپ پر قراءت بھاری[۱]

عَلَيْهِ الْقِرَاءَةُ فَلَمَّا فَرَغَ قَالَ لَعَلَّكُمْ تَقْرَءُونَ خَلْفَ إِمَامِكُمْ قُلْنَا نَعَمْ يَا رَسُولَ اللهِ قَالَ لَا تَفْعَلُوا إِلَّا بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ فَإِنَّهُ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَمْ يَقْرَأْ بِهَا۔

ہو گئی۔ جب فارغ ہوئے تو فرمایا شاید تم لوگ اپنے امام کے پیچھے تلاوت کرتے ہو۔ ہم نے کہا ہاں یا رسول اللہ۔ آپ نے فرمایا سورۃ فاتحہ کے سوا کچھ نہ پڑھا کرو۔ کیونکہ جو فاتحہ نہیں پڑھتا اس کی نماز نہیں ہوتی۔

وَرَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَلِلنَّسَائِيِّ مَعْنَاهُ وَفِي رِوَايَةٍ لِأَبِي دَاوُدَ قَالَ وَأَنَا أَقُولُ مَالِي يُنَازِعُنِي الْقُرْآنُ فَلَا تَقْرَءُوا بِشَيْءٍ مِنَ الْقُرْآنِ إِذَا جَهَرْتُ إِلَّا بِأُمِّ الْقُرْآنِ

ابوداؤد و ترمذی اور نسائی نے اس کے معنی کی روایت کی۔ اور ابوداؤد کی ایک روایت میں یوں ہے کہ فرمایا میں دل میں سوچتا تھا کہ مجھ پر قرآن کیوں بھاری پڑ رہا ہے۔ لہٰذا جب میں بلند آواز سے قرأت کروں تو الحمد کے سوا کچھ نہ پڑھو۔

۱؎ اور اس کا پڑھنا مشکل ہو گیا۔

۲؎ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں یہ لفظ فرمائے کہ شاید تم لوگ اپنے امام کے پیچھے قرآن پڑھتے ہو۔ یوں نہ فرمایا کہ میرے پیچھے پڑھتے ہو۔ اس انداز کلام سے اس جانب اشارہ فرمایا کہ مقتدی کی اقتداء اس کا نام ہے کہ وہ خاموشی اختیار کرے اور اپنے امام کی قرأت پر کان لگائے چاہے میں امام ہوں یا کوئی اور۔ ثقل قرأت اور اس کی دشواری کا بظاہر سبب قارئین کی آوازوں کا اشتراک دکھائی دیتا ہے جو دقت اور خاطر شریف کے التفات کی تشویش کا موجب بنا۔ واللہ اعلم۔ تاہم قول مبارک لعلکم تقرءون۔ اس معنی کے منافی ہے۔ کہ یہ تشویش جہر کی صورت میں لاحق ہوتی ہے۔ اور وہ یہاں یقینی ہے تو پھر لفظ لعل کیوں استعمال فرمایا۔ بنا بریں علماء نے کہا ہے ممکن ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ثقل و بوجھ کا سبب وہ تاثر ہو جو اس نقص سے پیدا ہوا جو مقتدیوں کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قرأت کے وقت خاموش نہ رہنے اور کان لگا کر نہ سننے سے لاحق ہوا اور کامل بھی کبھی کبھی ناقص کے نقص سے متاثر ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ کتاب الطہارۃ میں گزرا کہ ایک دفعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز صبح کی قرأت میں رک گئے اور اس رکاوٹ کی وجہ آپ نے یہ بتائی کہ میرے پیچھے کچھ لوگ ایسے کھڑے ہوتے ہیں جو وضو اچھی طرح نہیں کرتے اور آداب کا پوری طرح خیال نہیں رکھتے۔ اور جب آپ نے فرمایا کہ شاید تم لوگ پڑھتے ہو تو لوگوں نے کہا ہاں الی آخرہ۔

۳؎ اس حدیث کا ظاہر سورۃ فاتحہ کی فرضیت ثابت کرتا ہے۔ اس کا جواب پیچھے ذکر ہو گیا۔

۴؎ یعنی دل میں۔

۵؎ یعنی میرے لیے قرآن میں کشمکش محسوس ہوتی ہے اور میرے لیے اس کی قرأت آسان نہیں ہو رہی پھر مجھے

معلوم ہوا کہ اس کا سبب تم لوگوں کا میرے پیچھے الگ الگ اپنی تلاوت کرنا ہے۔
سلہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قول مبارک اذا جہرت سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر مقتدی سری نماز میں پڑھ لیں تو جائز ہے اس کی تفصیل آئندہ احادیث کی شرح میں آرہی ہے۔

۸۹۵/۳۱ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ انْصَرَفَ مِنْ صَلٰوةٍ جَهَرَ فِیْهَا بِالْقِرَآءَةِ فَقَالَ هَلْ قَرَأَ مَعِیَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ اٰنِفًا فَقَالَ رَجُلٌ نَعَمْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنِّیْ اَقُوْلُ مَالِیْ اُنَازَعُ الْقُرْاٰنَ قَالَ فَانْتَهَی النَّاسُ عَنِ الْقِرَآءَةِ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْمَا جَهَرَ فِیْهِ بِالْقِرَآءَةِ مِنَ الصَّلَوَاتِ حِیْنَ سَمِعُوْا ذٰلِكَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔ رَوَاهُ مَالِكٌ وَّاَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاؤدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَرَوَی ابْنُ مَاجَةَ نَحْوَهٗ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس نماز سے فارغ ہوئے جس میں قراءت اونچی کی جاتی ہے تو فرمایا تم میں سے کسی نے میرے ساتھ ابھی قراءت کی۔ ایک شخص نے کہا ہاں یا رسول اللہ۔ فرمایا اسی وجہ سے تو میں سوچتا تھا کہ مجھے کیا ہوا کہ میں قرآن میں جھگڑا کیا جا رہا ہوں۔ فرماتے ہیں کہ پھر لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ان نمازوں میں قراءت سے باز رہے جن میں قراءت بلند کی جاتی ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان سنا۔

مالک، احمد، ابوداؤد، ترمذی و نسائی اور ابن ماجہ نے اس کی مثل روایت کی۔

سلہ اصل لفظ اُنَازِعُ استعمال ہوا ہے زا کی زبر اور زیر کے ساتھ دونوں روایتیں ہیں۔ اور حدیث اول میں یُنَازِعُنِی القرآن کا لفظ پہلے معنی کی تائید کرتا ہے۔

۸۹۶/۳۲ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ وَالْبَیَاضِیِّ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْمُصَلِّیْ یُنَاجِیْ رَبَّهٗ فَلْیَنْظُرْ مَا یُنَاجِیْهِ بِهٖ وَلَا یَجْهَرْ بَعْضُكُمْ عَلٰی بَعْضٍ بِالْقُرْاٰنِ۔
(رَوَاهُ اَبُوْ اَحْمَدُ)

حضرت ابن عمر اور بیاضیؔ سلہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے دونوں فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نمازی اپنے رب سے مناجات کرتا ہے تو چاہیے کہ غور کرے کہ اس سے کیا مناجات کرتا ہے اور چاہیے کہ تمہارے بعض بعض پر قرآن اونچا نہ پڑھیں سلہ (احمد)

سلہ بیاضی باکی زبر یا مخفف اور ضاد معجمہ کے ساتھ بیاضہ بن عامر بن زریق کی طرف منسوب ہے۔ ان کا نام

عبداللہ بن جابر الانصاری الخزرجی البیاضی ہے۔ بیاضی کے لفظ سے مشہور ہیں۔ ان کا نام سے نہیں بلکہ اسی نسبت سے ذکر کیا جاتا ہے۔

ؔ۲ مناجات کا معنیٰ ہے دو اشخاص کا ایک دوسرے کے ساتھ اسی طرح پوشیدہ بات کرنا کہ کسی دوسرے کو اطلاع نہ ہو سکے۔

ؔ۳ یعنی ذکر و قرآن میں غور کرے۔ اور اس میں غایت حضورِ قلب، تامل، تدبر اور پورے خضوع و خشوع سے کام لے۔

ؔ۴ نماز میں بھی اور غیر نماز میں بھی جب کہ قریب کوئی نماز پڑھ رہا ہو، یا سویا ہوا ہو، یا کوئی قرآن پڑھ رہا ہو یا ذکر کر رہا ہو۔ تاکہ ان کی ایذاء اور تشویش کا موجب نہ بنے اور اس امر پر اجماع ہے کہ مقتدی کے لیے قراءت بلند آواز سے کرنا مکروہ ہے۔ اگرچہ امام کی قراءت نہ سن رہا ہو۔

۷۹۷/۲۲ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِهٖ فَاِذَا کَبَّرَ فَکَبِّرُوْا وَاِذَا قَرَاَ فَاَنْصِتُوْا۔
رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَ ابْنُ مَاجَۃَ۔

حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ امام اس لیے مقرر کیا گیا ہے کہ اس کی پیروی ؔ۱ کی جائے جب وہ تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو۔ اور جب وہ تلاوت کرے تو تم خاموش ؔ۲ رہو۔
(ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ)

ؔ۱ تو اس کی موافقت اور متابعت کرنا چاہیے۔

ؔ۲ کہ قراءت میں اس کی موافقت و متابعت یہی ہے۔ اور اس کے ساتھ خود بھی پڑھتے جانا اس کی مخالفت اور اس کے ساتھ جھگڑا کرنے کے مترادف ہے اور اسے تشویش و پریشانی میں ڈالنے والی بات ہے۔

واضح ہو کہ امام شافعی رحمۃ اللہ کا مذہب یہ ہے کہ سری اور جہری دونوں قسم کی نمازوں میں مقتدی کے لیے بھی سورۃ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے۔ سورۃ فاتحہ کے علاوہ قراءت امام مالک، امام احمد کے نزدیک جائز ہے اور امام شافعی کے نزدیک بھی ایک قول میں صرف سری نماز میں واجب ہے جہری نماز میں ان کے نزدیک بھی امام کی قراءت سننا کافی ہے۔ امام احمد کے بعض اہم فقہ کے نزدیک فاتحہ امام کے سکتات میں پڑھے۔ اور ان سکتات کا بیان باب مایقرا بعد التکبیر میں ہو چکا ہے۔ اور ان کے بعض اصحاب کے نزدیک اگر مقتدی بہرہ ہونے کی وجہ سے نہ سنے تو جہری میں سورۃ فاتحہ پڑھے۔ اور اگر نہ بھی پڑھے تو اس کی نماز ٹھیک ہو جائے گی کہ جس کا امام ہو تو امام کی قراءت اس کے لیے قراءت ہوتی ہے اور اس پر قراءت مناسب نہیں ہے۔ اس امام اصل (امام احمد) کے نزدیک محفوظ و معروف یہی ہے۔

اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کے نزدیک یہ ہے کہ سورۃ فاتحہ نہ سری نماز میں پڑھے نہ جہری میں لیکن ایک روایت میں امام محمد سے اس کا استحباب مروی ہے اور شیخین (امام ابو حنیفہ و ابو یوسف) کے نزدیک اس کا پڑھنا مکروہ ہے شیخ ابن الہمام رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کراہت تحریمی ہے کہ اس بارے میں وعید چکی ہے۔ اور حق یہ ہے کہ امام محمد رحمۃ اللہ کا قول بھی شیخین کے قول کی طرح ہے۔ امام محمد کی عبارات ان کی کتب میں اس بارے میں بالصراحۃ موجود ہیں۔ اور آثار میں فرمایا وبہ ناخذ۔ ہم اسی کو اختیار کریں گے۔ عامہ آثار و اخبار میں ایسا ہی آیا ہے اور کہا ہے کہ صحابہ کی ایک جماعت کے قول کے مطابق نماز فاسد ہو جاتی ہے مخفی نہ رہے کہ احتیاط اس میں ہے کہ دو دلیلوں میں سے قوی تر دلیل پر عمل کیا جائے۔ شیخ ابن الہمام کا کلام ختم ہوا۔

اور امام محمد کا کلام اس کے مؤطا میں (اس باب میں کہ فاتحہ خلف الامام نہ پڑھی جائے) اخبار و آثار سے بھرا پڑا ہے واللہ اعلم۔

ائمہ کرام فرماتے ہیں قرات نماز کا ایک ایسا رکن ہے جس میں امام و مقتدی دونوں شریک ہیں تھوڑے سے فرق کے ساتھ جس کا امام مالک اور امام احمد نے سری و جہری نماز میں اعتبار کیا ہے۔ اور احناف کی دلیل یہ حدیث ہے کہ من کان لہ امام فقراۃ الامام قراۃ لہ جس کا امام ہو تو امام کی قرات اس کے لیے قرات ہوگی۔ اور یہ حدیث صحیح ہے بخاری و مسلم کے علاوہ باقی تمام محدثین نے اس کی روایت کی ہے۔ ہدایہ میں کہا وعلیہ اجماع الصحابۃ کہ اس پر صحابہ کرام کا اجماع ہے۔ شرح (عربی) میں اس سے زیادہ گفتگو کی گئی ہے۔ اس مقام میں غور و تدبر کرو۔

۸۹۵ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی رضی اللہ عنہ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّیْ لَا اَسْتَطِیْعُ اَنْ اٰخُذَ مِنَ الْقُرْاٰنِ شَیْئًا فَعَلِّمْنِیْ مَا یُجْزِئُنِیْ قَالَ قُلْ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هٰذَا لِلّٰهِ فَمَا لِیْ قَالَ قُلِ اللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ وَعَافِنِیْ وَاهْدِنِیْ وَارْزُقْنِیْ فَقَالَ هٰکَذَا بِیَدَیْهِ وَقَبَضَهُمَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ایک شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اس نے عرض کی میں قرآن میں سے کچھ بھی یاد نہیں کر سکتا آپ مجھے وہ چیز سکھا دیں جو میرے لیے کافی ہو۔ فرمایا یہ کہہ لیا کرو سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ اس نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ تو اللہ کے لیے ہوا۔ میرے لیے کیا ہے۔ فرمایا یوں کہہ الٰہی مجھ پر رحم کر مجھے امن، ہدایت اور روزی عطا کر۔ پھر اس شخص نے دو ہاتھ بند کر کے ان سے یوں اشارہ کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَّا هٰذَا فَقَدْ مَلَأَ يَدَيْهِ مِنَ الْخَيْرِ۔ — نے فرمایا کہ اس نے اپنے دونوں ہاتھ خیر سے بھر لیے۔

رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَانْتَهَتْ رِوَايَةُ النَّسَائِيِّ عِنْدَ قَوْلِهٖ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ — (ابوداؤد اور نسائی کی روایت الا اللہ پر ختم ہو گئی۔

سلہ یعنی قرآن پاک کے بجائے کچھ اور سکھائیں۔

سلہ اس حدیث کو نماز میں قراءت کے باب میں لانے کے قرینہ سے بظاہر یہ سمجھانا مقصود یہ ہے کہ وہ آدمی قرآن پاک کی اتنی مقدار بھی یاد کرنے کی استطاعت نہ رکھتا تھا جس سے نماز درست ہو جائے۔ مگر یہ بات بہت ہی بعید ہے کیونکہ یہ بات ذہن تسلیم کرنے کو تیار نہیں کہ ایک اعرابی میں کلام کرنے والا شخص اتنی مقدار قرآن یاد کرنے سے عاجز ہو جائے جس مقدار سے کہ نماز درست ہو جاتی ہے۔ اور اگر انہیں کلمات کی مقدار یا اس سے کچھ زائد قرآن پاک سیکھ لیتا تو کافی تھا۔ کہتے ہیں یہ شخص ابھی اسلام لایا ہی تھا کہ نماز کا وقت ہو گیا اتنے وقت میں قرآن پاک یاد کرنے کی گنجائش نہ تھی اس لیے آپ نے اسے یہ کلمات سکھائے مگر اس سے بھی وہ استبعاد دور نہیں ہوتا۔ لہٰذا ظاہر یہ ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ قرآن پاک کا اتنا حصہ یاد کرے جو اس کے لیے ورد کا کام دے اور اس ورد کے ساتھ اپنے اوقات کو معمور رکھے اور یہ واضح ہے کہ قرآن پاک کا بہت سا حصہ ایسا ہے کہ ورد و وظائف کے لیے بہت مناسب ہے۔ بعض لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ ان کے لیے اس مقدار کا یاد کرنا آسان نہیں ہوتا۔ لہٰذا اس شخص کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے کلمات سکھائے کہ ان میں سے ہر ایک کلمہ خزائن الٰہی میں سے ایک خزانہ ہے تاکہ وہ شخص ان پر مداومت کرے (ہمیشہ انہیں پڑھے) اور روز و شب انہیں اپنا ورد بنائے کذا قالوا۔ واللہ اعلم۔

سلہ کہ حمد و ثنا، تکبیر و تمجید پر مشتمل ہیں۔

سلہ یعنی حضرت حق تعالیٰ سے دعا و سوال جو کہ میرا مدعا اور میری مراد ہے۔

شہ یہ سوال و جواب از روئے انصاف اس چیز کو ظاہر کرتا ہے کہ اس مرد نے آپ سے ورد و دعا سیکھنے کی چاہت کی تھی نہ کہ صحت نماز کے لیے قرآن سیکھنے کی طلب کی تھی۔

سلہ یعنی اس شخص نے اشارہ کیا کہ میں نے ان کلمات کو یاد اور محفوظ کر لیا جس طرح کوئی نفیس چیز ہاتھ لگ جائے تو اسے بڑی حفاظت سے رکھتے ہیں۔ اسی بنا پر دونوں ہاتھوں سے اشارہ کرنے والا اور انہیں بند کرنے والا بھی وہی آدمی تھا۔ کلام کا ظاہر سیاق بھی اسی میں ہے اور اس کا مؤید ہے راوی کا یہ کلام کہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

سلہ اور ہو سکتا ہے کہ اشارہ کرنے والے خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہوں۔ اور آپ نے اس مرد کو حفظ کی ترغیب اور فرمان کی بجا آوری کے لیے بطور تنبیہ اشارہ کیا ہو اور جب آپ نے دیکھا کہ یہ مرد حفظ کر رہا ہے اور فرمان کی

بجا آوری کر رہا ہے تو آپ نے فرمایا کہ اس شخص نے اپنے دونوں ہاتھ خیر و برکت سے بھر لیے

ﷺ یعنی ابن کی روایت میں قال یا رسول اللہ سے آخر تک کے الفاظ نسائی کی روایت میں نہیں ہیں۔

۴۹۹ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا قَرَأَ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى قَالَ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلَى۔

(رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب سبح اسم ربک الاعلی پڑھتے تو فرماتے ۔ سبحان ربی الاعلی

(احمد، ابوداؤد)

ﷺ یعنی اللہ تعالیٰ کے حکم سبح (تسبیح کر) کی بجا آوری کے لیے کلمہ سبحان ربی الاعلی پڑھتے تھے۔

۵۰۰ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَ مِنْكُمْ بِالتِّينِ وَالزَّيْتُونِ فَانْتَهَى إِلَى أَلَيْسَ اللَّهُ بِأَحْكَمِ الْحَاكِمِينَ فَلْيَقُلْ بَلَى وَأَنَا عَلَى ذَلِكَ مِنَ الشَّاهِدِينَ وَمَنْ قَرَأَ لَا أُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ فَانْتَهَى إِلَى أَلَيْسَ ذَلِكَ بِقَادِرٍ عَلَى أَنْ يُحْيِيَ الْمَوْتَى فَلْيَقُلْ بَلَى وَمَنْ قَرَأَ وَالْمُرْسَلَاتِ فَبَلَغَ فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ فَلْيَقُلْ آمَنَّا بِاللَّهِ

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ إِلَى قَوْلِهِ وَأَنَا عَلَى ذَلِكَ مِنَ الشَّاهِدِينَ

حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے جو شخص والتین والزیتون پڑھے اور الیس اللہ باحکم الحاکمین پہنچے تو کہے ہاں میں اس پر گواہوں میں سے ہوں ۔ اور جو آدمی لا اقسم بیوم القیامۃ پڑھے اور الیس ذالک بقادر علی ان یحیی الموتی پہنچے تو کہے ہاں اور جو والمرسلات پڑھے اور فبای حدیث بعدہ یؤمنون پر پہنچے تو کہے ہم اللہ پر ایمان لائے ۔

(ابوداؤد)

اور ترمذی کی روایت اس قول تک ہی ہے کہ میں اس پر گواہوں میں سے ہوں۔ ﷺ

ﷺ اور اس میں لااقسم بیوم القیامۃ والمرسلات صراحتاً ترمذی کی روایت میں نہیں ہے ۔ واضح ہو کہ آیات قرآنی کی تلاوت کے وقت اس قسم کے جوابات بہت ہیں ، شافعیہ کے نزدیک نماز و غیر نماز دونوں حالتیں برابر ہیں ۔ وہ نماز میں بھی جائز رکھتے ہیں ۔ اسی لیے باب القراۃ فی الصلوٰۃ میں اس روایت کو لائے ہیں ۔ ورنہ اس روایت کو باب تلاوت قرآن اور اس کے آداب میں لانا چاہیے تھا احناف اور مالکیہ کے نزدیک یہ جوابات غیر حالت نماز پر محمول ہیں

تاکہ یہ وہم نہ پڑے کہ یہ کلمات بھی قرآن کریم سے ہیں۔

امام تورپشتی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اگر کوئی شخص ظاہر حدیث پر نظر کرتے ہوئے یہ گمان کرے کہ یہ جواب نماز میں ہوتا تھا۔ تو ہم اس کا جواب یہ دیں گے کہ یہ نفل نماز میں ہوتا تھا فرضی نماز میں نہ ہوتا تھا۔ جیسا کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں آیا ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کی نماز ادا کرتے تو آیت رحمت پر جب پہنچتے مگر وہاں رک کر رحمت طلب کرتے اور عذاب کی آیت پر نہ پہنچتے مگر وہاں رک کر عذاب سے پناہ مانگتے اور کسی نے بھی ان نمازوں میں جن میں جہر کیا جاتا ہے فرض نمازوں میں روایت نہیں کیا تورپشتی کا کلام ختم ہوا۔

۸۰۱/۲۴ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَصْحَابِهٖ فَقَرَاَ عَلَيْهِمْ سُوْرَةَ الرَّحْمٰنِ مِنْ اَوَّلِهَا اِلٰى اٰخِرِهَا فَسَكَتُوْا فَقَالَ لَقَدْ قَرَاْتُهَا عَلَى الْجِنِّ لَيْلَةَ الْجِنِّ فَكَانُوْا اَحْسَنَ مَرْدُوْدًا مِّنْكُمْ كُنْتُ كُلَّمَا اَتَيْتُ عَلٰى قَوْلِهٖ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ قَالُوْا لَا بِشَيْءٍ مِّنْ نِّعَمِكَ رَبَّنَا نُكَذِّبُ فَلَكَ الْحَمْدُ۔ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جماعت صحابہ میں تشریف لائے اور ان کے سامنے اول سے آخر تک سورۃ الرحمٰن پڑھی صحابہ کرام خاموش رہے۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے یہ سورت شب[۱] جن میں جنات پر پڑھی وہ تم سے اچھے جواب دینے والے[۲] تھے۔ کہ میں جب اس قول پر پہنچتا فبای آلاء ربکما تکذبان[۳]۔ تو کہتے نہیں اے مولا ہم تیری کسی نعمت کو نہیں جھٹلاتے۔ اور تیرے ہی لیے حمد و ثنا ہے۔ (ترمذی) اور کہا یہ حدیث غریب ہے۔

۱؎ یعنی وہ رات جس میں جنات میرے پاس آئے اور مجھ پر ایمان لائے اور قرآن سننے کے لیے میرے پاس جمع ہوئے۔

۲؎ یعنی جنات جواب دینے اور اللہ کا فرمان قبول کرنے میں تم سے بہت بہتر تھے۔ یہاں رد کا معنی جواب سلام ہے کہ جواب سلام کو رد سلام کہتے ہیں۔ رَدٌّ کا معنی واپس کرنے کا آتا ہے اور مردود بمعنی رد بھی آتا ہے۔ کہا جاتا ہے رَدَّ رَدًّا وَمَرْدُوْدًا۔ اس کے بعد جنات کے اچھے جواب کا ذکر فرمایا۔

۳؎ یہ انسانوں اور جنات کو خطاب ہے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۸۱۲ عَنْ مُعَاذِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْجُهَنِيِّ قَالَ إِنَّ رَجُلًا مِّنْ جُهَيْنَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ فِي الصُّبْحِ إِذَا زُلْزِلَتْ فِي الرَّكْعَتَيْنِ كِلْتَيْهِمَا فَلَا أَدْرِيْ أَنَسِيَ أَمْ قَرَأَ ذٰلِكَ عَمْدًا۔ (رَوَاهُ أَبُوْ دَاؤدَ)

حضرت معاذ بن عبداللہ الجہنی[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ قبیلہ جہینہ کے ایک آدمی نے ان کو خبر دی کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نے فجر کی دونوں رکعتوں میں اذا زلزلت پڑھی یہ مجھے خبر نہیں کہ آپ بھول گئے یا عمدًا[2] پڑھی۔ (ابو داؤد)

[1] حضرت معاذ بن عبداللہ الجہنی جیم کی پیش اور ہا کی زبر کے ساتھ، تابعی مدنی ثقہ ہیں۔ ابن سعد نے ان کو اہل مدینہ کے طبقۂ ثالثہ میں ذکر کیا ہے۔ ۱۱۸ھ میں وصال فرمایا۔

[2] شیخ ابن حجر رضی اللہ عنہ نے اپنی شرح میں فرمایا کہ ظاہر یہ ہے کہ آپ نے بیان جواز اور یہ بات بتانے کے لیے کہ ایک ہی سورۃ کو دو رکعتوں میں تکرار کرنے سے بھی اصل سنت ادا ہو جاتی ہے، عمدًا اسے پڑھا۔ شیخ ابن حجر کا کلام ختم ہوا۔

اور ممکن ہے کہ اس مقام نے یہ سورۃ بار بار سنانے کا تقاضا کیا ہو کہ اس سورۃ میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول وارد ہے فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ (جو شخص ایک رائی برابر نیک کام کرے گا اسے دیکھ لے گا۔ اور جو ایک رائی برابر برا عمل کرے گا اسے بھی دیکھ لے گا) حاضرین کو یہ کلمات بار بار سنانا مفید تھا کہ یہ کلمات وعد و وعید کی انواع کے جامع ہیں اور ان میں غایت تاکید مع اختصار بھی پایا جاتا ہے۔ جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرد کی شان میں فرمایا جس نے یہ دو جملے سن کر کہا تھا "میرے لیے یہی دو کلمے کافی ہیں" کہ یہ شخص فقیہہ ہے۔ گویا تمام علم فقہ ان دو جملوں میں درج ہے واللہ اعلم۔

۸۱۳ وَعَنْ عُرْوَةَ قَالَ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ الصِّدِّيْقَ صَلَّى الصُّبْحَ فَقَرَأَ فِيْهِمَا بِسُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فِي الرَّكْعَتَيْنِ كِلْتَيْهِمَا (رَوَاهُ مَالِكٌ)

حضرت عروۃ[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں بیشک ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فجر کی نماز پڑھی تو دونوں رکعتوں میں سورۃ بقر پڑھی۔ (مالک)

[1] یعنی حضرت عروہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ بن اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ قرشی اسدی ہیں۔ اکابر تابعین سے ہیں

اور ثقہ ہیں۔ مدینہ منورہ کے فقہائے سبعہ میں سے ہیں۔ فقیہ عالم کثیر الحدیث ثبت و ثقہ ہیں۔ ہر عیب سے محفوظ اور صائم الدھر تھے۔ ۲۲ھ میں پیدا ہوئے اور ۹۴ھ میں وفات ہوئے۔

ؔ۲ یہاں ظاہر یہ ہے کہ آپ نے سورۃ بقر کو دو رکعت میں تقسیم کر دیا جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طریقہ سے نماز مغرب میں سورۃ اعراف پڑھی۔

۸۰۴ وَعَنِ الْفُرَافِصَةِ بْنِ عُمَيْرٍ الْحَنَفِيِّ قَالَ مَا اَخَذْتُ سُوْرَةَ يُوْسُفَ اِلَّا مِنْ قِرَاءَةِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ اِيَّاهَا فِي الصُّبْحِ مِنْ كَثْرَةِ مَا كَانَ يُرَدِّدُهَا۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ)

حضرت فرافصہ[1] بن عمیر حنفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ میں نے سورۃ یوسف نہیں یاد کی مگر حضرت عثمان کے فجر میں پڑھنے سے۔ کیونکہ آپ بار بار یہ سورت نماز فجر میں پڑھا کرتے تھے۔

(مالک)

ؔ۱ فرافصہ پہلی فا کے فتح اور دوسری فا کے کسرہ کے ساتھ۔

ؔ۲ بن عمیر تصغیر عمر حنفی یمامہ کے ایک قبیلہ بنی حنیفہ کی طرف نسبت ہے۔ آپ مشہور تابعی ہیں۔

ؔ۳ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز میں ایک ہی سورۃ پڑھنے سے کوئی حرج واقع نہیں ہوتا۔

۸۰۵ وَعَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ قَالَ صَلَّيْنَا وَرَاءَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ الصُّبْحَ فَقَرَأَ فِيْهِمَا بِسُوْرَةِ يُوْسُفَ وَسُوْرَةِ الْحَجِّ قِرَاءَةً بَطِيْئَةً قِيْلَ لَهُ اِذًا لَقَدْ كَانَ يَقُوْمُ حِيْنَ يَطْلُعُ الْفَجْرُ قَالَ اَجَلْ۔

(رَوَاهُ مَالِكٌ)

حضرت عامر[1] بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ہم نے حضرت عمر ابن الخطاب رضی اللہ عنہ کے پیچھے فجر کی نماز پڑھی آپ نے ان[2] دونوں رکعتوں میں نہایت آہستہ آہستہ سورۃ یوسف اور سورۃ حج پڑھی ان سے کہا گیا پھر تو آپ فجر طلوع ہونے کے[3] ساتھ نماز کے لیے کھڑے ہو جاتے ہوں گے فرمایا ہاں۔

(مالک)

ؔ۱ حضرت عامر بن ربیعہ صحابی ہیں۔ آپ آل خطاب کے حلیف تھے۔ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے پہلے ایمان لائے۔ بدر اور اس کے علاوہ تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ ۳۲ھ یا ۳۳ھ میں وفات ہوئے

ؔ۲ بعض نسخوں میں لفظ فیہا آیا ہے یعنی نماز صبح میں۔

ؔ۳ تاکہ اس قدر لمبی قرأت کی گنجائش ہو سکے۔

سلے اجل بفتحہ ہمزہ و جیم کی فتح کے ساتھ، یہ کلمہ تصدیق ہے۔ اور نعم یعنی ہاں کے معنی میں آتا ہے۔

۸۹۳ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ مَا مِنَ الْمُفَصَّلِ سُوْرَةٌ صَغِيرَةٌ وَّلَا كَبِيرَةٌ إِلَّا قَدْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَؤُمُّ بِهَا النَّاسَ فِي الصَّلٰوةِ الْمَكْتُوْبَةِ۔

رَوَاهُ مَالِكٌ

حضرت عمرو بن شعیب سے وہ اپنے والد وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں۔ فرماتے ہیں مفصل کی کوئی چھوٹی بڑی سورۃ ایسی نہیں جو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پڑھتے نہ سنی ہو جس سے آپ فرض نماز میں لوگوں کی امامت کرتے تھے۔

(مالک)

۸۹۴ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَرَأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ بِحٰمٓ الدُّخَانِ۔

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ مُرْسَلًا

حضرت عبداللہ بن عتبہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز مغرب میں حٰمٓ الدخان پڑھی۔ نسائی نے اس حدیث کو بطریق ارسال روایت کیا۔ (کیونکہ عبداللہ بن عتبہ تابعی ہے)

(اشعۃ اللمعات)

سلہ آپ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے برادر زادہ ہیں۔ مدنی الاصل ہیں۔ مگر کوفہ میں سکونت پذیر ہو گئے۔ زمانہ نبوت کو پایا عقیلی نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا مگر غلط کیا۔ آپ صحابی نہیں بلکہ اکابر تابعین میں سے ہیں۔

# بَابُ الرُّكُوْعِ

## رکوع کا باب

لغت میں رکوع کا معنی ہے پشت کو خم کرنا۔ کہتے ہیں رکع الشیخ بڑھاپے کی وجہ سے بوڑھے کی پشت خم ہو گئی۔ رکوع نماز بھی اسی معنی سے ہے۔ رکوع بمعنی نماز بھی آیا ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں رکع المصلی یعنی نمازی نے نماز پڑھی۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ — پہلی فصل

۸۹۵ عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقِيْمُوا الرُّكُوْعَ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رکوع اور

وَ السُّجُوْدَ فَوَاللّٰهِ اِنِّیْ لَاَرٰىكُمْ مِنْ بَعْدِیْ ۔

سجدے پورے اور ٹھیک کرو۔ خدا کی قسم میں تم کو اپنے پیچھے سے دیکھتا ہوں۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ) (بخاری و مسلم)

سلہ جیسا کہ سنت میں آیا ہے اور باب صفۃ الصلوٰۃ میں گزرا۔

سلہ یعنی تم لوگ جو کچھ کرتے ہو وہ مجھ سے پوشیدہ نہیں اس کی شرح باب صفۃ الصلوٰۃ کی تیسری فصل میں گزری۔ یعنی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں۔

۹۸ وَ عَنِ الْبَرَآءِ قَالَ كَانَ رُكُوْعُ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ وَ سُجُوْدُهٗ وَ بَیْنَ السَّجْدَتَیْنِ وَاِذَا رَفَعَ مِنَ الرُّكُوْعِ مَا خَلَا الْقِیَامَ وَ الْقُعُوْدَ قَرِیْبًا مِّنَ السَّوَآءِ ۔

حضرت براء سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا رکوع اور سجدہ اور دو سجدوں کے درمیان کی نشست اور جب رکوع سے سر اٹھاتے سوائے قیام اور بیٹھنے کے قریباً برابر تھا۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ) (بخاری و مسلم)

سلہ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا رکوع اور سجدہ پھر دو سجدوں کے درمیان بیٹھنا اور جب آپ غیر قیام کے لیے کہ جس میں قرات کرتے تھے اور سوائے اس بیٹھنے کے جو تشہد کے لیے تھا سب قریب قریب برابر ہوتے تھے یعنی وہ قیام جس میں آپ قرات کرتے تھے بے شک لمبا ہوتا تھا اور قعود (بیٹھنا) جس میں آپ التحیات پڑھتے تھے بھی لمبا ہوتا تھا۔ ان کے علاوہ باقی ارکان رکوع، قومہ، سجدہ، جلسہ سب برابر اور مقدار میں ایک دوسرے کے نزدیک ہوتے تھے۔

بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ قیام و قعود بھی رکوع و سجود اور قومہ و جلسہ کے برابر ہوتا تھا اس کا مطلب یہ ہے کہ جب آپ قیام لمبا کرتے تو ان ارکان کو بھی عام اوقات و حالات سے دراز کرتے اور جب قیام میں تخفیف کرتے تو ان ارکان میں بھی تخفیف کرتے اور نماز کے تمام ارکان متناسب اور متشابہ واقع ہوتے تھے۔ یہ مطلب نہیں کہ رکوع و سجود قیام و قعود کے برابر ہوتا تھا۔ ہاں نماز خسوف اور کسوف میں واقع ہوا ہے کہ رکوع و سجود قیام کے برابر ہوتا تھا شارحین نے اس کی بھی یہی تاویل اور اس کا یہی مطلب بیان کیا ہے۔ اس کلام کا باقی ماندہ حصہ فصل ثالث کی پہلی حدیث یعنی انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ان شاء اللہ تعالیٰ آ جائے گا۔

۹۹ وَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ اِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب

لِمَنْ حَمِدَهٗ قَامَ حَتّٰی نَقُوْلَ قَدْ اَوْهَمَ ثُمَّ یَسْجُدُ وَ یَقْعُدُ بَیْنَ السَّجْدَتَیْنِ حَتّٰی نَقُوْلَ قَدْ اَوْهَمَ

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

سمع اللّٰہ لمن حمدہ کہتے تو کھڑے رہتے حتیٰ کہ ہم کہتے کہ آپ کو وہم ہو گیا پھر سجدہ کرتے اور دو سجدوں کے درمیان بیٹھتے حتیٰ کہ ہم کہتے کہ آپ کو وہم ہو گیا۔ (مسلم)

سلہ اوہم ہمزہ اور ہا کی زبر اور واو ساکن کے ساتھ یعنی آپ کھڑے رہتے اور بہت دیر کھڑے رہتے یہاں تک کہ ہم سمجھتے کہ آپ نے پہلی رکعت ترک کر کے از سر نو قیام شروع کر دیا ہے۔ بعض نے اس لفظ کی تفسیر نسیان سے کی ہے مگر اس تفسیر میں لغت کے اعتبار سے کلام و اعتراض ہے۔

۸۴ وَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ اَنْ یَقُوْلَ فِیْ رُكُوْعِهٖ وَ سُجُوْدِهٖ سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَ بِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ یَتَاَوَّلُ الْقُرْاٰنَ ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت عائشہ رضی اللّٰہ عنہا سے روایت ہے نبی کریم صلی اللّٰہ علیہ وسلم اپنے رکوع اور سجدہ میں یہ الفاظ زیادہ کہتے تھے۔ الٰہی اے ہمارے رب تو پاک ہے تیری حمد ہے خدایا مجھے بخش دے۔ قرآن پر عمل کرتے تھے۔ (بخاری ومسلم)

سلہ یعنی آپ اس تسبیح و استغفار سے قرآن کی مراد بیان کرتے تھے کہ قرآن میں فرمایا فسبح بحمد ربک واستغفرہ کہ اس آیت میں آپ کو حکم دیا گیا کہ آپ اپنے پروردگار کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح کریں اور اس سے استغفار کریں یعنی رکوع و سجود میں کیونکہ خضوع و خشوع کے لحاظ سے رکوع و سجود سب سے اعلیٰ حالت ہے۔ دوسری احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ رکوع و سجود کے علاوہ بھی تسبیح و استغفار کرتے تھے۔ علماء نے بیان کیا ہے کہ یہ تسبیح و استغفار و ذکر کا سلسلہ آخر عمر شریف میں زیادہ تر سورہ اذا جاء نصر اللّٰہ کے بعد شروع ہوا۔

۸۵ وَ عَنْهَا اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ كَانَ یَقُوْلُ فِیْ رُكُوْعِهٖ وَ سُجُوْدِهٖ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَ الرُّوْحِ ۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

انہیں حضرت عائشہ رضی اللّٰہ عنہا سے روایت ہے بے شک نبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم اپنے رکوع و سجدہ میں کہتے تھے۔ پاک ہے بے عیب ہے فرشتوں اور روحوں کا رب ہے۔ (مسلم)

سلہ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ دونوں مبالغہ کے صیغے ہیں طہارت و تنزیہ کے لیے لائے گئے ہیں پیش و فتح دونوں طرح پڑھے جاتے ہیں مگر پیش سے پڑھنا اکثر ہے۔ روح سے مراد حضرت جبرئیل ہیں کہ انہیں روح الامین بھی کہتے ہیں بعض

کہتے ہیں روح اس فرشتے کا نام ہے جو ارواح پر مقرر ہے یا روح سے جنس ارواح انسانی مراد ہے ۔ بعض کہتے ہیں روح ملائکہ سے الگ اور ان سے بڑی مخلوق کا نام ہے ۔

۸۱۳ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَا اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَقْرَاَ الْقُرْاٰنَ رَاكِعًا وَسَاجِدًا فَاَمَّا الرُّكُوْعُ فَعَظِّمُوْا فِيْهِ الرَّبَّ وَاَمَّا السُّجُوْدُ فَاجْتَهِدُوْا فِي الدُّعَاءِ فَقَمِنٌ اَنْ يُّسْتَجَابَ لَكُمْ ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آگاہ رہو مجھے رکوع اور سجدے میں تلاوت قرآن سے منع کیا گیا ہے ۔ رکوع میں رب کی تعظیم کرو اور سجدہ میں دعا میں کوشش کرو کہ وہ دعائیں قبولیت کے لائق ہیں ۔ (مسلم)

لہ یعنی حق تعالیٰ عزّ اسمہ نے نماز کی ہر ہیئت کو ایک خاص قسم کے ذکر کے ساتھ مخصوص کیا ہے ۔ چنانچہ ہیئت قیام کو جو اول اور اعظم اور خدمت میں زیادہ دخل رکھتی ہے قرآن سے مخصوص فرمایا جو علی الاطلاق اعظم اذکار اور افضل ہے اور خدا تعالیٰ کی طرف سے اس تعیین و تخصیص کے بعد اب اس امر کی گنجائش نہیں ہو سکتی کہ اس کی خلاف ورزی کی جائے ۔ اگر کوئی شخص خلاف ورزی کرے گا تو وہ حرام یا مکروہ ہے اور یہ عبادت سے متعلق ایک امر و حکم ہے کہ ہماری عقل اس کی (حکمت) کا ادراک نہیں کر سکتی ۔

اور بعض لوگ اس کی حکمت و علت بھی بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ رکوع و سجدہ کی ہیئت خضوع و تذلل اور خاکساری کی حالت ہے ۔ اس لیے نہی کر دی کہ کتاب کریم و عالی اور عظیم الشان ہے اس حالت میں اس کی تلاوت نہ کی جائے علامہ طیبی نے خطابی سے نقل کیا کہ گویا مکروہ جانا کہ خلق و خالق کا کلام ایک حالت میں جمع کیا جائے اور دونوں کو برابر کر دیا جائے ۔ اگرچہ دونوں نکتے قیل و قال سے خالی نہیں ہیں مگر حقیقت امر یہی ہے کہ شارع علیہ السلام کے حکم کے مطابق اس کے حکم عبادت کی بجا آوری کی جائے ۔ اور اس بحث میں نہ پڑا جائے کہ اس میں کیا حکمت و علت ہے ۔ ع

زبان تازہ کردن باقرار تو ۔۔۔ نہ انگیختن علت از کار تو

ہر چہ نماید کہ بکن آن بکن ۔۔۔ ہر چہ بگوید کہ مگو آن مگو

ترجمہ : ۔ ہمیں یہ چاہیے کہ تیرے ذکر سے اپنی زبان تازہ رکھیں نہ یہ کہ تیرے کام میں علت تلاش کرتے پھریں ۔

جس چیز کے بارے میں وہ کہے کہ کر تجھے وہ کرنا چاہیے اور جس چیز کے بارے کہے کہ نہ کہہ تو وہ بات زبان پر نہ لا ۔ باقی رہا یہ مسئلہ کہ اگر کسی نے رکوع و سجدہ میں قرآن پڑھ لیا تو اس کا کیا حکم ہے اس کی نماز فاسد ہو جائے گی ۔

سمجھ میں یہ ہے کہ فاسد نہ ہوگی اور سبب کہ رکوع و سجود میں قرآن پڑھنے سے منع فرمادیا تو اس حالت کے لیے وظیفہ عبادت کی بھی تعیین کردی۔ اور فرمایا فاما الرکوع الی آخرہ۔

سے اور اس کی عظمت کا مشاہدہ کرو جو قرب و تذلل کے حال کے زیادہ مناسب ہے۔ اسی وجہ سے رکوع میں سبحان ربی العظیم پڑھتے ہیں۔

سے کیونکہ حالت سجدہ میں خصوصی قرب نصیب ہوتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا فانی قریب اجیب دعوۃ الداع اذا دعان۔ بے شک میں قریب ہوں دعا کرنے والے کی دعا قبول کرتا ہوں۔

واضح ہو کہ دعا دو قسم ہے۔ ایک وہ دعا جو ثنا، تحمید، تکبیر، تقدیس پر مشتمل ہے کہ بندہ پڑھتا ہے اور پروردگار تعالیٰ و تقدس کی حمد و ثنا اور درگاہ عزت و جلال کی ستایش کرتا ہے۔ دوسری قسم دعائے طلب و سوال ہے کہ بندہ طلب حاجات کے لیے اسے پکارتا ہے، اور اس کی درگاہ رحمت و عطا سے اپنے مقاصد مانگتا ہے۔

علماء فرماتے ہیں حضرت کریم و وہاب کی مدح و ثنا درحقیقت اس سے طلب و سوال ہے اور جس دعا کا حکم کثرت سے سجدے میں دیا گیا ہے۔ وہ دونوں قسم کی دعا کو شامل ہے۔ یہاں سے ظاہر ہوگیا کہ حنفیہ جو ذکر پر کفایت کرتے ہیں اور مراد دعا کرنے سے منع کرتے ہیں۔ وہ بھی دعا کے حکم کی بجا آوری سے فارغ نہیں ہیں لیکن وہ کہتے ہیں کہ بندہ کو چاہیے کہ تعظیم اور ذکر حق میں مخلص ہو تاکہ وہ حدیث مَنْ شَغَلَہٗ ذِکْرِیْ عَنْ مَّسْئَلَتِیْ اَعْطَیْتُہٗ اَفْضَلَ مَا اُعْطِیَ السَّائِلِیْنَ۔ ترجمہ۔ جسے میرے ذکر نے میرے سوال سے روک رکھا میں اس کو سوال کرنے والوں سے افضل اور بڑھ کر دیتا ہوں) کے مطابق اعظم و اعلیٰ عطا سے فائز ہو۔

اور جمع و تطبیق کی حقیقت یہ ہے کہ نوافل میں صریح دعا کے ساتھ حکم کی بجا آوری کرے اور فرائض و تسبیحات پر کفایت کرے جیسا کہ بعض محققین حنفیہ نے کہا ہے۔

| | |
|---|---|
| ۸۴۱ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا قَالَ الْاِمَامُ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ فَاِنَّہٗ مَنْ وَّافَقَ قَوْلُہٗ قَوْلَ الْمَلٰٓئِکَۃِ غُفِرَ لَہٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِہٖ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) | حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تم اللھم ربنا لک الحمد کہو کہ جس کا کلام فرشتوں کے کلام کے موافق ہوگا اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔ (بخاری و مسلم) |

لہ باب القراۃ فی الصلوٰۃ کی فصل اول میں اس بارے میں کلام گزر چکا ہے۔

۸۱۵/۸ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ ظَھْرَہٗ مِنَ الرُّکُوْعِ قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ مَا شِئْتَ مِنْ شَیْءٍ بَعْدُ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی پیٹھ رکوع سے اٹھاتے تو کہتے سمع اللہ لمن حمدہ اللھم ربنا لک الحمد ملأ السموات وملأ الارض وملأ ما شئت من شیء بعد۔

(مسلم)

لہ یہ حضرت عبداللہ اور ان کے باپ دونوں صحابی ہیں۔ حدیبیہ اور خیبر میں شریک ہوئے اور یہ آخری صحابی ہیں جو کوفہ میں ۸۷ھ میں فوت ہوئے۔

سلہ یعنی اتنی مقدار بھرنے کے ساتھ جو تو اس کے بعد ممکنات معدومہ کو پیدا کرے گا۔ یہ حدیث اس پر دلالت کرتی ہے کہ امام تسبیح و تحمید دونوں کو جمع کر سکتا ہے۔ جیسا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ہے اور اس میں کلام گزر چکا ہے۔

۸۱۶/۹ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَہٗ مِنَ الرُّکُوْعِ قَالَ اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ مَا شِئْتَ مِنْ شَیْءٍ بَعْدُ اَھْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَکُلُّنَا لَکَ عَبْدٌ اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا یَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ۔

(رَوَاہُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے سر اٹھاتے تو کہتے اے اللہ اے ہمارے رب تیرے ہی لیے حمد ہے آسمان بھر کر زمین بھر کر اور اسکے سوا جو چیز تو چاہے وہ بھر کر۔ تعریف و بزرگی والا ہے جو کچھ بندہ کہے اس کا تو حقدار ہے، ہم سب تیرے بندے ہیں۔ الٰہی جو تو دے اسے کوئی روک نہیں سکتا۔ اور جو تو روکے اسے کوئی دے نہیں سکتا۔ تیرے مقابل کسی دولتمند کو دولتمندی فائدہ نہیں دے سکتی۔

(مسلم)

لہ بعض روایات میں ولا راد لما قضیت بھی آیا ہے یعنی اس چیز کو کوئی رد نہیں کر سکتا جسے تو کسی کے مقدر

کم کر دے۔

۲ جد بمعنی بخت و مال و دولت اور تونگری اور بے نیازی کے معنی میں بھی آتا ہے۔ بعض جد سے دادا مراد لیتے ہیں یعنی اے اللہ تیرے نزدیک عمل اور تیرا فضل فائدہ دیتا ہے نسب فائدہ نہیں دیتا۔ ایک روایت میں جد جیم کی زیر سے بھی آیا ہے۔ یعنی کوشش اور دنیا کی حرص اور دنیا کا مال و متاع جمع کرنا۔ یا بمعنی تیرے عذاب سے بھاگنا۔ یعنی بندے کی کوشش۔ اس کی دنیا کی حرص۔ اور مال و متاع جمع کرنا تیرے مقابلے میں کچھ نفع نہیں دے سکتا یا تیرے عذاب سے بھاگنا کچھ نفع نہیں دیتا۔

۸۱۱ وَعَنْ رِفَاعَةَ ابْنِ رَافِعٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّيْ وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرَّكْعَةِ قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقَالَ رَجُلٌ وَرَاءَهُ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ مَنِ الْمُتَكَلِّمُ اٰنِفًا قَالَ اَنَا قَالَ رَاَيْتُ بِضْعَةً وَّثَلٰثِيْنَ مَلَكًا يَّبْتَدِرُوْنَهَا اَيُّهُمْ يَكْتُبُهَا اَوَّلُ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت رفاعہ بن رافع[۱] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ہم لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے جب آپ نے اپنا سر مبارک رکوع سے اٹھایا تو سمع اللہ لمن حمدہ کہا آپ کے پیچھے ایک شخص نے کہا ربنا ولک الحمد حمدا کثیرا طیبا[۲] مبارکا فیہ اے ہمارے رب تیرے ہی لیے حمد ہے بہت طیب[۳] برکت والی حمد جب آپ فارغ ہوئے تو فرمایا کہ ابھی کس نے یہ کلمات کہے وہ بولا میں تھا آپ نے فرمایا میں نے چند اوپر تیس فرشتوں کو دیکھا کہ وہ جلدی کر رہے ہیں کہ پہلے کون لکھے[۴]۔

(بخاری شریف)

۱ حضرت رفاعہ بدری ہیں۔ انصاری صحابی ہیں۔ ان کے باپ نقباء انصار میں سے ہیں ۴۱ھ میں فوت ہوئے۔
۲ یعنی شرک اور شائبہ ریا سے پاک حمد
۳ یعنی اخلاص و حضور کی بدولت ہر آن بڑھنے اور زیادہ ہونے والی۔
۴ یعنی ان کلمات کی فضیلت و عظمت اور ان کی قبولیت کی وجہ سے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ

## دوسری فصل

۸۱۲ عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُجْزِئُ صَلٰوةُ الرَّجُلِ حَتّٰى يُقِيْمَ

حضرت ابن مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انسان کی نماز درست نہیں ہوتی جب تک کہ رکوع و سجود

ظَهْرَهُ فِي الرُّكُوعِ وَالسُّجُودِ ۔ یا اپنی پشت سیدھی نہ کرے۔

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ (ابوداؤد، ترمذی)

وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ (ابن ماجہ دارمی)

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ ۔ اور ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۱؎ ان کا نام عقبہ بن عمرو بن ثعلبہ ہے، بیعت عقبہ ثانیہ میں حاضر ہوئے۔ ان کو بدری کہا گیا ہے۔ جمہور اس پر ہیں کہ ان کو بدری اس لیے کہتے ہیں کہ سکونت بدر میں تھی نہ اس بنا پر کہ یہ غزوہ بدر میں شریک تھے، کوفہ میں سکونت اختیار کی۔ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی خلافت میں فوت ہوئے۔ بعض کہتے ہیں کہ آپ ۴۱ھ یا ۴۲ھ میں فوت ہوئے۔

۲؎ یہ حکم امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ظاہر معنی پر محمول ہے کہ قومہ و جلسہ ان کے نزدیک فرض ہے۔ اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کے نزدیک کہ وہ قومہ و جلسہ کو سنت قرار دیتے ہیں یہ حدیث تشدید و مبالغہ پر محمول ہے یعنی قومہ و جلسہ کی درستی کی تاکید کے لیے آپ نے ایسا فرمایا۔

۸۱۵/۱۷ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اجْعَلُوهَا فِي رُكُوعِكُمْ فَلَمَّا نَزَلَتْ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى قَالَ اجْعَلُوهَا فِي سُجُودِكُمْ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ ۔

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں جب آیت فسبح باسم ربک العظیم نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے اپنے رکوع میں کر لو اور جب سبح اسم ربک الاعلیٰ نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے اپنے سجدوں میں کر لو۱؎ (ابوداؤد، ابن ماجہ، دارمی)

۱؎ مراد یہ ہے کہ سبحان ربی العظیم رکوع میں اور سبحان ربی الاعلیٰ سجدے میں پڑھو۔

۸۲۰/۱۳ وَعَنْ عَوْنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَكَعَ أَحَدُكُمْ فَقَالَ فِي رُكُوعِهِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيمِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَدْ تَمَّ رُكُوعُهُ وَذٰلِكَ

حضرت عون بن عبداللہ وہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی رکوع کرے اور اپنے رکوع میں تین بار سبحان ربی العظیم کہے تو اس کا رکوع پورا ہو گیا اور یہ ادنیٰ درجہ ہے اور جب

اَدْنَاهُ وَاِذَا سَجَدَ فَقَالَ فِیْ سُجُوْدِهٖ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَدْ تَمَّ سُجُوْدُهٗ وَ ذٰلِكَ اَدْنَاهُ - رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَ اَبُوْدَاوٗدَ وَ ابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ لَیْسَ اِسْنَادُهٗ بِمُتَّصِلٍ لِاَنَّ عَوْنًا لَمْ یَلْقَ ابْنَ مَسْعُوْدٍ -

سجدہ کرے اور اپنے سجدہ میں سبحان ربی الاعلی تین بار کہہ لے تو اس کا سجدہ پورا ہو گیا اور یہ ادنیٰ درجہ[۲] ہے۔

ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ اور ترمذی نے کہا اس کی اسناد متصل نہیں۔ کیونکہ عون نے ابن مسعود سے ملاقات[۳] نہیں کی۔

[۱] یعنی حضرت عون بن عبداللہ بن مسعود ہذلی، آپ فقیہ ثقہ کوفی ہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے بھتیجے کے لڑکے اور عبید اللہ بن عبداللہ بن عتبہ کے بھائی اور تابعی ہیں۔ آپ نے حضرت ابوہریرہ اور حضرت ابوموسیٰ سے احادیث سنی۔ اور ان سے حضرت مسعودی، مسعر و قتادہ اور ابوحنیفہ رضی اللہ عنہم نے احادیث سنیں اور کبھی انہیں دادا کی طرف نسبت کر کے عون بن عتبہ بھی کہہ دیتے ہیں۔ صحابہ کرام سے ان کی غالب و اکثر روایات مرسل ہیں۔ ترمذی نے کہا کہ ابن مسعود اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ان کی روایات مرسل ہیں۔

[۲] علماء نے کہا ہے یہاں ادنیٰ سے ادنیٰ درجہ کمال مراد ہے۔ ورنہ اصل کمال صرف ایک بار کہنا ہے۔ تین بار کہنا کمال میں داخل ہے مگر یہ ادنیٰ کمال ہے۔ کمال کا اعلیٰ درجہ پانچ بار یا سات بار کہنا ہے اور انتہائے کمال کے لیے کوئی حد نہیں۔ بعض نے دس بار کہنا اعلیٰ درجہ کمال قرار دیا ہے۔ اور بعض نے اعلیٰ درجہ اسے قرار دیا ہے کہ اتنی دفعہ پڑھے کہ سہو میں مبتلا ہو۔ بعض نے قریب قیام کی مقدار تک پڑھنے کو اعلیٰ درجہ کمال کہا ہے۔ جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بعض اوقات کرتے تھے۔ مگر امام کے لیے مقتدیوں کے حال کی رعایت کرنا ضروری ہے۔ یہی تفصیل سجدہ کی تسبیح میں کہا ہے۔

[۳] پس اس کے اور ابن مسعود کے درمیان ایک راوی ہے جس کا ذکر نہیں کیا گیا۔ لہٰذا یہ حدیث منقطع ہے اور حدیث منقطع کا معنی مقدمہ کتاب میں بیان ہو چکا ہے۔

۸۲۱ وَعَنْ حُذَیْفَةَ اَنَّهٗ صَلّٰی مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ یَقُوْلُ فِیْ رُكُوْعِهٖ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَفِیْ سُجُوْدِهٖ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَمَا اَتٰی عَلٰی اٰیَةِ رَحْمَةٍ اِلَّا وَقَفَ

حضرت حذیفہ[۱] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔ آپ رکوع میں سبحان ربی العظیم اور سجدہ میں سبحان ربی الاعلی کہتے تھے اور رحمت کی آیت پر نہ پہنچتے مگر ٹھہر جاتے اور (رحمت) مانگ

وَ سَأَلَ وَ مَا أَتَى عَلَى آيَةِ عَذَابٍ إِلَّا وَقَفَ وَ تَعَوَّذَ۔

لیتے اور عذاب کی آیت پر نہ پہنچتے مگر ٹھہرتے اور عذاب سے پناہ مانگتے۔

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ أَبُوْدَاوُدَ وَ الدَّارِمِيُّ وَ رَوَى النَّسَائِيُّ وَ ابْنُ مَاجَةَ إِلَى قَوْلِهِ الْأَعْلَى وَ قَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

اسے ترمذی۔ ابوداؤد، دارمی۔ نسائی اور ابن ماجہ نے الاعلیٰ تک روایت کیا اور ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

ؔ۱ آپ کبار صحابہ میں سے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحب راز ہیں۔ انہیں منافقین کا علم تھا۔

ؔ۲ اور لفظ ما اتیٰ علی آیۃ رحمۃ تا آخر کا ذکر نہ کیا۔

ؔ۳ بعض روایات میں یہ حدیث سورۃ لیل میں آئی ہے۔ جیسا کہ علامہ توربشتی رحمۃ اللہ علیہ نے ذکر کیا۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۸۲۲ عَنْ عَوْفِ ابْنِ مَالِكٍ قَالَ قُمْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَكَعَ مَكَثَ قَدْرَ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ وَ يَقُوْلُ فِي رُكُوْعِهِ سُبْحَانَ ذِي الْجَبَرُوْتِ وَ الْمَلَكُوْتِ وَ الْكِبْرِيَاءِ وَ الْعَظَمَةِ۔

(رَوَاهُ النَّسَائِيُّ)

حضرت عوف ؔ۱ بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کھڑا ہوا۔ؔ۲ جب آپ نے رکوع کیا تو سورہ بقر کی مقدار ٹھہرے اور رکوع میں پڑھتے۔ؔ۳ سبحان ذی الجبروت والملکوت والکبریاء والعظمۃ یعنی پاک ہے غلبہ والا ملکوت۔ بڑائی اور عظمت والا۔

(نسائی)

ؔ۱ آپ صحابی اشجعی ہیں رضی اللہ عنہ۔ اشجع نام مرد کی طرف منسوب ہیں۔ سب سے پہلے غزوہ خیبر میں شریک ہوئے۔ فتح مکہ کے دن قبیلہ اشجع کا جھنڈا آپ کے ہاتھ میں تھا۔ شام میں سکونت اختیار کی اور وہیں ۷۳ھ میں فوت ہوئے آپ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے احادیث روایت کی ہیں۔ اور ان سے صحابہ میں سے حضرت جابر حضرت ابوہریرہ اور حضرت مقدام بن معدیکرب اور بہت سے تابعین نے احادیث روایت کی ہیں۔ رضی اللہ عنہم۔

ؔ۲ بعض نے کہا۔ کھڑا ہونے سے آپ کے ساتھ نماز ادا کرنا مراد ہے۔ اور یہ نماز کسوف میں تھا۔

ؔ۳ اس حدیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ رکوع میں اتنی مقدار رہتے کہ اس میں سورہ بقر پڑھی جا سکتی تھی

جیسا کہ نماز کسوف میں کیا ہے۔ یہاں اس تاویل کی ضرورت نہیں جو رکوع کو قیام کے ساتھ برابر کرنے کے لیے کی جاتی ہے کہ یہ برابری اور صلوات عموماً نماز کسوف میں ہوتی تھی۔ جیسا کہ حضرت براء کی حدیث میں فصل اول میں گزر چکا ہے۔

۸۲۳ وَعَنِ ابْنِ جُبَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسَ ابْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ مَا صَلَّيْتُ وَرَآءَ اَحَدٍ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اَشْبَهَ صَلٰوةً بِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ هٰذَا الْفَتٰى يَعْنِيْ عُمَرَ ابْنَ عَبْدِ الْعَزِيْزِ قَالَ فَحَزَرْنَا رُكُوْعَهُ عَشْرَ تَسْبِيْحَاتٍ وَ سُجُوْدَهُ عَشْرَ تَسْبِيْحَاتٍ ۔

رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَ النَّسَائِيُّ۔

حضرت ابن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کو فرماتے سنا کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کے پیچھے نماز نہ پڑھی جس کی نماز اس جوان (عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ) کے مقابل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے زیادہ مشابہ ہو۔ آپ نے فرمایا ہم نے ان کو رکوع میں دس تسبیح اور سجدہ میں دس تسبیح کا اندازہ لگایا۔[۲]

(ابوداؤد)
(نسائی)

[۱] جُبَیر جیم کی پیش اور باکی زبر کے ساتھ۔ مراد حضرت سعید بن جبیر ہیں۔ جو تابعین میں سے ہیں۔ ان کے حالات دوسری جگہ ماطہ تحریر میں آچکے ہیں۔ اور حجاج ظالم کے ساتھ ان کا قصہ بڑا مشہور ہے۔ (جو اکمال میں درج ہے)

[۲] یعنی اس وقت ہم لوگ دس تسبیح رکوع میں اور دس تسبیح سجدہ میں کر لیتے ہیں۔ اتنا وقت وہ رکوع اور سجدہ میں صرف کرتے تھے۔ اور اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حال بھی یہی تھا۔

۸۲۴ وَعَنْ شَقِيْقٍ قَالَ اِنَّ حُذَيْفَةَ رَاٰى رَجُلًا لَا يُتِمُّ رُكُوْعَهُ وَ لَا سُجُوْدَهُ فَلَمَّا قَضٰى صَلٰوتَهُ دَعَاهُ فَقَالَ لَهُ حُذَيْفَةُ مَا صَلَّيْتَ قَالَ وَ اَحْسَبُهُ قَالَ وَلَوْ مُتَّ مُتَّ عَلٰى غَيْرِ الْفِطْرَةِ الَّتِيْ فَطَرَ اللهُ مُحَمَّدًا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

حضرت شقیق[۱] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ بیشک حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو دیکھا جو پورا رکوع و سجود ادا نہ کرتا تھا۔ جب اس نے اپنی نماز مکمل کی تو اسے حضرت حذیفہ نے بلایا اور فرمایا تو نے نماز نہیں[۲] پڑھی۔ راوی کہتا ہے مجھے گمان ہے کہ حضرت حذیفہ نے اسے یہ بھی کہا کہ اگر تو مرا تو اس طریقہ کے خلاف مرے گا[۳] جس پر اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا فرمایا۔

(بخاری)

[۱] یعنی حضرت شقیق بن سلمہ رضی اللہ عنہ جو مشہور تابعی ہیں سے روایت ہے کہ حضرت حذیفہ سے جو کبار صحابہ

میں سے ہیں۔ اور انہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز دان بھی کہتے ہیں۔ اور آپ منافقین کا علم بھی رکھتے تھے۔

سلہ بظاہر یہ الفاظ ترک طمانیت پر محمول ہیں اور اگر اعتدال کو بھی شامل کر لیں تو بہتر ہے۔

سلہ یعنی یہ نماز صحیح نہیں ہے جو تو نے ادا کی ہے۔

سلہ یعنی اگر تو اس قسم کی نماز سے توبہ کرنے کے بغیر مر گیا تو خلاف سنت اور طریقۂ دین اسلام کے خلاف مر گیا جس پر اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا کیا ہے۔ اس میں رکوع و سجود کو پورا نہ کرنے پر مذمت میں سخت مبالغہ پایا جاتا ہے۔

۸۲۵/۱۸ وَعَنْ اَبِیْ قَتَادَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَسْوَءُ النَّاسِ سَرِقَۃً الَّذِیْ یَسْرِقُ مِنْ صَلٰوتِہٖ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَکَیْفَ یَسْرِقُ مِنْ صَلٰوتِہٖ قَالَ لَا یُتِمُّ رُکُوْعَھَا وَلَا سُجُوْدَھَا۔

(رَوَاہُ اَحْمَدُ)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگوں میں بدترین چور وہ ہے جو نماز کی چوری کرے۔ صحابہ نے عرض کیا نماز کی چوری کس طرح کرتا ہے؟ فرمایا نماز کا رکوع اور سجدہ پورا اور صحیح نہیں کرتا۔[1]

(احمد)

سلہ تو یہ شخص اس انسان کی طرح ہے جو کسی کے مال کی چوری کرتا ہے۔

۸۲۶/۱۹ وَعَنِ النُّعْمَانِ ابْنِ مُرَّۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا تَرَوْنَ فِی الشَّارِبِ وَالزَّانِیْ وَالسَّارِقِ وَذٰلِکَ قَبْلَ اَنْ تُنْزَلَ فِیْھِمُ الْحُدُوْدُ قَالُوْا اَللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ قَالَ ھُنَّ فَوَاحِشُ وَفِیْھِنَّ عُقُوْبَۃٌ وَاَسْوَءُ السَّرِقَۃِ الَّذِیْ یَسْرِقُ مِنْ صَلٰوتِہٖ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَکَیْفَ یَسْرِقُ مِنْ صَلٰوتِہٖ قَالَ لَا یُتِمُّ رُکُوْعَھَا وَلَا سُجُوْدَھَا

(رَوَاہُ مَالِکٌ وَاَحْمَدُ وَرَوَی الدَّارِمِیُّ نَحْوَہٗ)

حضرت النعمان بن مرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ سے فرمایا شرابی، زانی اور چور کے بارے میں کیا کہتے اور رائے رکھتے ہو۔ یہ آپ نے فرمایا ان کے بارے میں حدود نافذ ہونے سے پہلے تھا۔ صحابہ نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول بہتر جانتا ہے۔ آپ نے فرمایا یہ فواحش اور کبیرہ گناہ ہیں اور ان پر گرفت اور سزا ہے اور سب سے بدترین چور وہ ہے جو اپنی نماز کی چوری کرتا ہے۔ لوگوں نے کہا یا رسول اللہ! نماز کی چوری کس طرح کرتا ہے؟ فرمایا نماز کا رکوع اور سجدہ پورا نہیں کرتا۔ اسے مالک نے روایت کیا اور دارمی نے اس کی مثل روایت کیا۔

لہ نعمان نون کی پیش اور عین ساکن کے ساتھ ۔مرۃ میم کی پیش اور را کی زبر اور شد کے ساتھ آپ (حضرت نعمان بن مرۃ) تابعی ثقہ ہیں ۔ انصاری ہیں بعض نے ان کا ذکر صحابہ میں کیا ہے مگر یہ وہم ہے حق یہ ہے کہ آپ تابعی ہیں اور ان کی احادیث مرسل ہیں۔

ٹلہ کہ ان کی سزا اور نافرمانی کس نوعیت اور کس درجہ کی ہے۔

سلہ یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا شرابی، زانی اور چور کے بارے میں صحابہ کی رائے دریافت کرنا شراب نوشی، زنا کاری اور چوری کے بارے میں آیات نازل ہونے سے پہلے تھا، ظاہر ارادنکے اس قول و بیان کا فائدہ در بہ سوال کا بیان ہے۔ یا یہ کہ حدود کے نازل ہونے کے بعد قران جو کردہ افعال بد کے تیسیح تر تشنیع تسادر بدتر ہونے میں کوئی تنک و شبہ باقی نہیں رہا۔ واللہ اعلم

کلہ فواحش دراصل ان گناہوں کو کہتے ہیں جو سخت قبیح ہوں اور ان کی بدی حد سے تجاوز کر چکی ہو۔

# بَابُ السُّجُوْدِ

## باب السجود و فضلہ

## سجدہ اور اس کی فضیلت کا باب

یعنی یہ باب کیفیت سجدہ اور اس کی فضیلت کے بیان میں ہے۔ سجود کا لغت میں معنی ہے سر زمین پر رکھنا، فروتنی کرنا اور سر نیچے کرنا۔ اور شرع میں سجدہ کا معنی ہے مخصوص طریقہ سے سر زمین پر رکھنا۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## پہلی فصل

۸۴۷ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰی سَبْعَۃِ اَعْظُمٍ عَلَی الْجَبْھَۃِ وَالْیَدَیْنِ وَالرُّکْبَتَیْنِ وَاَطْرَافِ الْقَدَمَیْنِ وَلَا نَکْفِتَ الثِّیَابَ وَلَا الشَّعْرَ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں سات ہڈیوں پر سجدہ کروں لہ پیشانی پر دونوں ہاتھوں پر دونوں گھٹنوں پر اور دونوں قدموں کے کناروں پر اور یہ کہ ہم کپڑوں اور بالوں کو نہ سمیٹیں لہ

مَعْرُوْرٍ فَقَالَتْ يَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ اِنْ لَقِيْتَ فُلَانًا فَاقْرَءْ عَلَيْهِ مِنِّي السَّلَامَ فَقَالَ غَفَرَ اللّٰهُ لَكِ يَا اُمَّ بِشْرٍ نَحْنُ اَشْغَلُ مِنْ ذٰلِكَ قَالَتْ يَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَمَا سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اَرْوَاحَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِيْ طَيْرٍ خُضْرٍ تَعْلُقُ بِشَجَرِ الْجَنَّةِ قَالَ بَلٰى قَالَتْ فَهُوَ ذَاكَ.

تیری فلاں شخص سے ملاقات ہو تو اسے میرا سلام کہنا۔ اس پر حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ تیری مغفرت کرے۔ اے ام بشر ہم تو اس اس کام سے بہت زیادہ مشغول و معروف ہوں گے حضرت ام بشر نے کہا اے عبدالرحمٰن تو نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں سنا کہ آپ نے فرمایا مومنین کی ارواح سبز رنگ کے پرندوں میں ہوں گی، جو جنت کے درختوں میں چرتے ہوں گے۔ فرمایا ہاں۔ حضرت ام بشر نے کہا تو وہ یہی ہے۔

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ كِتَابِ الْبَعْثِ وَالنُّشُوْرِ)

اسے ابن ماجہ نے روایت کیا اور بیہقی نے اسے کتاب البعث والنشور میں روایت کیا۔

[1] حضرت عبدالرحمٰن بن کعب رضی اللہ عنہ اکابر تابعین میں سے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی مبارک میں پیدا ہو چکے تھے۔

[2] حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ مشاہیر صحابہ اور شعراء اسلام میں سے ہیں۔ غزوہ تبوک سے ان کے پیچھے رہ جانے اور ان کی توبہ کا قصہ مشہور و معروف اور نص قرآن میں مذکور ہے۔

[3] حضرت ام بشر حضرت براء بن معرور (میم کی زبر عین ساکن راء اول پر پیش) کی بیٹی ہیں۔ انصار میں سے ہیں۔ عقبہ کی رات سب سے پہلے بیعت کرنے والے حضرت براء ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مدینہ منورہ تشریف آوری سے قبل مدینہ میں فوت ہونے والے آپ ہی ہیں۔ حضرت ام بشر کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔

۱۵۴۳ وَعَنْهُ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهُ كَانَ يُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّمَا نَسَمَةُ الْمُؤْمِنِ طَيْرٌ تَعْلُقُ فِيْ شَجَرِ الْجَنَّةِ حَتّٰى يَرْجِعَهُ

انہی سے روایت ہے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ وہ بیان کرتے تھے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مومن کی روح پرندہ ہے جو جنت کے درخت میں لٹکایا جاتا ہے حتیٰ کہ جس دن اللہ تعالیٰ اُسے اٹھائے گا تو اس

اللّٰهُ فِيْ جَسَدِهٖ يَوْمَ يَبْعَثُهٗ. (رَوَاهُ مَالِكٌ وَالنَّسَائِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ كِتَابِ الْبَعْثِ وَالنُّشُوْرِ)

جسم میں لوٹائے گا۔ (مالک۔ نسائی) بیہقی فی کتاب البعث والنشور۔

سلہ حدیث میں واقع لفظ نسمہ ان ہر سہ تینوں پر دبسا کا اطلاق کبھی انسان کے جسم اور کبھی اس کی روح پر ہوتا ہے۔ یہاں روح مراد ہے۔

سلہ واضح ہو کہ اس حدیث کی روایات مختلف ہیں۔ ایک روایت میں لفظ طیر آیا ہے۔ ایک دوسری روایت میں فی حواصل طیر (پرندے کی پوٹوں میں) ایک اور روایت میں فی جوف طیر خضر (سبز پرندوں کے پیٹ میں) اور ایک روایت میں کطیر (پرندے کی طرح) ایک روایت میں فی صورۃ طیر (پرندے کی صورت میں) اور ایک روایت میں طیر آیا ہے یعنی مومن کی روح پرندہ ہے۔ ان سب روایات کو کسی ایک معنی پر محمول کرنا ہوگا۔ اور اکثر روایات میں اخضر یا خضر آیا ہے۔ ایک روایت میں طیرا بیض آیا ہے یعنی سفید پرندہ۔ بہرصورت اس کے مرادی معنی کا ادراک قیاس عقلی سے بعید ہے۔ تاہم قدرت حق ہر چیز کو شامل ہے۔ پھر روح کا پرندے سے تعلق روح کے بدن کے ساتھ تعلق کی طرح نہیں ہے۔ یعنی جس طرح روح بدن میں تصرف و تدبیر کرتی ہے۔ تاکہ قلب حقیقت لازم آئے۔ اور ان کا مرتبہ حقیقت انسان سے گر کر صفت حیوانی سے موصوف ہو جائے۔ یہ بات اس بنا پر نہیں کہ بدن حیوانی روح انسانی کے تصرف و تعلق کی صلاحیت نہیں رکھتا بلکہ یہ اس وجہ سے ہے کہ جوہر روح کو اس پرندہ میں امانت کے طور پر رکھا جاتا ہے۔ جس طرح صندوق میں جواہرات رکھے جاتے ہیں اور اس طرح ان کی حفاظت و نگہداشت کی جاتی ہے۔ یہ ان ارواح کی تکریم اور انہیں نعمتوں سے سرفراز کرنے کی ایک شکل ہے۔

یہ بھی واضح ہو کہ بعض علماء اسے شہداء کی ارواح سے خاص کرتے ہیں۔ اور بعض تمام اہل ایمان کے لیے عام رکھتے ہیں۔ حدیث کا ظاہر مفہوم بھی یہی ہے۔ ان احادیث میں اس مسئلہ کی دلیل ہے کہ ارواح باقی رہتی ہیں۔ اور انہیں نعمت یا عذاب میں رکھا جاتا ہے۔ واللہ اعلم۔

۱۵۴۵ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَهُوَ يَمُوْتُ فَقُلْتُ اَقْرَاْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السَّلَامَ.

حضرت محمد بن المنکدرؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کے پاس آیا جب کہ وہ حالت نزع میں تھے۔ تو میں نے انہیں عرض کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں سلام عرض کرنا

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ) (ابن ماجہ)

لہ منکدر میم کی پیش نون ساکن دال کے نیچے زیر۔ یہ حضرت محمد بن المنکدر تابعین میں سے ہیں۔

لہ حضرت جابر بن عبداللہ مشاہیر صحابہ میں سے ہیں۔

لہ یعنی میری طرف سے آپ کو سلام عرض کرنا۔

# بَابُ غُسْلِ الْمَيِّتِ وَتَكْفِيْنِهِ

## غسل میت اور اس کی تکفین کا باب

یعنی میت کو غسل دینے اور کفن پہنانے کا باب۔ واضح ہو کہ غسل میت بالاجماع فرض ہے اور اس پر بھی اجماع ہے کہ اس غسل کا وجوب میت کے ادائے حق کے لیے ہے۔ اسی بنا پر یہ فرض کفایہ ہے کہ اس کے ادائے حق میں کچھ مسلمانوں کا حق ہی کافی ہے۔ علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ وجوب غسل کا سبب کیا ہے۔ اکثر یہ کہتے ہیں کہ میت کو اس لیے غسل نہیں دیا جاتا کہ اس پر موت طاری ہونے کی وجہ سے اس کا جسم نجس و ناپاک ہو جاتا ہے۔ بلکہ بے وضو ہو جانے کی بنا پر۔ کیونکہ موت کی وجہ سے جوڑ ڈھیلے پڑ جاتے ہیں اور عقل زائل ہو جاتی ہے کہ انسان اپنے شرف انسانی کی وجہ سے نجس و ناپاک نہیں ہوتا۔ مگر زندہ انسان میں حدث لاحق ہونے کی صورت میں صرف چار اعضاء دھونے پہ کفایت کی گئی ہے کیونکہ بار بار غسل کرنے میں حرج اور تکلیف ہے۔ ہر بار سارا بدن دھونا مشقت کا باعث ہے۔ میت میں چونکہ یہ بات نہیں لہٰذا وہاں اصل پہ عمل کیا گیا اور وہ یہ کہ اسے نہلایا جاتا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ نہلانا میت کے نجس ہو جانے کی وجہ سے ہے کیونکہ آدمی رگوں میں خون رکھنے والا حیوان ہے۔ تو وہ موت طاری ہونے سے نجس ہو جاتا ہے۔ جس طرح دوسرے حیوانات۔ اسی بنا پر اگر کسی نے میت کو اسے غسل دینے سے پہلے ہاتھوں سے اٹھایا تو وہ اٹھانے والا بھی ناپاک ہو جائے گا اور اس کی نماز درست نہ ہوگی۔ اگر میت نجس و ناپاک نہ ہوتا بلکہ صرف بے وضو ہونے والی عدم طہارت ہوتی تو میت کو اٹھانے والے کے باوضو ہونے کی صورت میں اس کی نماز درست ہوتی۔ جس طرح بے وضو انسان کو اٹھانے سے وضو میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ نہایت امر یہ ہے کہ مسلمان میت کی نجاست حدث سے لاحق ہوتی ہے غسل سے دور ہو جاتی ہے۔ یہ مسلمان میت کی تکریم و تعظیم کی بنا پر ہے۔ اور یہ زوال نجاست مسلمان کے ساتھ خاص ہے۔ بخلاف میت کافر کے کہ وہ غسل سے بھی پاک نہیں ہو سکتا۔ اور اگر کسی مسلمان نے نہلائی ہوئی کافر میت کو اٹھایا تو اس کی نماز درست نہ ہوگی۔

اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک روایت ہے کہ اَلْمُؤْمِنُ لَا يَنْجُسُ حَيًّا وَلَا مَيِّتًا ۔۔۔۔ بے شک مومن زندہ ہو یا مردہ ناپاک نہیں ہوتا۔ اس حدیث میں یہ تمام الفاظ سند کے لحاظ سے اگر درجہ صحت تک پہنچے

ہوئے ہیں۔ تو پھر اس قول کو ترجیح حاصل ہوگی کہ میت کو غسل دینا حدث کی بنا پر ہے نہ کہ نجاست کی بنا پر۔
پھر اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے کہ غسل میت میں نیت شرط ہے یا نہیں۔ ظاہر یہ ہے کہ شرط ہے۔ جیسا کہ شیخ ابن الہمام رحمۃ اللہ نے کہا۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک کلی اور ناک میں پانی چڑھانا غسل میت میں نہیں ہے۔ اسی طرح امام احمد کے نزدیک بھی نہیں۔ اور امام شافعی رحمۃ اللہ کے نزدیک ہے۔ تکفین بمعنی مردے کا کفن تیار کرنا کفن کا اصل معنی ہے پشم لپیٹا۔ کفن بمعنی مردہ کے کپڑے۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

۱۵۴۶ عَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ نَحْنُ نَغْسِلُ ابْنَتَهُ فَقَالَ اغْسِلْنَهَا ثَلٰثًا اَوْ خَمْسًا اَوْ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ اِنْ رَاَيْتُنَّ ذٰلِكَ بِمَاءٍ وَسِدْرٍ وَّاجْعَلْنَ فِي الْاٰخِرَةِ كَافُوْرًا اَوْ شَيْئًا مِنْ كَافُوْرٍ فَاِذَا فَرَغْتُنَّ فَاٰذِنَّنِيْ فَلَمَّا فَرَغْنَا اٰذَنَّاهُ فَاَلْقٰى اِلَيْنَا حَقْوَهٗ فَقَالَ اَشْعِرْنَهَا اِيَّاهُ وَ فِيْ رِوَايَةٍ اغْسِلْنَهَا وِتْرًا ثَلٰثًا اَوْ خَمْسًا اَوْ سَبْعًا وَّابْدَاْنَ بِمَيَامِنِهَا وَمَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهَا قَالَتْ فَضَفَرْنَا شَعْرَهَا ثَلٰثَةَ قُرُوْنٍ فَاَلْقَيْنَاهَا خَلْفَهَا۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

## پہلی فصل

حضرت ام عطیہ[1] رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس اس وقت تشریف لائے جبکہ ہم آپ کی صاحبزادی کو غسل دے رہی تھیں آپ نے فرمایا اس کو غسل دو تین بار یا پانچ بار یا اس سے اکثر بار۔ اگر تم ضرورت محسوس کرو پانی اور بیری کے پتوں سے اور اس کے آخر میں کافور ملاؤ یا کافور میں سے کچھ۔ جب تم غسل سے فارغ ہو جاؤ تو مجھے اطلاع دینا۔ جب ہم غسل سے فارغ ہو گئیں تو ہم نے آپ کو اس کی اطلاع دی تو آپ نے ہماری طرف اپنا ازار مبارک پھینک دیا۔ اور فرمایا۔ اسے اس کے جسم کے ساتھ لگا دو۔ اور ایک روایت میں ہے اسے وتر عدد میں غسل دو تین بار یا پانچ بار یا سات بار اور اس کے جسم کے دائیں حصے سے اور وضو والے اعضاء سے شروع کرنا۔ حضرت ام عطیہ فرماتی ہیں۔ تو ہم نے ان کے بال مبارک کی تین مینڈھیاں کر دیں اور تینوں ان کی پشت پر ڈال دیں۔ (بخاری و مسلم)

[1] آپ انصاری ہیں اکابر صحابیات میں سے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ میں شریک ہوا کرتی تھیں۔ زخمیوں

کا علاج و معالجہ کرتیں اور بیماروں کی تیمارداری کرتی تھیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ صاحبزادی یا تو حضرت زینب زوجہ ابو العاص بن ربیع تھیں یا حضرت ام کلثوم زوجہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہا۔ قول اول زیادہ صحیح اور زیادہ مشہور ہے۔

۲؎ گر وتر عدد میں ہو جیسا کہ روایات میں آیا ہے۔

۳؎ اور اسراف سے گریز کرنا۔

۴؎ اس طرح کہ بیری کے پتوں کو پانی میں جوش دینا۔ کہ ایسا کرنے سے نظافت اور طہارت اچھی طرح حاصل ہوتی ہے۔

۵؎ یہ راوی کا شک ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کافور فرمایا یا شیئاً من کافور فرمایا۔ شیخ ابن حجر نے کہا مراد یہ ہے کہ پانی میں کافور گھول لینا۔ جمہور علماء ایسا ہی کرتے قائل ہیں۔ کوئی علماء کہتے ہیں۔ کافور کو حنوط میں ڈالیں پھر غسل کے بعد بدن میت خشک ہونے پر مل دیں۔ علماء نے یہ بھی کہا ہے کہ اگر کافور میسر نہ آئے تو کوئی کسی خوشبو مل دیں کہ اس کے قائم مقام ہو جائے گی۔ ترمذی نے ایک حدیث بھی اس باب میں روایت کی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے صحابہ نے دریافت کیا کہ کیا میت کو مشک ملنا جائز ہے۔ آپ نے اس کے جواب میں فرمایا ہو اطیب طیبکم۔ کہ وہ تمہاری سب سے اعلیٰ خوشبو ہے۔ امام ترمذی نے کہا کہ بعض اہل علم کا عمل اسی پر ہے۔ اور احمد و اسحاق کا قول ہے۔ اس کے برعکس بعض میت کے لیے مشک کو مکروہ قرار دیتے ہیں۔

۶؎ ازار کے لیے حدیث میں لفظ حقو (حا کی زبر یا زیر اور قاف ساکن) یعنی ازار اور ازار بند دونوں کے لیے آتا ہے یہاں ازار مراد ہے۔

۷؎ یعنی اس ازار کو کفن کے اندر رکھنا تاکہ اس کی برکت اسے پہنچے۔ لفظ اشعرن شعار سے بنا ہے۔ شعار اس کپڑے کو کہتے ہیں جو جسم اور اس کے بالوں سے لگا ہوتا ہے۔ اس حدیث میں یہ مسئلہ مذکور ہوا ہے کہ صالحین کے لباس اور ان کے آثار و نشانات سے بعد موت قبر میں برکت حاصل کرنا مستحب ہے۔ جس طرح قبل موت بھی ان کے تبرکات سے برکت حاصل کرنا مستحب ہے۔ اور روایات میں آچکا ہے۔

۸؎ گر سات سے زیادہ بار غسل نہ دیا جائے کہ مکروہ و اسراف ہے۔

۹؎ شاید کہ یہ بھی انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم یا اذن سے کیا یا شروع میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فعل ان صحابیات کو معلوم تھا۔ واللہ اعلم۔

| | |
|---|---|
| ۱۵۳۷ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُفِّنَ فِيْ ثَلٰثَةِ أَثْوَابٍ | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو روئی کے تین کپڑوں میں کفن دیا گیا جن کا رنگ سفید تھا اور |

يَمَانِيَةٍ بِيضٍ سَحُولِيَّةٍ مِنْ كُرْسُفٍ لَيْسَ فِيهَا قَمِيصٌ وَلَا عِمَامَةٌ.

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

یمن میں واقع سحول بستی کے بنے ہوئے تھے ان میں قمیص اور عمامہ نہ تھا۔

(بخاری و مسلم)

۱؎ یعنی ازار چادر اور لفافہ

۲؎ یمانیہ یمن کی طرف منسوب۔ بیض ابیض کی جمع بمعنیٰ سفید۔

۳؎ سحولیہ۔ سین کی زبر۔ سحول (یمن کی ایک بستی کی طرف منسوب ہے) بعض نے سحول کا معنیٰ دھوبی کیا ہے۔ اور سحل بمعنیٰ دھونا۔ یعنی وہ کپڑے دھوئے تھے۔ بعض نے سحولیہ سین کی پیش سے پڑھا ہے۔ جمع سحل بمعنیٰ سفید سوتی کپڑا پاک اور صاف ستھرا۔ مگر جمع کی طرف نسبت شاذ ہے بعض نے کہا سحولیہ (پیش سے) بھی بستی کا نام ہے۔

۴؎ حدیث میں لفظ کرسف آیا ہے۔ کاف اور سین کی پیش را ساکن بمعنیٰ روئی۔

۵؎ حدیث کا ظاہر یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کفن مبارک میں قمیص اور عمامہ نہ تھا۔ بعض یہ تاویل کرتے ہیں کہ ان سے مراد یہ ہے کہ ان تین کپڑوں میں قمیص اور عمامہ نہ تھا۔ بلکہ وہ ان کے علاوہ تھا۔ اور آپ کے کفن کے مجموعہ کپڑے پانچ تھے۔ مگر اول قول زیادہ صحیح ہے۔ کیونکہ تحقیق سے ثابت ہو چکا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کفن کے صرف تین کپڑے تھے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ نے اسی کو لیا ہے۔ ہم احناف کے نزدیک بھی سنت کفن تین کپڑے ہیں۔ لیکن ہدایہ میں ان تین کپڑوں میں قمیص کو شامل کیا عمامہ کو شامل نہ کیا۔ بعض متاخرین نے معزز و اشراف لوگوں کے لیے عمامہ کو مستحسن قرار دیا ہے۔ اور کہا عمامہ کی دم اس کے ایک پہلو میں ڈالیں پشت کی جانب نہ ڈالیں۔ جس طرح زندگی میں پشت کی جانب ڈالتے ہیں۔ اور عمامہ سے مراد وہ کپڑا ہے جس کے تین بل آجائیں۔ امام احمد کے نزدیک اسی طرح ہے اور تحقیق کتب فقہ میں مذکور ہے۔

۱۵۴۳ وَعَنْ جَابِرٍؓ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَفَّنَ أَحَدُكُمْ أَخَاهُ فَلْيُحَسِّنْ كَفَنَهُ.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی اپنے بھائی کو کفن دے تو اسے اچھا کفن دے۔

(مسلم)

۱؎ اچھے کفن سے مکمل، پاک و صاف، سفید، اسراف و فضول خرچی سے پاک کفن مراد ہے۔ نیا اور دھلا ہوا دونوں برابر ہے اور وہ جو فضول زرق برق ریا و تکبر کے طور پر کرتے ہیں وہ سخت حرام و مکروہ ہے۔

۱۵۴۹ وَعَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّ رَجُلًا كَانَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَقَصَتْهُ نَاقَتُهُ وَهُوَ مُحْرِمٌ فَمَاتَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اغْسِلُوْهُ بِمَآءٍ وَسِدْرٍ وَكَفِّنُوْهُ فِيْ ثَوْبَيْهِ وَلَا تَمَسُّوْهُ بِطِيْبٍ وَلَا تُخَمِّرُوْا رَاْسَهٗ فَاِنَّهٗ يُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُلَبِّيًا. (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں ایک شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا اسے اس کی اونٹنی نے گرایا[۱] اور وہ حالت احرام میں تھا۔ وہ فوت ہوگیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے پانی اور بیری کے پتوں سے غسل دو اور اس کے دونوں کپڑوں[۲] میں اسے کفن دو اور اسے خوشبو نہ لگانا اور نہ اس کا سر ڈھانکنا[۳] کیونکہ یہ شخص قیامت کے دن تلبیہ کہتے ہوئے اٹھے گا۔ (بخاری و مسلم)

وَسَنَذْكُرُ حَدِيْثَ خَبَّابٍ قُتِلَ مُصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ فِيْ بَابِ جَامِعِ الْمَنَاقِبِ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى.

اور ہم حضرت خباب[۵] کی حدیث کہ حضرت مصعب بن عمیر قتل کیے گئے: انشاء اللہ باب جامع المناقب[۶] میں ذکر کریں گے۔

[۱] اور اس کی گردن کو توڑ دیا۔

[۲] یعنی اس کے احرام کے دو کپڑوں میں۔

[۳] کیونکہ وہ محرم کی طرح ہے۔

[۴] اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ محرم کو حالت احرام جیسا کفن ہی دیا جائے گا۔ امام احمد، شافعی کا مذہب یہی ہے مگر امام ابوحنیفہ اور امام مالک رحمہما اللہ کے نزدیک محرم دوسرے مردوں کی طرح ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس فوت ہونے والے کو دو کپڑوں میں جو کفن دیا وہ ضرورت کے تحت تھا کیونکہ اور کپڑا نہ تھا اور اسے خوشبو نہ لگانا اور سر نہ ڈھانکنا صرف اس کے ساتھ خاص تھا۔ آپ نے یہ حکم سب احرام والوں کے لیے بطور تشریع نہ دیا تھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

[۵] خباب خا پیش باشدہ

[۶] یعنی جس حدیث میں یہ مذکور ہے کہ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ قتل کر دیے گئے۔ کتاب کے آخر میں مناقب صحابہ میں ذکر کریں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ

## دوسری فصل

۱۵۵۱ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلْبَسُوْا مِنْ ثِیَابِکُمُ الْبَیَاضَ فَاِنَّھَا مِنْ خَیْرِ ثِیَابِکُمْ وَکَفِّنُوْا فِیْھَا مَوْتَاکُمْ وَمِنْ خَیْرِ اَکْحَالِکُمُ الْاِثْمِدُ فَاِنَّہٗ یُنْبِتُ الشَّعْرَ وَیَجْلُوا الْبَصَرَ۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤُدَ وَ التِّرْمِذِیُّ وَ رَوَی ابْنُ مَاجَۃَ اِلٰی مَوْتَاکُمْ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے کپڑوں میں سے سفید کپڑے پہنو کر وہ تمہارے کپڑوں میں سب سے بہتر کپڑے ہیں اور سفید کپڑوں میں ہی اپنے مردوں کو کفن دو اور تمہارے بہترین سرموں میں اثمد سرمہ ہے کیونکہ وہ بال اگاتا اور نگاہ کو تیز کرتا ہے۔

ابوداؤد، ترمذی۔ امام ابن ماجہ نے اسے الی موتاکم تک روایت کیا ہے

۱؎ اثمد ہمزہ اور میم کی زیر یعنی سرمہ کا پتھر
۲؎ یعنی پلکوں کے بال
۳؎ سرمے اور اثمد کا انھوں نے ذکر نہ کیا۔

۱۵۵۲ وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَغَالُوْا فِی الْکَفَنِ فَاِنَّہٗ یُسْلَبُ سَلْبًا سَرِیْعًا۔

(رَوَاہُ اَبُوْدَاؤُدَ)

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا گراں قیمت والے کفن نہ خریدو۔ کیونکہ کفن بہت جلد چھین لیا جاتا ہے۔

(ابوداؤد)

۱؎ یہ حدیث پاک میں واقع عربی لفظ لا تغالوا (غا اور لام کی زیر) کا ترجمہ ہے۔
۲؎ قبر میں بہت جلد بوسیدہ ہو جاتا ہے یعنی بوسیدہ اور خراب ہو جاتا ہے۔ لہٰذا نفیس اور گراں قیمت کفن کی کیا ضرورت ہے۔
مقصد حدیث یہ ہے کہ کفن میں اسراف اور فضول خرچی ممنوع ہے۔
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے وصیت کی تھی کہ انہیں ان کپڑوں میں ہی کفن دے دیا جائے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَيْرُ الْكَفَنِ الْحُلَّةُ وَخَيْرُ الْأُضْحِيَةِ الْكَبْشُ الْأَقْرَنُ۔

(رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ)

فرمایا کہ بہترین کفن حلہ یعنی[1] یعنی چادر اور ازار ہے۔ اور بہترین قربانی سینگوں والا دنبہ[2] ہے۔

(ابوداؤد اور ترمذی

و ابن ماجہ نے ابو امامہ سے روایت کیا۔

[1] حدیث کا ظاہر مفہوم یہ ہے کہ کفن میں ایک کپڑے پر کفایت نہ کرنی چاہیے۔ بلکہ دو کپڑے ہونے چاہیں۔ اگر تین کپڑے ایسا کریں تو یہ سنت ہے اور کفن کا مرتبہ کمال ہے۔

[2] جسے فارسی میں قچقار بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ بہت فربہ اور عظیم الجثہ ہوتا ہے۔ روایت میں آیا ہے کہ حضرت ابراہیم کے فرزند ارجمند کے فدیہ میں ایسا ہی فربہ دنبہ آیا تھا۔ ظاہر یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بہتر کفن اور بہتر قربانی دونوں کا سوال کیا گیا ہوگا۔ اس لیے جواب میں آپ نے دونوں کو ایک عبارت میں یوں بیان فرمایا۔ لہٰذا ان دو فقروں میں مناسبت ثابت کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ جیسا کہ یہاں بعض لوگوں نے تکلف سے کام لیا ہے۔ واللہ اعلم۔

۱۵۵۵ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ أَمَرَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَتْلَى أُحُدٍ أَنْ يُنْزَعَ عَنْهُمُ الْحَدِيدُ وَالْجُلُودُ وَأَنْ يُدْفَنُوا بِدِمَائِهِمْ وَثِيَابِهِمْ

(رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شہدائے اُحد کے متعلق حکم دیا کہ ان کے ہتھیار اور چمڑے کے کپڑے[1] اتار لیے جائیں اور انہیں ان کے خون اور کپڑوں سمیت دفن کر دیا جائے۔

(ابوداؤد، ابن ماجہ)

[1] یعنی لوہے کے ہتھیار اور چمڑے کے کپڑے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۱۵۵۶ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ ابْنَ عَوْفٍ أُتِيَ بِطَعَامٍ وَكَانَ صَائِمًا فَقَالَ قُتِلَ مُصْعَبُ

حضرت سعد بن ابراہیم سے روایت ہے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے پاس کھانا لایا گیا وہ اس وقت روزہ دار تھے۔ فرمایا حضرت مصعب بن عمیر جو مجھ

ابْنُ عُمَيْرٍ وَهُوَ خَيْرٌ مِنِّيْ كُفِّنَ فِيْ بُرْدَةٍ اِنْ غُطِّيَ رَأْسُهٗ بَدَتْ رِجْلَاهُ وَ اِنْ غُطِّيَ رِجْلَاهُ بَدَا رَأْسُهٗ وَ اُرَاهُ قَالَ وَقُتِلَ حَمْزَةُ وَهُوَ خَيْرٌ مِنِّيْ ثُمَّ بُسِطَ لَنَا مِنَ الدُّنْيَا مَا بُسِطَ اَوْ قَالَ اُعْطِيْنَا مِنَ الدُّنْيَا مَا اُعْطِيْنَا وَلَقَدْ خَشِيْنَا اَنْ تَكُوْنَ حَسَنَاتُنَا عُجِّلَتْ لَنَا ثُمَّ جَعَلَ يَبْكِيْ حَتّٰى تَرَكَ الطَّعَامَ۔

(رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

سے بہتر ہے سبب شہید ہوئے تو ایسی چادر میں انہیں کفن دیا گیا کہ اگر ان کا سر ڈھکا جاتا تھا تو ان کے پاؤں ننگے ہو جاتے تھے اور اگر ان کے پاؤں ڈھکے جاتے تھے تو ان کا سر ننگا ہو جاتا تھا۔ میرا خیال ہے کہ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ حضرت حمزہ جو مجھ سے بہتر تھے وہ بھی شہید ہوئے پھر ہم پر دنیا اتنی پھیلا دی گئی جتنی پھیلائی گئی۔ یا فرمایا ہمیں دنیا اتنی ملی جو ملی ہمیں خطرہ ہے کہ ہماری نیکیوں کا ثواب جلد ہی دے دیا گیا ہو۔ پھر رونے لگے یہاں تک کہ آپ نے کھانا چھوڑ دیا۔

(بخاری)

لہ یعنی ابراہیم بن عبدالرحمٰن بن عوف سے۔ کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے سامنے کھانا لایا گیا۔

لہ جو غزوۂ احد شریف میں شہید ہوئے۔

لہ کیونکہ وہ چھوٹی چادر تھی۔

لہ یعنی حضرت حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ مجھ سے بہت بہتر تھے۔ مگر ان کے کفن کا کپڑا بھی بہت چھوٹا تھا چنانچہ آپ کا سر مبارک چادر سے ڈھکا گیا اور پاؤں پر گھاس ڈالی گئی۔ اس طرح ان کے پاؤں چھپائے گئے۔ جیسا کہ باب تمنی الموت کی فصل ثالث کی حدیث حارثہ بن مضرب میں گزرا۔

لہ جیسا کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ تونگری میں مشہور تھے۔

لہ یہ راوی کا جانب میں شک ہے۔

لہ اور اس جہاں میں ہمارے لیے کچھ نہ ہو۔

لہ اور آپ نے کھانا چھوڑ دیا۔ حالانکہ آپ نے دن کو روزہ رکھا ہوا تھا۔ یہ حدیث کہ مرکا ویل سے کار وقت ضرورت جو کفن میسر آ جائے وہی سنت ہے۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ اعلٰہ اور نہلائے صحابہ میں سے تھے۔ بدری تھے

۱؎ یہ شخص ظاہر النفاق اور رئیس المنافقین تھا یہاں بلکہ اس کی قبر کے لیے جو لفظ (گڑھا) اس کی اہانت کے لیے فرمایا۔

۲؎ عبداللہ بن ابی نے حضرت عباس کو اس دن یہ قمیص پہنائی تھی جس دن حضرت عباس کو جنگ بدر میں گرفتار کرکے مدینہ لایا گیا۔ آپ اس وقت برہنہ تھے اور آپ کے دراز قد ہونے کی وجہ سے کسی کی قمیص آپ کو پوری نہ آتی تھی۔ عبداللہ بن ابی بھی طویل القامت انسان تھا تو اس نے حضرت عباس کو اپنی قمیص پہنا دی۔ اس رئیس المنافقین کے مرنے پر حضور نے ان کا احسان چکانے کے ارادے سے اپنی قمیص اس منافق کو پہنا دی۔ تاکہ آپ پر اس منافق کا احسان باقی نہ رہے۔ یہاں اس حدیث میں یہ اشکال پیش کیا جاتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس منافق کی قبر پر تشریف لائے اور اس کے قبر پر اپنا لعاب دہن مبارک ڈالا۔ آپ نے ایسا کیوں کیا جب کہ قرآن پاک میں ہے وَلَا تُصَلِّ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ۔ ان میں سے کسی کے لیے کبھی دعا نہ کرو اور نہ ان میں سے کسی کی قبر پر کھڑے ہو۔ اس کا جواب یہ دیا گیا ہے کہ یہ واقعہ اس آیت کے نزول سے پہلے کا ہے۔ بعض نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے ساتھ ایسا سلوک اس لیے کیا کہ ابھی اللہ تعالیٰ نے اس کے کفر کی آپ کو اطلاع نہ دی تھی۔ مگر یہ بات کمزور ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ آپ نے اس کے لڑکے کی تالیف قلب اور اس کے اکرام و احترام کے لیے ایسا کیا کیونکہ وہ مخلص اہل ایمان میں سے تھا۔ گویا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کچھ میرے بس میں تھا وہ میں نے اس کے ساتھ کر دیا ہے مگر اصل حکم تو اللہ کا ہی ہے جو اس نے مقدر فرمایا ہے۔ بعض نے یہ کہا ہے کہ اس رئیس المنافقین کے لڑکے حضرت عبداللہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ایسا کرنے کی عرض کی تھی اس وجہ سے آپ اس کی قبر پر تشریف لائے۔ اس وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دست مبارک کھینچا اور عرض کیا کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایسا کرنے سے منع نہیں فرمایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے جواب میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے اختیار دیا ہے کہ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ان کے لیے استغفار کرو یا نہ کرو۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کا یہ قول مبارک نازل ہوا وَلَا تُصَلِّ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا۔ گویا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کسی اور مقام سے اس نہی کو سمجھا ہوگا۔ جیسا کہ بعض شروح میں لکھا ہے۔ سیرت و تاریخ کی کتابوں میں مذکور ہے کہ اس منافق کے ساتھ یہ سلوک کرنے سے عبداللہ بن ابی کی قوم میں سے ایک ہزار آدمیوں کو ایمان نصیب ہو گیا۔ واللہ اعلم

# بَابُ الْمَشْيِ بِالْجَنَازَةِ وَالصَّلٰوةِ عَلَيْهَا

## جنازے کے ساتھ چلنے اور اس پر نماز پڑھنے کا باب

واضح ہو کہ جنازے کے ساتھ پیادہ اور سواری پر چلنا دونوں طرح جائز ہے تاہم پیدل چلنا افضل ہے اور سوار کو چاہیے کہ جنازے کے آگے چلے۔ پیدل کے لیے جنازے کے آگے اور پیچھے دونوں طرح چلنا جائز ہے۔ ہاں پیچھے پیچھے چلنا افضل ہے اور نماز جنازہ فرض کفایہ ہے کیونکہ اس نماز کی غرض وغایت میت کے حق کی ادائیگی ہے جو کچھ مسلمانوں کے پڑھ لینے سے حاصل ہو جاتی ہے۔ پھر نماز جنازہ کے صحیح ہونے کی چند شرطیں ہیں۔ میت کا مسلمان ہونا۔ اس کا پاک ہونا، اور اس کا نمازی کے آگے ہونا۔ ان شرائط کی رو سے غائب پر اور سواری پر رکھے ہوئے اور نمازی کے پیچھے پڑے ہوئے جنازہ پر نماز درست نہ ہوگی۔ اور جب کسی میت کو بے غسل دفن کر دیا گیا اور قبر اکھیڑنے کے بغیر اس کا باہر نکالنا ممکن نہ ہو تو اس صورت میں طہارت کی شرط ساقط ہو جاتی ہے۔ اور قبر پر بے غسل نماز پڑھنا جائز نہیں۔ اور اگر قبر اکھیڑنے کے بغیر میت کو نکالنا ممکن ہو تو پھر اسے نکال کر غسل دیں اور نماز جنازہ پڑھیں۔ اور اگر نادانستہ بے غسل اس کی نماز جنازہ پڑھی پھر قبر اکھیڑنے کے بغیر اسے باہر نکال کر غسل دیا گیا تو اب اس کی نماز جنازہ دوبارہ پڑھیں۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک میت غائب پر نماز جنازہ جائز ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نجاشی کی نماز جنازہ پڑھنے کے بیان میں اس مسئلہ پر مزید گفتگو آرہی ہے۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## پہلی فصل

۱۵۵۷ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَسْرِعُوْا بِالْجَنَازَةِ فَاِنْ تَكُ صَالِحَةً فَخَيْرٌ تُقَدِّمُوْنَهَا اِلَيْهِ وَاِنْ تَكُ سِوٰى ذٰلِكَ فَشَرٌّ تَضَعُوْنَهٗ عَنْ رِقَابِكُمْ.
(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جنازے کو قبر تک پہنچانے میں جلدی کرو۔ کیونکہ وہ نیک ہے تو بہتر تم اسے پہنچاتے ہو وہ بھی نیکی اور خیر ہے۔ اور اگر اس کے سوا کچھ اور ہے تو اسے جلد پہنچانا رفع شر کا ذریعہ ہے جسے تم اپنی گردنوں سے اتار ڈالتے ہو۔
(بخاری ومسلم)

لہ مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ میت کو دوڑتے ہوئے لے جائیں۔ بعض نے کہا جلدی سے تجہیز و تکفین میں جلدی کرنا مراد ہے۔ مگر حدیث سیاق کا رخ معنیٰ اول کی جانب ہے۔ جیسا کہ فرمایا۔ الی آخرہ۔

۱۵۵۸ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا وُضِعَتِ الْجَنَازَةُ فَاحْتَمَلَهَا الرِّجَالُ عَلٰى اَعْنَاقِهِمْ فَاِنْ كَانَتْ صَالِحَةً قَالَتْ قَدِّمُوْنِیْ وَاِنْ كَانَتْ غَيْرَ صَالِحَةٍ قَالَتْ لِاَهْلِهَا يَا وَيْلَهَا اَيْنَ تَذْهَبُوْنَ بِهَا يَسْمَعُ صَوْتَهَا كُلُّ شَیْءٍ اِلَّا الْاِنْسَانَ وَلَوْ سَمِعَ الْاِنْسَانُ لَصَعِقَ (رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب میت کو قبرستان لے چلنے کے لیے رکھا جاتا ہے اور مرد اسے اپنی گردنوں پر اٹھا لیتے ہیں۔ اگر میت نیک ہوتی ہے تو کہتا ہے مجھے آگے بھیجو لہ اور اگر نیک نہیں ہوتا تو اپنے اہل سے کہتا ہے ہائے افسوس لہ اسے کہاں لے جاتے ہو انسان کے سوا اس کی آواز ہر چیز سنتی ہے تہ اور اگر انسان سن لے تو ہلاک ہو جائے گا تکہ (بخاری)

لہ یعنی اعمال صالحہ کی طرف جو میں آگے بھیج چکا ہوں اور میت کی طرف یعنی اس کے جسم کی طرف گفتگو کی نسبت مجازی ہے حقیقت میں یہ کلام کرنے والی روح ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس وقت روح کو بھی اس کے جسم کے ساتھ متعلق کر دیا جاتا ہو۔ واللہ اعلم۔

تلہ ظاہر یہ ہے کہ وہ کہتا ہے یا ویل مجھے کہاں لے جاتے ہو۔ مگر جب کہ وہ اپنے آپ کو غیر صالح دیکھتا ہے تو اپنے آپ کو اپنے سے الگ تصور کرتا ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ راوی کا تصرف ہو۔ تاکہ ویل کی نسبت اس کی اپنی طرف نہ ہو۔ ویل کا معنیٰ ہے افسوس، سختی اور دوزخ میں ایک وادی کا نام ہے۔

تہ حیوانات، نباتات بلکہ جمادات تک سب اس کی آواز سنتے ہیں۔ کہ اس کے مکلف ہونے کی بنا پر یہ "راز" اس سے پوشیدہ رکھی جاتی ہے کہ ایمان بالغیب کی خاطر اس آواز کا اس سے پوشیدہ رکھنا مناسب ہے۔

تکہ اس آواز کی شدت اور دہشت کے باعث۔

۱۵۵۹ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَاَيْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُوْمُوْا

انہی سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جاؤ۔ اور جو جنازے کے ساتھ

مَالِكٌ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ قَامَ فِي الْجَنَازَةِ ثُمَّ قَعَدَ بَعْدُ۔

کی روایت میں ہے۔ آپ جنازے میں کھڑے ہوئے۔ پھر اس کے بعد بیٹھ گئے۔

۱ یعنی جنازہ میں۔ تو آپ کی متابعت میں ہم بھی کھڑے ہو گئے اور ہم نے آپ کو بیٹھتے دیکھا تو ہم بھی بیٹھ گئے۔ اس عبارت کے دو معنی ہیں۔ ایک یہ کہ جنازہ آتے ہوئے دیکھ کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو گئے۔ جب وہ دور چلا گیا اور نظر سے غائب ہو گیا تو آپ بیٹھ گئے اور ہم لوگ بھی آپ کے ساتھ بیٹھ گئے۔ دوسرا معنی یہ ہے کہ پہلے پہلے چند مرتبہ آپ کھڑے ہوئے۔ بعد میں کھڑے ہونا ترک کر دیا۔ لہٰذا جنازہ دیکھ کر کھڑے ہونا کوئی ضروری کام نہ تھا پہلا آپ کا جس کا منسوخ ہونا آپ کے فعل اخیر سے معلوم ہو گیا۔

۲ یہ روایت بھی دو معنوں کا احتمال رکھتی ہے۔ مگر دوسرا معنی ظاہر ہے۔

۱۵۶۲ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اتَّبَعَ جَنَازَةَ مُسْلِمٍ إِيمَانًا وَاحْتِسَابًا وَكَانَ مَعَهُ حَتَّى يُصَلَّى عَلَيْهَا وَيُفْرَغَ مِنْ دَفْنِهَا فَإِنَّهُ يَرْجِعُ مِنَ الْأَجْرِ بِقِيرَاطَيْنِ كُلُّ قِيرَاطٍ مِثْلُ أُحُدٍ وَمَنْ صَلَّى عَلَيْهَا ثُمَّ رَجَعَ قَبْلَ أَنْ تُدْفَنَ فَإِنَّهُ يَرْجِعُ بِقِيرَاطٍ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے مسلمان کے جنازے کے ساتھ چلا اور نماز جنازہ پڑھنے تک اس کے ساتھ رہا اور اس کے دفن سے فارغ ہوا تو بے شک وہ واپس لوٹتا ہے اجر و ثواب کی دو قیراطوں کے ساتھ۔ ہر قیراط احد پہاڑ جتنی ہے اور جس نے اس پر نماز جنازہ پڑھی پھر دفن سے پہلے واپس آ گیا تو وہ ایک قیراط ثواب لے کر واپس لوٹتا ہے۔ (بخاری و مسلم)

۱ حدیث میں لفظ اتبع آیا ہے بعض روایتوں میں تبع آیا ہے۔

۲ یعنی ... کے ساتھ ایمان رکھنے کی بنا پر۔

۳ حدیث میں لفظ یصلی آیا ہے یعنی لام کی زبر سے بھی روایت ہے۔ جس کا معنی ہے یہاں تک کہ اس پر نماز پڑھ لی جائے مگر روایت اول (لام کی زیر) زیادہ قوی اور اظہر ہے۔

۴ یعنی اسے بہت اجر و ثواب ملے گا۔ دینار کے بارہویں حصہ کو قیراط کہتے ہیں۔ اس کے مطابق ایک قیراط دانق کا نصف ہوگا کہ دانق دینار کے چھٹے حصہ کو کہتے ہیں بعض نے قیراط کو دینار کا چوبیسواں حصہ کہا ہے اس حساب سے ایک قیراط دانق کا چوتھا حصہ ہوگا۔

۵ یہ عظیم فضیلت و ثواب کی تصویر و تمثیل ہے۔

۶ یعنی اس کا ثواب اجر اول سے نصف ہوتا ہے۔

۱۵۶۲ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَى لِلنَّاسِ النَّجَاشِيَّ الْيَوْمَ الَّذِي مَاتَ فِيهِ وَخَرَجَ بِهِمْ اِلَى الْمُصَلّٰى فَصَفَّ بِهِمْ وَكَبَّرَ اَرْبَعَ تَكْبِيرَاتٍ.

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو نجاشی کی موت کے دن کی خبر دی۔ اور آپ لوگوں کے ساتھ عیدگاہ کی طرف تشریف لے گئے اور لوگوں کی صفیں بنائیں اور چار تکبیریں کہیں ہے

(بخاری و مسلم)

۱ نجاشی یہ ملک حبشہ کا بادشاہ تھا اور عیسائی تھا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لایا صحابہ کرام نے اس کی طرف ہجرت کی اور اس نے ان کی بڑی خدمت کی۔ نجاشی دراصل بادشاہ حبشہ کا لقب تھا۔ اس کا نام اصحمہ تھا۔ نجاشی میں مشہور یہ ہے کہ نون کی زبر جیم اور یا مخفف۔ جس دن یہ نیک بخت انسان دنیا سے رخصت ہوا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی دن لوگوں کو اس کے وصال کی اطلاع دے دی۔

۲ یہ حدیث امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی دلیل ہے کہ غائبانہ نماز جنازہ جائز ہے۔ ہم احناف اس کا یہ جواب دیتے ہیں کہ نجاشی کی میت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت غائب نہ تھی۔ بلکہ اس کی چارپائی اٹھا کر آپ کے سامنے رکھ دی گئی یا آپ اور نجاشی کے درمیان واقع تمام پردے اٹھا دیے گئے۔ اور صرف امام کا میت کو دیکھنا کافی ہے۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نجاشی کے علاوہ بعض دوسرے صحابہ کے غائبانہ نماز جنازہ کی روایت بھی آئی ہے۔ جیسے حضرت معاویہ مزنی رضی اللہ عنہ جو مدینہ میں فوت ہوئے۔ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم تبوک میں تھے اور حضرت زید بن حارثہ اور حضرت جعفر بن ابوطالب رضی اللہ عنہما کہ غزوہ موتہ میں شہید ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی نماز جنازہ پڑھی مگر ان احادیث کے اسناد میں کلام ہے اور اگر ان کی صحت تسلیم کر لی جائے تو پھر غائبانہ نماز جنازہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص قرار دی جائے گی۔ آج کل حرمین شریفین زادہما اللہ تعالیٰ تشریفاً و تعظیماً میں نماز جنازہ غائبانہ متعارف ہو چکی ہے۔ اور بعض حنفیہ بھی پڑھتے ہیں۔

۱۵۶۴ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَیْلٰی ؓ قَالَ کَانَ زَیْدُ بْنُ اَرْقَمَ یُکَبِّرُ عَلٰی جَنَائِزِنَا اَرْبَعًا وَاِنَّهٗ کَبَّرَ عَلٰی جَنَازَةٍ خَمْسًا فَسَاَلْنَاهُ فَقَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُکَبِّرُهَا.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ[1] سے روایت ہے فرماتے ہیں حضرت زید بن ارقم[2] رضی اللہ عنہ ہمارے جنازوں پر چار تکبیر پڑھتے تھے۔ اور انہوں نے ایک جنازہ پر پانچ تکبیریں پڑھیں۔ تو ہم نے ان سے سوال کیا[3]۔ آپ نے جواب دیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا بھی کرتے تھے[4]

(مسلم)

[1] آپ اکابر تابعین میں سے ہیں ایک سو بیس صحابہ کرام کو دیکھا تھا آپ حضرت علی بن ابو طالب حضرت عثمان بن عفان وغیرہم رضی اللہ عنہم سے روایت کرتے ہیں۔ آپ تابعین کوفہ میں سے تھے اپنے وقت کی بے نظیر شخصیت تھے۔

[2] حضرت زید بن ارقم مشہور صحابہ میں سے ہیں۔

[3] کہ آپ ہمیشہ چار تکبیریں کہا کرتے تھے۔ آج پانچ تکبیریں کیوں کہیں۔

[4] یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی پانچ تکبیریں بھی کہا کرتے تھے۔ ائمہ اربعہ کا چار تکبیر نماز جنازہ پر اتفاق ہے تاہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ سے اس سے زائد بھی مروی اور منقول ہیں۔ علماء نے کہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے آخر جو مروی و منقول ہے وہ چار تکبیریں ہیں اور اسی پر اتفاق ہے۔ شرح عربی میں یہاں اس سے زائد کلام کیا گیا ہے۔

۱۵۶۵ وَعَنْ طَلْحَةَ ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَوْفٍ قَالَ صَلَّیْتُ خَلْفَ ابْنِ عَبَّاسٍ عَلٰی جَنَازَةٍ فَقَرَاَ فَاتِحَةَ الْکِتٰبِ فَقَالَ لِتَعْلَمُوْا اَنَّهَا سُنَّةٌ.

(رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ)

حضرت طلحہ بن عبداللہ بن عوف[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں۔ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں ایک جنازہ پڑھا۔ آپ نے سورۃ فاتحہ پڑھی اور فرمایا[2] تاکہ تم لوگ جان لو کہ یہ سنت ہے۔

(بخاری)

[1] حضرت طلحہ بن عبداللہ بن عوف مشہور صحابی ہیں۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے برادر زادہ ہیں۔

[2] یعنی میں نے سورۃ فاتحہ اس لیے پڑھی ہے تاکہ تم جان لو کہ نماز جنازہ میں اس کا پڑھنا سنت ہے۔ واضح ہو کہ علماء

حنفیہ رحمہم اللہ نے کہا ہے کہ نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ نہیں ہے۔ مگر دعا و ثنا کی نیت سے۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز جنازہ میں اس کا پڑھنا ثابت نہیں ہے۔ یہ ابو حنیفہ، مالک اور ثوری کا مذہب ہے۔ اس بارے میں صحابہ کرام کا عمل مختلف آیا ہے۔ امام طحاوی نے کہا ہو سکتا ہے کہ بعض صحابہ کا نماز جنازہ میں اس سورت کا پڑھنا دعا اور ثنا کے طور پر ہو نہ کہ قرات کے طور پر ہو۔ امام شافعی رحمۃ اللہ کے نزدیک نماز جنازہ میں سورت فاتحہ پڑھے۔ فتح الباری کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ امام شافعی کی مراد یہ ہے کہ اس سورت کا پڑھنا جائز ہے واجب نہیں ہے۔ کرمانی نے کہا واجب سے اور ابن عباس کے کلام میں لفظ سنت سے مراد وہ طریقہ ہے جس پر دین میں چلا جاتا ہے۔ علامہ طیبی رحمۃ اللہ نے بھی ایسا ہی کہا ہے۔ واللہ اعلم۔

۱۵۶۶ وَعَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ صَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى جَنَازَةٍ فَحَفِظْتُ مِنْ دُعَائِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ وَعَافِهٖ وَاعْفُ عَنْهُ وَاَكْرِمْ نُزُلَهٗ وَوَسِّعْ مُدْخَلَهٗ وَاغْسِلْهُ بِالْمَاءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّهٖ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَاَبْدِلْهُ دَارًا خَيْرًا مِّنْ دَارِهٖ وَاَهْلًا خَيْرًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَزَوْجًا خَيْرًا مِّنْ زَوْجِهٖ وَاَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ وَاَعِذْهُ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ وَفِيْ رِوَايَةٍ وَقِهٖ فِتْنَةَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ النَّارِ قَالَ حَتّٰى تَمَنَّيْتُ اَنْ

حضرت عوف بن مالک سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک جنازہ پر نماز پڑھی۔ تو میں نے آپ کی دعا یاد کر لی۔ آپ فرماتے تھے۔ اے اللہ اسے بخش دے اس پر رحمت نازل فرما اور اسے عافیت عطا فرما اور اس سے درگزر فرما۔ اس کی باعزت مہمانی فرما اور اس کی جگہ کشادہ کر اور اسے پانی برف اور اولے سے دھو ڈال اور اسے خطاؤں سے اس طرح صاف ستھرا کر دے جس طرح تو سفید کپڑے کو میل کچیل سے صاف کرتا ہے اور اسے دار دنیا سے بہتر دار عطا کر اور اسے اہل خانہ کی جگہ بہتر اہل خانہ عطا کر اور بیوی کی بجائے اس سے بہتر بیوی عطا کر اور اسے جنت میں داخل کر اور اسے عذاب قبر سے اور عذاب نار سے پناہ میں رکھ۔

اور ایک روایت میں ہے کہا اسے فتنہ قبر اور عذاب نار سے محفوظ رکھ۔ راوی کہتے ہیں یہاں تک کہ میں نے آرزو کی کہ میں

أَكُوْنَ أَنَا ذٰلِكَ الْمَيِّتَ. — میت میں ہوتا۔

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ) — (مسلم)

۱؎ یعنی حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ آپ صحابی ہیں۔ پہلا غزوہ جس میں آپ شریک ہوئے خیبر ہے

۲؎ نزل دعا میں لفظ نُزُل آیا ہے۔ نون کی پیش زا ساکن زا کی پیش کی روایت بھی ہے۔ یعنی وہ کھانا جو مہمان کے آگے رکھا جاتا ہے۔

۳؎ یعنی اس کی قبر کشادہ کر

۴؎ یہ کنایہ ہے اس سے کہ اس کی کامل و پوری مغفرت کر۔

۵؎ جوڑا یعنی ملے اہل یعنی ایک مکان دمنزل میں رہنے والے افراد۔

۶؎ زوج کا لفظ مرد و عورت دونوں کے لیے آتا ہے۔

۷؎ یہ روایت اس پر دلالت کرتی ہے کہ روایت گزشتہ میں کلمہ او واؤ کے معنی میں ہے۔

۸؎ یعنی راوی حدیث حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔ جب میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میت کے حق میں یہ دعا سنی تو مجھے اس پر رشک آیا یہاں تک کہ میرے دل میں یہ آرزو پیدا ہوئی کہ یہ میت میں ہوتا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا میرے لیے کرتے۔

وَعَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ عَائِشَةَ لَمَّا تُوُفِّيَ سَعْدُ بْنُ أَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَتْ اُدْخُلُوْا بِهِ الْمَسْجِدَ حَتّٰى أُصَلِّيَ عَلَيْهِ فَأُنْكِرَ ذٰلِكَ عَلَيْهَا فَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَقَدْ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى ابْنَيْ بَيْضَاءَ فِي الْمَسْجِدِ سُهَيْلٍ وَأَخِيْهِ.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت ابو سلمہ بن عبد الرحمٰن سے روایت ہے کہ جب حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فوت ہوگئے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اسے مسجد میں لاؤ تاکہ میں اس پر نماز پڑھوں۔ حضرت عائشہ کی اس بات کا انکار کیا گیا تو حضرت عائشہ نے فرمایا۔ اللہ کی قسم بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیضاء نامی عورت کے دو بچوں پر مسجد میں نماز پڑھی تھی۔ یعنی سہیل اور اس کے بھائی پر۔ (مسلم)

۱؎ چونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا حجرہ شریفہ مسجد کے قریب تھا اس لیے آپ نے فرمایا اسے مسجد میں لاؤ

تاکہ میں بھی اس پر نماز جنازہ پڑھ سکوں۔

ـــه کہ وہ مسجد میں اس پر نماز جنازہ پڑھیں۔

ـــه ان کے انکار کی تردید کے لیے۔

ـــه ایک کا نام سہیل اور دوسرے کا سہل تھا۔ یہ دونوں صحابی ہیں۔ ماں کی نسبت سے مشہور ہیں۔ ان کے باپ کا نام وہب بن ربیعہ ہے۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا مجھے لوگوں کے اس عمل مبارک کو جلد فراموش کر دینے پر تعجب ہے۔

واضح ہو کہ مسجد میں نماز جنازہ پڑھنے میں علماء کا اختلاف ہے۔ احناف کے نزدیک مطلقاً مکروہ ہے۔ خواہ میت اور اس پر نماز پڑھنے والے دونوں مسجد میں ہوں یا نمازی مسجد میں ہوں اور میت مسجد سے باہر ہو۔ یا امام یا بعض نمازی مسجد سے باہر ہوں اور میت اور کچھ لوگ مسجد کے اندر ہوں یا میت مسجد میں ہو اور امام و قوم مسجد سے خارج ہوں اس مطلق کراہت کی وجہ یہ ہے کہ مسجد نماز فرض اور اس کے متعلقات نوافل، ذکر اور تدریس علم کے لیے بنائی جاتی ہے۔ بعض نے کہا مکروہ نہیں جب کہ میت مسجد سے باہر ہو۔ اس قول کی بنا پر بلکہ کراہت اس وجہ سے ہے کہ میت کے مسجد میں ہونے کی صورت میں مسجد کے آلودہ ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ قول اول اطلاق حدیث کے زیادہ موافق ہے۔ پھر اس میں بھی اختلاف ہے کہ یہ کراہت تنزیہی ہے یا تحریمی۔ اول زیادہ ظاہر ہے۔ اور امام شافعی رحمۃ اللہ کے نزدیک نماز جنازہ مسجد میں بلا کراہت جائز ہے۔ امام مالک کا مذہب احناف کے موافق ہے۔ امام احمد سے اس بارے میں ہم نے کوئی نص نہیں پائی۔ ظاہر یہ ہے کہ وہ امام شافعی کے ساتھ ہیں۔ امام شافعی کی دلیل یہ حدیث ہے جو کتاب میں مذکور ہے۔ امام ابوحنیفہ اور امام مالک حضرت ابوہریرہ کی حدیث سے استدلال کرتے ہیں کہ جو شخص میت پر مسجد میں نماز پڑھتا ہے اسے کوئی ثواب نہیں ملتا اور حضرت عائشہ کی حدیث ایک مخصوص واقعہ سے متعلق ہے عام نہیں ہے اور حضرت عائشہ کی حدیث سے صرف اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف ایک بار مسجد میں نماز جنازہ ادا کی۔ ہو سکتا ہے کسی ضرورت کے تحت آپ نے ایسا کیا ہو جو آپ کو در پیش تھی۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم معتکف تھے اس وجہ سے آپ نے مسجد میں نماز جنازہ ادا کی۔ اور ایک روایت میں یہ بھی آیا ہے کہ جنازہ مسجد سے باہر تھا۔ اس صورت میں خود حنفیہ کے درمیان بھی اختلاف ہے۔ علماء نے یہ بھی کہا ہے کہ مسجد کا مصلا مسجد سے متصل ایک مکان میں تھا۔ لہذا یہ احتمال موجود ہے کہ مسجد میں نماز جنازہ کا لفظ مسجد سے قریب ہونے کی نسبت سے کہہ دیا گیا ہو۔ اور یہ جو مسلم کی روایت میں ہے کہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا جنازہ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے حجروں کے پاس رکھا گیا۔ یہ بھی قرب مسجد پر مبنی ہے۔ اور ظاہر ہو تا ہے کہ اس روایت کا مبنی یہی ہے کہ جو حضرت امام ابو یوسف رحمۃ اللہ سے مروی ہے کہ اگر کوئی مسجد نماز جنازہ کے لیے تیار کی گئی ہو تو اس میں بلا کراہت

نماز جنازہ جائز ہے۔ پھر صحابہ و تابعین کا انکار ان کی کثرت کے باوجود اس امر کی دلیل ہے کہ بعد میں مسئلہ مسجد میں نماز جنازہ نہ پڑھنے پر قرار پذیر ہو گیا اور مسجد میں پڑھنا منسوخ ہو گیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا لوگوں سے فراموش کر دینے کی طرف نسبت کرنا محل کلام ہے بلکہ خود حضرت عائشہ نقل سابق کو فراموش کر چکی تھیں۔ جیسا کہ کہا گیا ہے شرح سفر السعادت میں یہاں اس سے بڑھ کر گفتگو کر دی گئی ہے۔ وہاں دیکھ لی جاتے۔

۱۵۶۸/۱۲ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ صَلَّيْتُ وَرَآءَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى امْرَاَةٍ مَاتَتْ فِىْ نِفَاسِهَا فَقَامَ وَسْطَهَا۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت سمرۃ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں ایک عورت پر نماز جنازہ پڑھی جو ایام نفاس میں مر گئی تھی۔ تو آپ اس کے وسط کے برابر کھڑے ہوئے۔ (بخاری و مسلم)

لہ لفظ وسط مشہور روایت کے مطابق سین کی زبر سے ہے۔ سین ساکن بھی ایک روایت ہے۔ وسط بمعنی درمیانہ اور وسط بمعنی درمیان۔ جیسا کہ بعض ظرفا نے کہا ہے کہ متحرک ساکن ہے یعنی جو ایک ہی ہے۔ حرکت نہیں کرتا اور ایک جگہ سے دوسری جگہ نہیں جاتا اور ساکن متحرک ہے۔ یعنی جنبش میں رہتا ہے۔ اور متعدد مواضع میں موجود ہوتا ہے۔ اور یہ امام شافعی رحمۃ اللہ کی دلیل ہے۔ چنانچہ وہ فرماتے ہیں۔ امام کے لیے مستحب ہے کہ عورت کی سرین کے بالمقابل کھڑا ہو۔ احناف کا مذہب یہ ہے کہ میت مرد ہو یا عورت اس کے سینے کے مقابل کھڑا ہو۔ شیخ ابن الہمام رحمۃ اللہ نے کہا یہ حدیث سینے کے بالمقابل کھڑے ہونے کے منافی نہیں ہے۔ کیونکہ اعضا کے اعتبار سے سینہ وسط میں ہے۔ اس لیے کہ سینہ سے اوپر ہاتھ اور سر ہے اور سینہ سے نیچے پیٹ اور رانیں ہیں۔ یہ بھی احتمال ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سینہ کے بالمقابل کھڑے ہوئے ہوں اور ذرا سرین کی طرف مائل ہو کر۔ اس سے راوی نے یہ گمان کر لیا کہ آپ سرین کے بالمقابل کھڑے ہوئے ہیں۔ دونوں جگہوں کے قریب قریب ہونے کی وجہ سے۔ علامہ شمنی نے کہا کہ حضرت ابوحنیفہ اور امام ابویوسف سے مروی ہے کہ امام عورت کی سرین کے سامنے کھڑا ہو۔ جیسا کہ ایک جماعت کا مذہب ہے

۱۵۶۹/۱۳ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ بِقَبْرٍ دُفِنَ لَيْلًا فَقَالَ مَتٰى دُفِنَ هٰذَا قَالُوْا الْبَارِحَةَ قَالَ اَفَلَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک قبر کے پاس سے گزرے جسے رات کو دفن کیا گیا تھا۔ آپ نے پوچھا یہ مردہ کب دفن کیا گیا ہے۔ لوگوں نے عرض کی گزشتہ رات۔ فرمایا تم نے مجھے اس کی اطلاع کیوں

۵ یہ راوی کا شک ہے کہ جھاڑو دینے والی عورت تھی یا مرد تھا۔

۶ بعض نسخوں میں حدیث کا لفظ کَنَّهُمَا از نقعرہ ہے۔

۷ یہ راوی یعنی حضرت ابوہریرہ کا قول ہے۔ یعنی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ صحابہ نے اس عورت یا اس مرد کی شان معمولی سمجھی اور اسے حقیر خیال کیا۔ اور یہ خیال کیا کہ یہ عورت یا مرد اس لائق نہیں کہ اس کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف دی جائے۔ اس میں بھی در حقیقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم صحابہ کرام کے ملحوظ خاطر تھی۔

۸ مانع ہو کہ قبر پر نماز جنازہ ادا کرنے میں علماء کا اختلاف ہے بعض علماء اس پر ہیں کہ جائز ہے اس سے پہلے اس پر نماز پڑھی گئی ہو یا نہ پڑھی گئی ہو۔ ابراہیم نخعیؒ امام ابوحنیفہ امام مالک اس پر ہیں اگر پہلے نہیں پڑھی گئی تو قبر پر پڑھنا درست ہے۔ امام احمد سے بھی ایک روایت میں ایسا ہی آیا ہے۔ اور امام مالک سے ایک روایت ہے کہ جو شخص ایک بار پڑھ چکا ہو وہ دوبارہ شامل نہ ہو۔ اور جنہوں نے نہیں پڑھی وہ اس کی قبر پر پڑھ سکتے ہیں۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ قبر پر نماز جنازہ اس وقت تک پڑھنا جائز ہے جب تک کہ پیٹ گل نہ جائے۔ اس کا اندازہ انہوں نے تین دن تک لگایا ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس سوال میں کہ اسے کب دفن کیا گیا ہے۔ اسی معنی کی جانب اشارہ ہو سکتا ہے امام ابوحنیفہ اور امام ابو یوسف رحمہما اللہ تعالیٰ یہ بھی فرماتے ہیں کہ احادیث میں قبر پر نماز کا جو ذکر آیا ہے وہ نماز کے طور پر نہیں ہے۔ بلکہ دعا و استغفار کے طور پر ہے۔ اسی بنا پر بعض روایات میں تکبیرات کا ذکر نہیں ہے۔ اور جس روایت میں تکبیرات کا ذکر آیا ہے وہ صحیح نہیں۔ اور جیسا کہ بعض روایات میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ سال کے بعد شہداء احد پر نماز پڑھی۔ وہ آپ کی اُن پر الوداعی دعا تھی نہ کہ نماز یا وہ نماز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائص میں سے تھی حتیٰ کہ بعض علماء اسی جانب گئے ہیں کہ قبر پر نماز پڑھنا مطلقاً حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائص میں سے ہے۔ جیسا کہ حدیث کے الفاظ اِنَّ اللّٰهَ يُنَوِّرُهَا لَهُمْ بِصَلٰوتِيْ عَلَيْهِمْ بے شک اللہ تعالیٰ میرے ان پر نماز پڑھنے سے ان کی قبروں کو ان کے لیے روشن منور کر دیتا ہے۔ اسے مفہوم ہوتا ہے:۔

نمبر۱۵ وَعَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ مَاتَ لَهٗ ابْنٌ بِقُدَيْدٍ اَوْ بِعُسْفَانَ فَقَالَ يَا كُرَيْبُ انْظُرْ مَا اجْتَمَعَ لَهٗ مِنَ النَّاسِ قَالَ فَخَرَجْتُ

حضرت کریبؒ مولا ابن عباس سے وہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا ایک لڑکا مقام قدیدؔ یا عسفان میں فوت ہو گیا تو آپ نے فرمایا اے کریب دیکھو کہ لوگ اس کے لیے کتنی تعداد میں اکٹھے ہو گئے ہیں حضرت کریب کہتے ہیں میں باہر نکلا۔ تو دیکھا کہ لوگ جمع

تلاوت قرآن کے ذریعے نفع پہنچانے کے لیے ہے۔ مگر مشائخ صوفیہ اور بعض فقہائے کرام رحمۃ اللہ علیہم نے اولیاء کرام سے مدد حاصل کرنے کو ثابت اور جائز قرار دیا ہے۔ اور یہ عقیدہ اہل کشف اور ان کے کاملین کے ہاں محقق اور طے شدہ عقیدہ ہے۔ یہاں تک کہ بہت سے حضرات کو ان کی ارواح سے فیوض و فتوح حاصل ہوئے ہیں۔ اور اس گروہ صوفیہ کی اصطلاح میں انہیں اویسی کہتے ہیں۔ امام شافعی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں حضرت موسیٰ کاظم کی قبر انور قبولیت دعا کے لیے تریاق مجرب ہے۔ حجۃ الاسلام امام محمد غزالی نے فرمایا جس سے اس کی زندگی میں مدد لینا جائز ہے۔ اس سے بعد وفات بھی مدد طلب کرنا جائز ہے۔ مشائخ عظام میں سے ایک نے فرمایا ہے میں نے چار مشائخ کو دیکھا ہے کہ وہ اپنی قبور میں اس طرح تصرف کرتے ہیں جس طرح اپنی زندگی میں تصرف کرتے تھے۔ یا اس سے بھی بڑھ کر حضرت شیخ معروف کرخی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی اور دو اور بزرگ شمار کیے۔ اور ان چار میں حصر مقصود نہیں۔ جو کچھ اس بزرگ نے خود دیکھا اور پایا اس کا بیان کر دیا۔

سیدی احمد بن زروق رضی اللہ عنہ کہ اعاظم فقہاء علماء اور مشائخ دیار مغرب میں سے ہیں (فرماتے ہیں کہ ایک دن شیخ ابوالعباس حضرمی نے مجھ سے دریافت کیا کہ زندہ کی امداد زیادہ قوی ہے یا میت کی میں نے کہا ایک قوم کہتی ہے کہ زندہ کی امداد قوی تر ہے اور میں کہتا ہوں کہ میت کی امداد قوی تر ہے۔ شیخ نے فرمایا ہاں کیونکہ وفات یافتہ بزرگ حق تعالیٰ کی درگاہ میں اس کے سامنے ہے۔ اس بارے میں اس گروہ صوفیہ سے اس قدر روایات منقول ہیں کہ حد و شمار سے باہر ہیں۔

پھر کتاب و سنت اور اقوال سلف صالحین میں ایسی کوئی چیز نہیں جو اس عقیدہ کے منافی اور مخالف ہو۔ اور اس کی تردید کرتی ہو بلکہ آیات و احادیث سے تحقیقی طور پر یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ روح باقی ہے اور اسے زائرین اور ان کے حالات کا علم و شعور ہوتا ہے اور یہ کہ ارواح کاملین کو جناب حق تعالیٰ میں قرب و مرتبہ حاصل ہے جس طرح زندگی میں انہیں حاصل تھا بلکہ اس سے بڑھ کر۔ اور اولیاء کرام کی کرامات برحق ہیں اور انہیں کائنات میں تصرف کی قوت و طاقت حاصل ہے۔ یہ سب کچھ ان کی ارواح کرتی ہیں۔ اور وہ باقی ہیں۔ اور متصرف حقیقی تو اللہ عز شانہ ہے۔ یہ سب کچھ حقیقۃً اسی کی قدرت کا کرشمہ ہے۔ یہ حضرات اپنی زندگی میں اور بعد از وصال جلال حق میں فانی و مستغرق ہیں۔ لہٰذا اگر کسی کو دوستان حق کی وساطت سے کوئی چیز اور مرتبہ حاصل ہو جائے تو کوئی بعید نہیں (اور اس کا انکار درست نہیں) جیسا کہ ان کی ظاہری زندگی میں تھا اور حقیقۃً تو فعل و تصرف حق جل جلالہ و عم نوالہ کا ہوتا ہے اور ایسی کوئی دلیل و وجہ موجود نہیں جو زندگی اور موت میں فرق کرے۔

حضرت شیخ ابن حجر ہیتمی مکی رحمہ اللہ تعالیٰ نے حدیث پاک لَعَنَ اللّٰهُ الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِيَائِهِمْ مَسَاجِدَ (اللہ تعالیٰ نے یہود و نصاریٰ پر لعنت کی ہے۔ کیونکہ انہوں نے اپنے انبیاء علیہم السلام کی قبور کو سجدہ گاہ بنا لیا) کی شرح

میں فرمایا کہ یہ اس صورت میں ہے کہ ان کی تعظیم کی خاطر ان کی قبور کی طرف منہ کر کے نماز پڑھے کہ ایسا کرنا بالاتفاق حرام ہے۔ لیکن کسی پیغمبر یا ولی کے پڑوس میں مسجد بنانا اور اس کی تعظیم کے ارادہ اور قبر کی طرف توجہ کیے بغیر نماز ادا کرنا جائز ہے بلکہ حصول مدد کی نیت سے تاکہ اس کی قبر کی برکت سے عبادت کا ثواب کامل ملے اور اس کی روح پاک کا قرب و پڑوس نصیب ہو تو اس میں کوئی حرج و ممانعت نہیں۔ اس بارے میں مزید کلام اس باب کے آخر میں آرہا ہے۔ اور یہ بحث انشاء اللہ تعالیٰ کتاب الجہاد کے شہداء بدر کے بیان میں مکمل ہوگی۔ واللہ اعلم۔

پھر آداب زیارت قبور میں سے ایک ادب یہ ہے کہ بوقت زیارت منہ قبر کی طرف اس کے بالمقابل ہو اور پشت قبلہ کی جانب اس طرح کھڑا ہو کر صاحب قبر کو سلام عرض کرے۔ مگر ہاتھ سے قبر کو نہ چھوئے اور نہ اسے بوسہ دے اور نہ جھکے اور چہرے پر قبر کی مٹی نہ ملے کہ یہ نصاریٰ کی عادت ہے۔ اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کے نزدیک قبر کے پاس قرآن پڑھنا مکروہ ہے۔ امام محمد رحمۃ اللہ کے نزدیک مکروہ نہیں ہے۔ حضرت صدر الشہید رحمۃ اللہ نے جو شارح حنفیہ میں سے ایک ہیں۔ امام محمد کے قول کو لیا ہے اور اس پر فتویٰ ہے۔ شیخ امام محمد بن الفضل رحمۃ اللہ نے کہا کہ مکروہ بلند آواز سے قرآن پڑھنا ہے۔ آہستہ قرآن پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ اگرچہ سارا قرآن ختم کرے۔ شیخ محمد بن ابراہیم رحمۃ اللہ سے منقول ہے کہ قبر کے پاس سورۃ تبارک الملک پڑھے بلند آواز سے یا پست آواز سے۔ کہ بلند یا آہستہ پڑھنے سے کوئی فرق نہیں۔ یہ مسئلہ ظاہر روایت میں موجود ہے اور اس کے جواز میں اثر وارد ہو چکا ہے حضرت شیخ ابو بکر بن سعد رحمۃ اللہ سے منقول ہے کہ زیارت قبور کے وقت سورۃ اخلاص سات مرتبہ پڑھے اور اس کا ثواب صاحب قبر کو بخشے۔ صحیح تر بات یہی ہے کہ میت کو ثواب پہنچتا ہے۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ کھڑے ہو کر گیارہ مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھے اس کے بعد بیٹھ جائے۔

جمعہ کے دن زیارت قبر بہت افضل ہے۔ دوسرے دنوں کی نسبت خصوصًا روز جمعہ کے اول وقت میں حرمین شریفین زادھما اللہ تعظیمًا وتشریفًا میں یہی متعارف و مروج ہے کہ جمعہ کے روز اول وقت میں جنت المعلیٰ اور بقیع شریف کی زیارت کے لیے جاتے ہیں۔ روایات میں آیا ہے کہ دوسرے دنوں اور اوقات کی نسبت جمعہ کے دن میت کو زیادہ علم و ادراک عطا کیا جاتا ہے۔ چنانچہ میت دوسرے دنوں کی نسبت جمعہ کے دن زائر کو زیادہ پہچانتا ہے۔ اور ہمارے دیار ہندوستان میں جو عامۃ الناس میں مشہور ہو چکا ہے کہ جمعہ کے دن زیارت قبور منع ہے۔ اور ممانعت میں جو اثر و روایت نقل کی جاتی ہے۔ اس کی کوئی اصل نہیں اور قبور پر بے ضرورت پاؤں رکھ کر چلنا مکروہ ہے۔ مستحب ہے کہ میت کے اس دنیا سے جانے کے بعد سات دن تک اس کی طرف سے صدقہ و خیرات کیا جائے کہ میت کی طرف سے صدقہ کرنا اسے فائدہ دیتا ہے۔ اس مسئلہ میں اہل علم کے درمیان کوئی اختلاف نہیں اور اس کے جواز میں خصوصًا احادیث صحیحہ وارد ہیں۔ بعض علماء نے کہا ہے کہ میت کو صرف صدقہ اور دعا کا ثواب پہنچتا ہے۔ بعض روایات میں یہ بھی آیا ہے کہ میت

کی روح شب جمعہ کو اپنے گھر آتی ہے اور دیکھتی ہے کہ اس کی طرف سے کوئی صدقہ کرتا ہے یا نہیں۔ واللہ اعلم۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## پہلی فصل

عَنْ بُرَيْدَةَ[1] قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا وَنَهَيْتُكُمْ عَنْ لُحُوْمِ الْاَضَاحِيْ فَوْقَ ثَلٰثٍ فَاَمْسِكُوْا مَا بَدَا لَكُمْ وَنَهَيْتُكُمْ عَنِ النَّبِيْذِ اِلَّا فِيْ سِقَاءٍ فَاشْرَبُوْا فِي الْاَسْقِيَةِ كُلِّهَا وَلَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے تمہیں زیارت قبور سے منع کیا تھا۔ اب زیارت کو جایا کرو اور میں نے تمہیں تین دن سے زیادہ قربانی کے گوشت (جمع رکھنے) سے بھی منع کیا تھا مگر اب تم اپنی حاجت کے مطابق رکھ سکتے ہو[2] اور میں نے تمہیں شیرۂ کھجور کو مشک کے علاوہ باقی سب برتنوں میں رکھنے سے منع کیا تھا مگر اب تمہیں تمام برتنوں میں رکھنے کی اجازت ہے۔ اور نشہ آور کوئی چیز نہ پیا کرو[3] (مسلم)

[1] بُریدہ (با کی پیش را کی زبر) آپ مشہور صحابی ہیں۔

[2] یعنی اس سے پہلے میں نے زیارت قبور کی ممانعت کی تھی۔ مگر اب میں تمہیں اس کی اجازت دیتا ہوں تو پہلے حکم کو منسوخ سمجھو۔ علماء نے کہا ہے کہ ممانعت کی وجہ عہد جاہلیت کا قرب تھا اور اس امر کا اندیشہ تھا کہ لوگ وہ کچھ کہیں اور کریں گے جو زمانہ جاہلیت میں کہتے اور کرتے تھے۔ اب چونکہ دلوں میں قواعد اسلام اور اس کی تعلیمات مضبوط و مستحکم ہو چکی ہیں۔ تو وہ خطرہ باقی نہیں رہا۔ پھر عورتوں کے زیارت قبور کے لیے جانے میں اختلاف ہے۔ بعض نے کہا یہ اجازت صرف مردوں کو ملی ہے۔ عورتوں کے لیے اب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت قبور سے ممانعت باقی ہے۔ بعض نے کہا یہ اجازت و رخصت مردوں و عورتوں دونوں کو شامل ہے۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ زیارت قبور کے لیے جانے والی عورتوں پر لعنت کرے۔ اور وہ حضرات جو عورتوں کے لیے بھی زیارت کو جائز قرار دیتے ہیں۔ وہ اس حدیث کا یہ جواب دیتے ہیں[3]

---

[3] اس مسئلہ کے جواز میں امام اہل سنت مجدد مائۃ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ اعلیٰحضرت جناب مولانا محمد احمد رضا خان بریلوی رضی اللہ عنہ نے ایک مستقل اور جامع رسالہ مسمّٰی بہ اتیان الارواح لدیارہم بعد الرواح تالیف فرمایا ہے۔ مزید اطمینان ما یقان کے لیے اس کا مطالعہ کیا جائے۔ مترجم غفرلہ

کہ یہ حدیث اجازت سے پہلے وقت سے تعلق رکھتی ہے۔

سے یعنی جب تک تمہاری طبیعت چاہے اور جتنے وقت کے لیے تمہاری رائے میں آئے پھر قربانی کے گوشت کو تین دن سے زیادہ عرصہ ذخیرہ کرنے سے ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ ان فقرا ءمساکین کو گوشت کی ضرورت ہوتی تھی جو خود قربانی کرنے کی استطاعت نہ رکھتے تھے،اس کے بعد جب لوگوں کے مال اور اقتصادی حالات بہتر ہو گئے اور ایک دوسرے سے لے کر کھانے کی ضرورت نہ رہی تو اس بات کی اجازت مل گئی کہ قربانی کا گوشت جب تک چاہیں ذخیرہ کر سکتے ہیں۔

سکہ یعنی مشک اور غیر مشک ہر برتن میں شیرہ کھجور ڈال سکتے ہو، حدیث میں واقع لفظ اَسْقِیَۃ سے برتن اور ظروف مراد ہیں۔ مشک کے علاوہ دوسرے برتنوں میں ڈالنے سے ممانعت کی وجہ یہ تھی کہ مشک میں پانی ٹھنڈا رہتا ہے، گرم نہیں ہوتا اور شیرے میں تیزی نہیں آتی دوسرے برتنوں میں گرم ہو جاتا ہے اور سخت و تیز ہو جاتا ہے اور اس بات کا اندیشہ ہوتا ہے کہ شراب کی کیفیت اختیار کرے اور حرام ہو جائے اور لوگوں کے لیے شراب حرام ہوئے ابھی تھوڑا ہی عرصہ گزرا تھا کہ ابھی ان کے سروں میں شراب کی لذت اور خواہش باقی تھی تو اس بات کا امکان تھا کہ پھر شراب نوشی کے مرتکب ہو جائیں اور جب شراب کو حرام ہوئے ایک عرصہ گزر گیا اور لوگ اس سے دور رہتے اور پرہیز کرنے کے خوگر اور عادی ہو گئے تو اس کے ارتکاب کا احتمال باقی نہ رہا۔ اس بنا پر ہر برتن میں شیرہ کھجور ڈالنے کی اجازت مل گئی۔ جب کہ وہ تند و تیز نہ ہو جائے اور نشہ آور نہ ہو اور اگر نشہ آور ہو جائے تو پھر اس سے پرہیز ضروری ہے۔ جیسا کہ فرمایا کہ کوئی نشہ آور چیز نہ پیو۔

سے ابتدا میں شراب پینے کے برتن باقی تھے۔ ان کے استعمال سے روک دیا گیا۔ صرف مشک کے استعمال کی اجازت دی گئی۔ پھر آخر وقت میں ہر برتن استعمال کرنے کی اجازت دے دی گئی۔ یہ اجازت امام مالک اور امام احمد کے نزدیک ہے۔ دوسرے ائمہ کے نزدیک شراب کے برتنوں کا استعمال اب بھی ناجائز ہے۔ جیسا کہ کتاب الایمان میں مذکور ہوا۔ شیرہ کھجور کا معنی ہے کہ کھجور یا انگور کوٹ پیس کر پانی میں کچھ وقت کے لیے ڈال دیا جاتا ہے کہ اس میں قدرے تیزی آ جائے۔ پھر اسے پی لیں۔ یہ حلال و جائز ہے۔ اور اگر تیزی زیادہ اور سخت ہو جائے اور نشہ آور بن جائے تو حرام ہے۔ کتاب الاشربہ میں اس کی مفصل تر معلومات فراہم کی جائیں گی۔

۱۶۱۴ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی قَالَ زَارَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَبْرَ اُمِّهٖ فَبَکٰی وَ اَبْکٰی مَنْ حَوْلَهٗ فَقَالَ اسْتَاْذَنْتُ رَبِّیْ فِیْ اَنْ اَسْتَغْفِرَ لَهَا فَلَمْ يُؤْذَنْ لِیْ وَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی والدہ ماجدہ کی قبر انور کی زیارت کی تو رو پڑے اور اپنے ارد گرد والوں کو بھی رلایا۔ پھر فرمایا میں نے اپنے رب سے والدہ کے لیے استغفار کی اجازت چاہی مجھے اس کی

اسْتَأْذَنْتُهٗ فِيْ اَنْ اَزُوْرَ قَبْرَهَا فَاَذِنَ لِيْ فَزُوْرُوا الْقُبُوْرَ فَاِنَّهَا تُذَكِّرُ الْمَوْتَ۔
رَوَاهُ مُسْلِمٌ

اجازت نہ دی گئی پھر میں نے اللہ تعالیٰ سے ان کی قبر کی زیارت کی اجازت طلب کی اس کی اجازت دے دی گئی تو اے لوگو قبروں کی زیارت کیا کرو کہ وہ موت یاد دلاتی ہے۔ (مسلم)

۱؎ یعنی آپ اس قدر روئے کہ آپ کے رونے سے دوسرے بھی متاثر ہوئے اور رونے لگے

۲؎ واضح ہو کہ اس حدیث اور اس جیسی دوسری احادیث میں جو کچھ ذکر کیا گیا ہے وہ متقدمین کا طریقہ ہے۔ ان میں سے بعض کہتے ہیں کہ اس باب میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول نازل ہوا ہے۔ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى۔ نبی علیہ السلام اور ایمان والوں کے لیے جائز نہیں کہ مشرکین کیلئے دعائے بخشش کریں اگرچہ وہ ان کے قریبی کیوں نہ ہوں اور اللہ تعالیٰ کا یہ قول وَلَا تَسْئَلْ عَنْ اَصْحٰبِ الْجَحِيْمِ (نفسل نہی صیغہ معلوم کی قراءت میں) اور اے نبی دوزخ والوں کے متعلق سوال نہ کر۔ لیکن متاخرین علماء نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کریمین بلکہ حضرت آدم علیہ السلام تک آپ کے تمام آباء وامہات کا ایمان ثابت کیا ہے۔ اس اثبات کے لیے انہوں نے تین طریقے اختیار کیے ہیں۔ ایک یہ کہ یہ سب حضرات حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دین پر تھے۔ دوسرا یہ کہ ان حضرات کو دعوت اسلام نہ پہنچی بلکہ یہ حضرات زمانہ فترت میں ہی انتقال کر چکے تھے۔ ان کو حضور کی نبوت کا زمانہ نہ ملا۔ تیسرا طریقہ یہ کہ آپ کے والدین کریمین کو خدا تعالیٰ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا سے آپ کے دست اقدس پر دوبارہ زندگی عطا فرمائی اور وہ آپ پر ایمان لائے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے والدین کے زندہ کرنے کی حدیث اگرچہ اپنی حد ذات میں ضعیف ہے لیکن متعدد طرق سے اس کی تصحیح اور تحسین کر دی گئی ہے اور یہ بات گویا متقدمین سے پوشیدہ رہی۔ اللہ تعالیٰ نے یہ حقیقت متاخرین علماء پر کھول دی۔ واللہ یختص برحمتہ من یشاء تبارک وتعالیٰ من فضلہ۔ اللہ تعالیٰ جسے چاہے جس چیز سے چاہے اپنی رحمت وفضل سے خاص کرے۔ حضرت شیخ جلال سیوطی رحمۃ اللہ نے اس بارے میں رسائل تصنیف کیے اور دلائل سے اس مسئلہ کا اثبات فرمایا۔ مخالفین کے شبہات کے جوابات دیے۔ ان دلائل اور جوابات کو اگر یہاں نقل کیا جائے تو بات لمبی ہو جائے گی۔ ان کے رسائل میں دیکھ لیا جائے۔ واللہ اعلم۔

۱۶/۳ وَعَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُهُمْ اِذَا خَرَجُوْا اِلَى الْمَقَابِرِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَ

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں جب لوگ قبروں کی طرف نکلتے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہیں یہ الفاظ سکھاتے تھے السلام علیکم اهل الدیار من المؤمنین والمسلمین وانا انشاء اللہ بکم لاحقون اے مومنوں اور مسلمانوں کے گھر والو تم پر سلام ہو

اِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَلَاحِقُوْنَ نَسْأَلُ اللّٰهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

انشاءاللہ ہم بھی تم سے ضرور ملنے والے ہیں۔ ہم اللہ سے اپنے لیے اور تمہارے لیے عافیت اور عذاب دنیا و آخرت کی سلامتی مانگتے ہیں۔ (مسلم)

لہ علماء نے کہا ہے کہ یہاں سلام تسلیم و رضا کے معنی میں ہے۔ دیار دار کی جمع ہے۔ دار اس حویلی کو کہتے ہیں جس میں صحن اور کھلی جگہ موجود ہو۔ اس کا استعمال زندہ لوگوں کے گھروں اور قبر والوں کے لیے بھی ہوتا ہے۔

۲ یہاں انشاء اللہ کا استعمال تبرک و رغبت کے لیے ہے۔ جس طرح بیمار کو کہتے ہیں۔ کہ انشاء اللہ تو صحت یاب ہوجائے گا۔ یا ایمان پر مرنے میں شک کی وجہ سے ہے یا وقت موت قریب ہونے کی وجہ سے۔ بیت

گر نہ قضا بود کہ باہم رویم
بہر سد آں وقت کہ باہم رویم

ترجمہ۔ اگر قضاء و قدر میں یہ نہ تھا کہ ہم اکٹھے مریں گو وہ وقت بھی آ رہا ہے کہ ہم بھی چل پڑیں گے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ

## دوسری فصل

۱۶۶۱/۴ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقُبُوْرٍ بِالْمَدِيْنَةِ فَاَقْبَلَ عَلَيْهِمْ بِوَجْهِهٖ فَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَهْلَ الْقُبُوْرِ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ وَاَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْاَثَرِ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ) وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم قبور مدینہ کے پاس سے گزرے تو اپنے چہرہ انور سے ان کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا اے اہل قبور تم پر سلام اللہ ہماری اور تمہاری مغفرت فرمائے۔ تم ہم سے پہلے پہنچنے والے ہو اور ہم تمہارے پیچھے پیچھے آرہے ہیں۔ (ترمذی)

اور کہا یہ حدیث غریب ہے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

## تیسری فصل

۱۶۶۲/۵ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلَّمَا كَانَ لَيْلَتُهَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں جب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کی باری میرے پاس ہوتی تو رات کے آخری حصے میں آپ بقیع کی طرف نکلتے اور فرماتے اے مومنین کے گھر والو

يَخْرُجُ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ اِلَى الْبَقِيْعِ فَيَقُوْلُ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَاَتَاكُمْ مَّا تُوْعَدُوْنَ غَدًا مُؤَجَّلُوْنَ وَ اِنَّا اِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاَهْلِ بَقِيْعِ الْغَرْقَدِ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

تم پر سلام تمہارے پاس وہ چیز آ پہنچی ہے جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔ کل کی تمہیں نسبت ملی ہوئی ہے۔ انشاء اللہ ہم بھی تم سے ملنے والے ہیں۔ خدایا بقیع غرقد[۲] والوں کو بخش دے

(مسلم)

[۱] بقیع (با اور قاف سے) مدینہ منورہ کے قبرستان کا نام ہے۔

[۲] اس قبرستان کو بقیع الغرقد اس وجہ سے کہتے ہیں۔ کہ بقیع اس زمین کو کہتے ہیں جس میں درخت ہوں۔ غرقد (غین اور قاف) ایک قسم کا درخت ہے جو یہاں قبرستان بننے سے پہلے بہت تھا۔

۱۶۰۴ وَعَنْهَا قَالَتْ كَيْفَ اَقُوْلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ تَعْنِيْ فِيْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ قَالَ قُوْلِي السَّلَامُ عَلَى اَهْلِ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَيَرْحَمُ اللّٰهُ الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَاْخِرِيْنَ وَاِنَّا اِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عائشہ سے ہی روایت ہے فرماتی ہیں یا رسول اللہ میں کیا کہا کروں کس طرح کہا کروں اور کیا پڑھا کروں یعنی زیارت قبور کے وقت[۱] تو آپ نے فرمایا کہ السلام علی اھل الدیار من المؤمنین والمسلمین ویرحم اللہ المستقدمین منا والمتاخرین وانا انشاء اللہ بکم لاحقون۔ اے مومن اور مسلمانوں کے گھروں والو تم کو سلام اللہ تعالیٰ ہمارے پہلوں اور پچھلوں پر رحم فرمائے اور ہم بھی انشاء اللہ تعالیٰ تم سے آگر ملنے والے ہیں۔ (مسلم)

[۱] یہ حدیث اس امر پر دلالت کرتی ہے کہ عورتوں کے لیے بھی زیارت قبور جائز ہے اور اس امر پر بھی دلالت کرتی ہے کہ زیارت قبور کرنے والی عورتوں پر لعنت اجازت سے پہلے تھی۔

۱۶۰۵ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ النُّعْمَانِ[۱] يَرْفَعُ الْحَدِيْثَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ زَارَ قَبْرَ اَبَوَيْهِ اَوْ اَحَدِهِمَا فِيْ كُلِّ جُمُعَةٍ غُفِرَ لَهٗ وَكُتِبَ بَرًّا۔

حضرت محمد بن[۱] النعمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ اس حدیث کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچاتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی اپنے دونوں والدین یا ان میں سے ایک کی قبر کی ہر جمعہ کو زیارت کرے تو اسے بخش دیا جاتا ہے اور اس کا فرمانبردار لکھ دیا جاتا ہے

(رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْاِيْمَانِ مُرْسَلًا)

اسے بیہقی نے شعب الایمان میں مرسلا روایت کیا۔

۱؎ حضرت محمد بن نعمان ثقہ تابعین میں سے ہیں۔

۲؎ یعنی اسے بخشش دیا جاتا ہے اور دیوان اعمال میں اسے والدین کے ساتھ نیکی کرنے والا لکھا جاتا ہے۔ برٌّ باکی زبر بمعنی باپ اور ماں سے نیکی کرنا۔ یہ عقوق (والدین کی نافرمانی) کی ضد ہے۔ اور برّ باکی زبر ہی طرح لفظ بار بمعنی والدین سے نیکی کرنے والا۔ یہ عاق کی ضد ہے۔ بعض فقہی روایات میں ماں باپ کی قبر کو بوسہ دینے کا ذکر بھی آیا ہے۔

۱۶۷۷ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا فَاِنَّهَا تُزَهِّدُ فِي الدُّنْيَا وَتُذَكِّرُ الْاٰخِرَةَ.

(رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے تمہیں زیارت قبور سے منع کیا تھا۔ اب ان کی زیارت کر لیا کرو۔ کہ وہ دنیا سے بے رغبت کرتی اور آخرت یاد دلاتی ہے۔۱؎

(ابن ماجہ)

۱؎ کہ جب انجام کار یہ ہے تو پھر دنیا سے یہ تمام تعلقات کس لیے ہیں اور آخرت کو یاد دلاتی ہے کہ اس جہاں کے علاوہ ایک جہاں اور بھی ہے جہاں جانا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قبور کو عبرت و حیرت کی صفت سے دیکھنا چاہیے اور غافل ولا پرواہ نہ ہونا چاہیے۔ ما جامی

بر زمینے کہ ہمے گذری عاکن رو کہ عیو لست و خطوط است و قد و داست و خد دود

این ہمہ چشمہ خورشید جہان افروز است کہ ہمے تافت برآ ماگہ عاد و ثمود

ترجمہ:- جس زمین پر تو چل رہا ہے آہستہ اور سکون سے چل کر یہ سب آنکھیں چہرے کے محاسن، لوگوں کے قد اور ان کے رخسارے ہیں۔ یہ سب آفتاب کا چشمہ جہاں افروز ہے جو عاد و ثمود کی آرام گاہ پر چمکتا رہا ہے۔

۱۶۷۸ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ زَوَّارَاتِ الْقُبُوْرِ.

(رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے قبروں کی زیارت کرنے والی عورتوں پر لعنت کی ہے۱؎

(احمد، ترمذی، ابن ماجہ)

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ وَقَالَ قَدْ رَاٰى

ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ بعض اہل علم کی رائے ہے کہ یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زیارت

بَعْضُ اَهْلِ الْعِلْمِ اِنَّ هٰذَا كَانَ قَبْلَ اَنْ يُّرَخِّصَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَلَمَّا رَخَّصَ دَخَلَ فِيْ رُخْصَتِهِ الرِّجَالُ وَالنِّسَآءُ وَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّمَا كَرِهَ زِيَارَةَ الْقُبُوْرِ لِلنِّسَآءِ لِقِلَّةِ صَبْرِهِنَّ وَكَثْرَةِ جَزَعِهِنَّ ثُمَّ تَمَّ كَلَامُهٗ۔

قبور کی اجازت دینے سے پہلے کی بات ہے. جب آپ نے اجازت دی تو اس میں مرد و عورتیں دونوں داخل ہو گئے. اور بعض نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کے لیے زیارت قبور کو اس لیے مکروہ قرار دیا کہ وہ صبر کم کرتی اور جزع فزع زیادہ کرتی ہیں۔ امام ترمذی کا کلام مکمل ہوا۔

لے یعنی ان عورتوں پر جو زیارت کے وقت جزع فزع کریں اور نوحہ اور آہ و بکا سبت کریں۔

۱۷۶۴ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اَدْخُلُ بَيْتِيَ الَّذِيْ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اِنِّيْ وَاضِعٌ ثَوْبِيْ وَ اَقُوْلُ اِنَّمَا هُوَ زَوْجِيْ وَاَبِيْ فَلَمَّا دُفِنَ عُمَرُ مَعَهُمْ فَوَاللّٰهِ مَا دَخَلْتُهٗ اِلَّا وَ اَنَا مَشْدُوْدَةٌ عَلَيَّ ثِيَابِيْ حَيَاءً مِّنْ عُمَرَ۔

(رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں میں اپنے گھر میں جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آرام فرما ہیں، اس حال میں داخل ہوتی تھی کہ میں نے چادر اتاری ہوتی تھی اور یہ کہتی تھی کہ وہ تو میرے خاوند اور میرے باپ ہیں. پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ دفن ہوئے تو اللہ کی قسم میں اس گھر میں داخل نہ ہوتی تھی مگر اس حالت میں کہ میرے کپڑے مجھ پر بندھے ہوتے تھے. حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے حیا و شرم کی وجہ سے۔ (احمد)

لے یعنی مدفون ہیں. پھر یہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی دفن ہوئے۔

سے یعنی میں اپنے دل میں کہتی تھی. یا اگر کوئی مجھے پوچھتا تو میں یہی جواب دیتی کہ یہاں ایک تو میرے شوہر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں. دوسرے میرے باپ حضرت ابوبکر ہیں رضی اللہ عنہ۔

سے کیونکہ وہ بیگانے تھے. اس حدیث میں اس امر پر واضح دلیل ہے کہ میت زندہ ہے اور اس کا علم موجود و قائم ہے. اور یہ کہ میت کی زیارت کے وقت اس کا احترام واجب و ضروری ہے. خصوصاً صالحین کی زیارت کے وقت اور ادب کی رعایت حسب مراتب ہے. جس طرح ان کی زندگی میں کیونکہ صالحین ان کی زیارت کرنے والوں کے ادب کے مطابق ان کو مدد کرتے ہیں. جیسا کہ شرح مشکوٰۃ میں مذکور ہے۔

خدائے بزرگ و برتر کی حسن توفیق سے کتاب برکت انتساب اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ از کتاب الصلوٰۃ تا کتاب الجنائز کے اردو ترجمہ کی جلد دوم اختتام پذیر ہوئی۔ فالحمد للہ علی ذلک وصلی اللہ تعالٰی علی خیر خلقہ ونور عرشہ سیدنا ومولانا محمد وآلہ واصحابہ وازواجہ وجمیع امتہ۔

مترجم۔ محمد سعید احمد نقشبندی مجددی غفرلہ
امام وخطیب جامع مسجد حضرت علی بن عثمان ہجویری
معروف بہ داتا گنج بخش رضی اللہ تعالٰی عنہ
۹ محرم الحرام ۱۴۰۳ھ مطابق ۲۷ اکتوبر ۱۹۸۲ء
بروز بدھ ۱ بجے شب !!

# فہرست مضامین کتاب مستطاب اشعۃ اللمعات اردو جلد دوم

وصلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہ محمد وآلہ واصحابہ وسلم کثیراً کثیراً

محمد سعید احمد نقشبندی مجددی غفرلہ

۱۱ر فروری ۱۹۸۳ء بروز جمعۃ المبارک

# اشعۃ اللمعات

## شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولانا شاہ عبدالحق صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولانا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

ناشر

فرید بک سٹال

اردو بازار

لاہور

مَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوا صَدَقَ اللّٰهُ الْعَظِيمُ

جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہیں دیں
اسے لے لو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو (القرآن الحکیم)

# اشعۃ اللمعات

## شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف:-

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولینا شاہ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولینا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور
رکن پاکستان سنی بورڈ

ناشر

فرید بک سٹال، ۳۸۔ اردو بازار ◎ لاہور (پاکستان)

ما آتاکم الرسول فخذوہ وما نہاکم عنہ فانتہوا صدق اللہ العظیم

جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمہیں دیں

اسے لے لو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو (القرآن الحکیم)

جلد سوم

# اشعۃ اللمعات

## شرح مشکوٰۃ

تصنیف منیف :-

عارف باللہ شیخ محقق حضرت مولینا شاہ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ و حواشی

حضرت علامہ مولینا محمد سعید احمد نقشبندی مدظلہ العالی

خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لاہور

رکن پاکستان شریعت کمیٹی

ناشر

فرید بک سٹال، ۳۸۔ اردو بازار ◎ لاہور (پاکستان)

کتاب ——— اشعۃ اللمعات اُردو جلد سوم

تصنیف منیف ——— شیخ محقق حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ و تقدیم و حواشی ——— مولانا محمد سعید احمد نقشبندی خطیب جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

کتابت ——— محمد نعیم خوشنویس حضرت کیلیانوالہ شریف

پروف ریڈنگ ——— مولانا محمد سعید احمد نقشبندی

ناشر ——— فرید بک سٹال ۳۸ اُردو بازار لاہور

سال اشاعت ——— شعبان ۱۴۰۶ھ / اپریل ۱۹۸۶ء

تعداد ——— ایک ہزار ۱۰۰۰

مطبع ——— آکسفورڈ اینڈ کیمبرج پریس ۲۸ اُردو بازار لاہور

تہذیب و تصحیح از ——— ڈاکٹر منیر احمد صاحب

قیمت ——— ۱۰۰ روپے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کتاب الزکوٰۃ

زکوٰۃ لغت میں بڑھنے اور پاک کرنے کے معنی میں آتا ہے۔ زکوٰۃ مال کے بڑھنے یا اسے طیب و پاک کرنے اور صاحب مال کے مال میں برکت اور اضافے کا موجب و ذریعہ ہے۔ اور اس سے صاحب زکوٰۃ گناہوں سے بھی پاک ہوتا ہے۔ زکوٰۃ کو صدقہ بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ صاحب زکوٰۃ کے دعویٰ ایمان میں اس کے صدق کی دلیل ہے۔

واضح ہو کہ زکوٰۃ اور دیگر صدقات عشر وغیرہ اور ان کے احکام و حدود میں حکمتوں اور مصلحتوں کو ملحوظ رکھا گیا ہے جو اہل فہم و بصیرت سے پوشیدہ نہیں، اسی طرح تمام احکام شرعیہ میں اس قدر باریک حکمتیں ہیں جو حد و شمار سے باہر ہیں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت مبارک تھی کہ آپ زکوٰۃ و صدقات میں فقراء و مساکین کی رعایت اور ان کی خیر خواہی کو پیش نظر رکھتے تھے۔ چنانچہ آپ زکوٰۃ و صدقات پہنچانے میں دیانت، امانت، رغبت، بے محنت و مشقت اور بے احسان جتلائے اور بے تکلیف دیے ان تک پہنچانے کی وصیت کرتے اور ترغیب دیتے تھے۔ اونٹوں میں مادہ اونٹ بطور زکوٰۃ دینے کو لازم قرار دینا کہ اس میں نر اونٹ کی نسبت فائدہ زیادہ ہے بھی اسی باب سے ہے کہ اس میں فقراء کا نفع زیادہ ہے۔ اسی طرح آپ نے اصحاب مال کی رعایت بھی ملحوظ رکھی ہے تاکہ عمال و حکام ان سے زکوٰۃ وصول کرنے میں ظلم و تعدی نہ کریں۔ اور حد اعتدال سے تجاوز نہ کریں۔ اور عمدہ و اعلیٰ کا انتخاب نہ کریں۔ اسی اندازہ فرض سے زیادہ ہدیوں اور مہمان نوازیوں کی صورت میں ان سے حاصل نہ کریں۔ مال کے بڑھنے اور اس پر پورا سال گزرنے کی شرط بھی جو آسانی اور رفق کو ظاہر کرتی ہے۔ اسی میں داخل ہے۔ پھر رعایت حکمت و عدالت کے لیے ہی زکوٰۃ کو مال کی چار قسموں میں لازم و واجب قرار دیا کہ یہ چار اقسام لوگوں میں عموماً ہر جگہ پائی جاتی ہیں۔ اور لوگوں کو ان کی ضرورت و حاجت بھی زیادہ ہے تاکہ ان کی زکوٰۃ ادا کرنے میں آسانی رہے۔ اور ان سے زکوٰۃ ادا کرنا حاجت برآری کے لیے بھی زیادہ مؤثر ہے۔

قسم اوّل: کھیتی اور پھل جیسے گندم، کھجور، انگور وغیرہ۔ نہ کہ وہ کھیتی جو تھوڑی دیر بعد فنا ہو جاتی ہے جیسے سبزیاں وغیرہ

قسم دوم: مویشی: جیسے اونٹ، گائے بھینس، اور بھیڑ بکریاں۔ ان تفصیلی شرائط کے ساتھ جو فقہ میں مذکور ہیں۔

قسم سوم: سونا چاندی جس پر انسان کی معاش کا انحصار ہے اور تمام اشیاء کی قیمتوں کا نظام بھی اس سے متعلق ہے

قسم چہارم: مالِ تجارت کی ہر قسم۔ اس میں سے سال میں ایک بار زکوٰۃ ادا کی جاتی ہے۔ فصلوں اور پھلوں سے ان کی کٹائی اور کامل ہونے پر۔ پھر یہ بھی عدل وانصاف کی رعایت کے تحت ہے کہ صاحبِ مال کی کوشش وسعی اور اس میں سہولت و مشقت کے مطابق مقدارِ واجب میں فرق رکھا۔ اسی وجہ سے اس میں سے جو بے مشقت و تکلف حاصل ہوتا ہے جیسے خزانہ جو کان یا دفینہ برآمد ہوا اس میں اس بات کا اعتبار نہیں کہ اس پر پورا سال گزرے بلکہ جوں ہی خزانہ یا دفینہ برآمد ہو اس میں سے خمس نکالنا واجب ہے۔ اور وہ مال جس کے حاصل کرنے میں محنت و مشقت ہو اس میں خمس کا نصف یعنی دسواں حصہ فرض ہے۔ جیسے ان فصلوں اور پھلوں میں جو بارش کے پانی سے پیدا ہوتے ہیں۔ اور ان فصلوں اور پھلوں میں بیسواں حصہ واجب ہے جن کے حاصل کرنے میں مشقت و محنت زیادہ ہے۔ جیسے رَاہٹ، حوض، نہر یا کنویں سے کلتے اور گدھے وغیرہ کے ذریعے سیراب کرنا پڑتا ہے۔ پھر بیسویں کا نصف یعنی چالیس میں سے ایک حصہ فرض ہے ان چیزوں میں جن میں عمل اور مسلسل مشقت اٹھانی پڑتی ہے۔ جیسے سفر کی مشقت، سمندروں میں سے گزرنا اور قیمتوں کے کم و زیادہ ہونے کا خطرہ وغیرہ دامن گیر رہتا ہے۔ پھر ان میں عدل وانصاف کا ایک پہلو یہ ہے کہ ہر نوع کے مال میں حال کی مصلحت و حکمت کے مطابق جس کا علم شارع علیہ السلام کو ہی ہے، الگ الگ نصاب متعین فرمایا ہے۔ چنانچہ چاندی میں دو سو درہم سونے میں بیس مثقال (۷½ تولے)، بکریوں میں چالیس، گائے بھینس میں تیس اور اونٹ میں پانچ کا نصاب مقرر کیا۔ ان سے کم مقدار میں کچھ فرض نہ کیا۔

## اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

## پہلی فصل

۱۶۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ مُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ اِنَّكَ تَأْتِيْ قَوْمًا اَهْلَ كِتَابٍ فَادْعُهُمْ اِلٰى شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ فَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَائِهِمْ فَتُرَدُّ عَلٰى فُقَرَائِهِمْ فَاِنْ هُمْ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ کو یمن کی طرف روانہ کیا تو فرمایا بے شک تو ایسی قوم کے پاس جا رہا ہے جو اہلِ کتاب ہے۔ پہلے انہیں لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی شہادت کی طرف بلانا اگر وہ اس میں تیری اطاعت قبول کریں (یعنی شہادت پڑھ لیں اور مسلمان ہو جائیں) تو پھر انہیں بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ اگر وہ اس میں فرمانبرداری اختیار کر لیں تو انہیں بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر صدقہ (زکوٰۃ) بھی فرض کیا ہے جو ان کے دولتمندوں سے لے کر ان کے فقراء میں تقسیم کیا جائے گا پس اگر وہ

أَطَاعُوا لِذٰلِكَ فَإِيَّاكَ وَكَرَائِمَ أَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُومِ فَإِنَّهُ لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللّٰهِ حِجَابٌ۔

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

صدقہ دینے کی بات مان لیں (اور صدقہ دینا شروع کریں) تو ان سے ان کا عمدہ مال (بطور زکوٰۃ) وصول کرنے سے بچنا اور مظلوم کی بددعا سے بھی بچنا کیونکہ اس کے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی پردہ اور رکاوٹ حائل نہیں۔[۵]

(بخاری و مسلم)

[۱] یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو یمن کا قاضی اور امیر بنا کر یمن بھیجا۔ روایات میں ہے کہ انہیں وداع کرنے کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم خود بہ نفس نفیس پیدل چل رہے تھے، اور معاذ سواری پر تھے۔ آپ نے ان سے فرمایا شاید جب تو واپس آئے تو ہمیں نہ پائے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

[۲] اہل کتاب کے ذکر کی تخصیص ان کے حال کے اہتمام کے طور پر کی۔ ورنہ اس وقت یمن میں مشرک اور ذمی بھی کافی تعداد میں موجود تھے۔

[۳] زکوٰۃ سے پہلے نماز کا ذکر نماز کی فضیلت اور اس کے اہتمام کی بنا پر کیا۔ اس بنا پر نہیں کیا کہ نماز کی ادائیگی زکوٰۃ کی ادائیگی کے لیے شرط ہے۔

ع یعنی اس حد تک جتنا کہ ان پر لازم آتا ہے۔

[۴] کہ اچھے اچھے اور فربہ جسم والے جانور چن چن کر نہ لے بلکہ جو مالک دے وہ لے۔ بشرطیکہ عیب و نقص سے سالم و محفوظ ہو کیونکہ زکوٰۃ میں عیب والی چیز دینا شرعاً جائز نہیں ہے۔

[۵] کہ مظلوم کی دعا فوراً بارگاہ صمدیت میں پہنچ کر قبول ہوتی ہے۔ اگرچہ مظلوم کافر ہی ہو جیسا کہ بعض روایات میں آیا ہے۔

۲ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ صَاحِبِ ذَهَبٍ وَلَا فِضَّةٍ لَا يُؤَدِّي مِنْهَا حَقَّهَا إِلَّا إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ صُفِّحَتْ لَهُ صَفَائِحُ مِنْ نَارٍ فَأُحْمِيَ عَلَيْهَا فِي نَارِ جَهَنَّمَ فَيُكْوٰى بِهَا جَنْبُهُ وَجَبِينُهُ وَظَهْرُهُ كُلَّمَا رُدَّتْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی سونے چاندی والا نہیں جو اس کا حق ادا نہیں کرتا مگر جب قیامت کا دن ہوگا تو اس کے لیے اس کے سونے چاندی کی دوزخ کی آگ پر تختیاں بنائی جائیں گی۔ پھر انہیں دوزخ کی آگ پر گرم کیا جائے گا۔ اس پر اس کے پہلو، پیشانی اور پشت[۱] کو داغا جائے گا۔ جب وہ تختیاں اس پر سے پھیری جائیں گی

أُعِيدَتْ لَهُ فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ
خَمْسِينَ أَلْفَ سَنَةٍ حَتَّى يُقْضَى
بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرَى سَبِيلَهُ إِمَّا
إِلَى الْجَنَّةِ وَإِمَّا إِلَى النَّارِ قِيلَ
يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَالْإِبِلُ قَالَ وَلَا
صَاحِبُ إِبِلٍ لَا يُؤَدِّي مِنْهَا حَقَّهَا
وَمِنْ حَقِّهَا حَلْبُهَا يَوْمَ وِرْدِهَا
إِلَّا إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ بُطِحَ
لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ أَوْفَرَ مَا كَانَتْ
لَا يَفْقِدُ مِنْهَا فَصِيلًا وَاحِدًا
تَطَؤُهُ بِأَخْفَافِهَا وَتَعَضُّهُ
بِأَفْوَاهِهَا كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ أُولَاهَا
رُدَّ عَلَيْهِ أُخْرَاهَا فِي يَوْمٍ كَانَ
مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ أَلْفَ سَنَةٍ
حَتَّى يُقْضَى بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرَى
سَبِيلَهُ إِمَّا إِلَى الْجَنَّةِ وَإِمَّا
إِلَى النَّارِ قِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ
فَالْبَقَرُ وَالْغَنَمُ قَالَ وَلَا
صَاحِبُ بَقَرٍ وَلَا غَنَمٍ لَا
يُؤَدِّي مِنْهَا حَقَّهَا إِلَّا إِذَا كَانَ
يَوْمُ الْقِيٰمَةِ بُطِحَ لَهَا بِقَاعٍ
قَرْقَرٍ لَا يَفْقِدُ مِنْهَا شَيْئًا
لَيْسَ فِيهَا عَقْصَاءُ وَلَا جَلْحَاءُ
وَلَا عَضْبَاءُ تَنْطَحُهُ بِقُرُونِهَا
وَتَطَؤُهُ بِأَظْلَافِهَا كُلَّمَا مَرَّ

دوبارہ اس پر لوٹائی جائیں گی (یہ عذاب و سختی) اس پر
اس دن میں ہوگی جس کی مقدار پچاس ہزار سال کے برابر
ہے۔ عذاب کا یہ سلسلہ جاری رہے گا تا آنکہ لوگوں کے
درمیان فیصلہ کر دیا جائے گا۔ پھر اسے جنت کی طرف
راستہ دکھایا جائے گا یا دوزخ کی طرف عرض کیا گیا
یا رسول اللہ اونٹوں کا کیا حکم ہے۔ آپ نے فرمایا اور
نہ کوئی اونٹ والا جس نے ان کا حق ادا نہ کیا ہوگا۔
(اور ان کے حق میں سے ہے ان کا دودھ دوہنا
جس دن انہیں گھاٹ پر لائے) مگر جب قیامت کا
دن ہوگا، تو اونٹ والے کو منہ کے بل چٹیل اور ہموار
زمین پر گرایا جائے گا اور وہ اونٹ خوب فربہ اور تنومند
ہو کے اس کے اوپر سے گزارے جائیں گے اسطرح
کہ وہ اپنے اونٹوں کا ایک بچہ بھی گم نہ پائے گا۔ تو
وہ سب اونٹ اسے اپنے کھروں سے پامال
کریں گے۔ اور اپنے دانتوں سے اسے چبائیں گے
جب بھی اس کے اوپر سے اونٹوں کی اگلی جماعت
گزاری جائے گی تو آخری جماعت پھر اس پر لوٹائی
جائے گی۔ عرض کیا گیا گائے اور بکری کا کیا حکم ہے فرمایا
اور نہ کوئی گائے والا اور نہ بکری والا جس نے اس کا
حق ادا نہ کیا ہوگا مگر جب قیامت کا دن ہوگا تو ایک
ہموار میدان میں ڈالا جائے گا اس میں سے کسی گائے
بکری کو گم نہ پائے گا ان میں کوئی ایسی نہ ہوگی جس کے
سینگ مڑے ہوئے ہوں اور وہ منڈی اور نہ سینگ ٹوٹی اس کو
اپنے سینگوں سے ماریں گی اور اپنے کھروں کے ساتھ
کچلیں گی۔ یہاں تک کہ اس پر پہلی جماعت گزرے گی

عَلَيْهِ أُولَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ أُخْرَاهَا
فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ
أَلْفَ سَنَةٍ حَتَّى يُقْضَى بَيْنَ
الْعِبَادِ فَيَرَى سَبِيلَهُ إِمَّا إِلَى
الْجَنَّةِ وَإِمَّا إِلَى النَّارِ قِيلَ
يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَالْخَيْلُ قَالَ
فَالْخَيْلُ ثَلٰثَةٌ هِيَ لِرَجُلٍ وِزْرٌ
وَهِيَ لِرَجُلٍ سِتْرٌ وَهِيَ لِرَجُلٍ
أَجْرٌ فَأَمَّا الَّتِي هِيَ لَهُ وِزْرٌ
فَرَجُلٌ رَبَطَهَا رِيَاءً وَفَخْرًا وَ
نِوَاءً عَلَى أَهْلِ الْإِسْلَامِ فَهِيَ
لَهُ وِزْرٌ وَأَمَّا الَّتِي هِيَ لَهُ
سِتْرٌ فَرَجُلٌ رَبَطَهَا فِي سَبِيلِ
اللّٰهِ ثُمَّ لَمْ يَنْسَ حَقَّ اللّٰهِ
فِي ظُهُورِهَا وَلَا رِقَابِهَا فَهِيَ لَهُ
سِتْرٌ وَأَمَّا الَّتِي هِيَ لَهُ أَجْرٌ
فَرَجُلٌ رَبَطَهَا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ
لِأَهْلِ الْإِسْلَامِ فِي مَرْجٍ وَ
رَوْضَةٍ فَمَا أَكَلَتْ مِنْ ذٰلِكَ
الْمَرْجِ أَوِ الرَّوْضَةِ مِنْ شَيْءٍ
إِلَّا كُتِبَ لَهُ عَدَدَ مَا أَكَلَتْ
حَسَنَاتٌ وَكُتِبَ لَهُ عَدَدَ
أَرْوَاثِهَا وَأَبْوَالِهَا حَسَنَاتٌ وَ
لَا تَقْطَعُ طِوَلَهَا فَاسْتَنَّتْ شَرَفًا
أَوْ شَرَفَيْنِ إِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ

تو پہلی جماعت اس پر لوٹائی جائے گی ایسے دن میں جس
کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔ یہاں تک کہ بندوں کے
درمیان فیصلہ کیا جائے گا سو وہ اپنی راہ دیکھے گا یا جنت کی
طرف یا دوزخ کی طرف۔ عرض کیا گیا۔ اے اللہ کے رسول
گھوڑوں کا حکم کیا ہے فرمایا گھوڑے تین قسم کے ہیں۔
ایک وہ جو آدمی کے لیے گناہ کا سبب ہوتے ہیں دوسرے
وہ جو انسان کے لیے پردہ ہیں۔ تیسرے وہ جو آدمی کے لیے
ثواب کا موجب ہوتے ہیں۔ وہ گھوڑے جو انسان کے
لیے گناہ کا سبب بنتے ہیں، وہ ہیں جنہیں آدمی ریا و فخر
اور اہل اسلام سے دشمنی کے لیے باندھتا ہے۔ یہ
گھوڑے اس کے لیے گناہ کا باعث ہیں اور وہ گھوڑے
جو اس کے لیے پردہ ہیں، وہ ہیں جنہیں اس نے خدا کی
راہ میں باندھا ہے پھر ان کی پیٹھوں اور ان کی گردنوں میں
وہ خدا کا حق نہیں بھولا۔ تو یہ گھوڑے اس کے لیے
پردہ ہیں۔ اور وہ گھوڑے جو اس کے لیے ثواب
کا موجب ہیں، وہ ہیں جو اس نے چراگاہ اور سبزہ زار
میں اللہ کی راہ میں اہل اسلام کے لیے باندھے ہیں۔ وہ اس
چراگاہ اور سبزے میں کوئی چیز نہیں کھاتے مگر اس کے
لیے نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ اتنی مقدار میں جو اس نے کھائی
ہوتی ہے۔ اور اس کی لید اور پیشاب کے مطابق اس
کے لیے نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ اور وہ گھوڑے اپنے
رسّے نہیں توڑتے۔ پھر ایک میدان یا دو میدان دوڑتے
ہیں مگر اللہ تعالیٰ ان کے نقش قدم کی گنتی اور ان
کی لید اور پیشاب کے مطابق نیکیاں لکھتا ہے اور
ان کا مالک کسی نہر پر سے انہیں نہیں گزارتا تو وہ گھوڑے

عَدَدَ اَکْبَارِهَا وَ اَرْوَاثِهَا حَسَنَاتٍ وَلَوْ مَرَّتْ بِهَا صَاحِبُهَا عَلٰی نَهْرٍ فَشَرِبَتْ مِنْهُ وَلَا يُرِيْدُ اَنْ يَسْقِيَهَا اِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ عَدَدَ مَا شَرِبَتْ حَسَنَاتٍ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْحُمُرُ قَالَ مَا اُنْزِلَ عَلَيَّ فِي الْحُمُرِ شَيْءٌ اِلَّا هٰذِهِ الْاٰيَةُ الْفَاذَّةُ الْجَامِعَةُ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

اس میں سے پانی پیتے ہیں اور مالک نے ان کے پانی پلانے کا ارادہ نہیں کیا ہوتا مگر جتنا پانی پیتے ہیں اس کی مقدار اس کے لیے نیکیاں لکھی جاتی ہیں[۲۵]۔ عرض کیا گیا اے اللہ کے رسول گدھوں کا کیا حکم ہے[۲۶]۔ فرمایا گدھوں کے بارے میں مجھ پر کوئی حکم نازل نہیں ہوا۔ مگر یہ آیت جو اکیلی ہی سب نیکیوں کو جمع کرنے والی ہے یعنی جس نے ایک ذرہ کی مقدار نیک عمل کیا وہ اسے دیکھے گا۔ اور جس نے ایک ذرہ کی مقدار برا عمل کیا اسے دیکھے گا۔

(۲ تشریف)

لہ حدیث میں واقع لفظ صُفِّحَت فا کی شد سے ہے۔ یعنی اس سونا چاندی کو کوٹ کر اس کی تختیاں بنائی جائیں گی۔ حدیث میں واقع لفظ صفائح صفیحہ کی جمع ہے۔ یعنی لوہا وغیرہ جسے آگ میں رکھ کر گرم کیا جائے۔ صفائح الباب یعنی دروازے کے تختے (کواڑ) صفیحہ شمشیر یعنی چوڑی تلوار۔ اور چوڑے پتھر کو بھی کہتے ہیں صفیحہ الوجہ یعنی چہرے کا گوشت پوست۔ مطلب یہ ہے کہ اس نے چاندی کو تختیوں کی شکل میں چوڑا کیا جائے گا۔ حدیث میں لفظ من نار یعنی آگ سے بنائی جائیں گی، اس بنا پر فرمایا کہ گویا اسے اس قدر گرم کیا اور تپایا جائے گا کہ وہ آگ ہی بن جائیں گی چنانچہ فرمایا کہ انہیں آگ پر گرم کیا جائے گا۔

لہ ان تین اعضاء کو داغنے کی تخصیص اس بنا پر کی کہ مال جمع کرنا پھر اسے برتری اور دولت کے ذریعے جاہ و مرتبہ کی طلب، لذیذ کھانوں سے لطف اندوز ہونے اور دلفریب اور دل پسند لباس زیب تن کرنے میں یہ اعضاء نمایاں ہیں اور اس بنا پر بھی کہ دولتمند لوگ مانگنے والے غریبوں مسکینوں سے منہ پھیرتے۔ ان سے پہلو تہی کرتے اور ان کی طرف پشت کر لیتے ہیں۔ اور یہ تین اعضاء ظاہری اعضاء میں اشرف ہیں باطنی اور اعضاء رئیسہ دل و دماغ و جگر پر مشتمل ہیں۔ ان وجوہات کی بنا پر ان کی تخصیص کی گئی۔

لہ یعنی وہ تختیاں ان کے لیے بار بار واپس لائی جائیں گی یا انہیں داغنے کے لیے بار بار ان کے جسموں پر پھیری جائیں گی جس طرح گرم لوہے کو بار بار بھٹی میں رکھا اور نکالا جاتا ہے۔

لہ یہ دراصل اس دن کی انتہائی درازی اور گناہ گاروں پر اس کی سختی سے کنایہ ہے مگر نیک لوگوں پر سے یہ دن

اتنا جلدی گزرے گا جتنا کہ دو رکعت نماز میں وقت صرف ہوتا ہے۔ یہاں فلسفہ اور عقل پرستوں کو بڑی حیرت لاحق ہوتی ہے۔ اور وہ بڑے پیچ و تاب کھاتے ہیں۔ ان کے برعکس اہل ایمان کے باطن بڑے خوش اور کشادہ ہوتے ہیں۔ کہ کسی قسم کے شک و شبہ کی تاریکی ان کے قریب نہیں آتی۔ والحمد للہ۔

۵؎ حدیث میں واقع لفظ رِیُّہا کی پیش و زبر اور سبیلہ کی زبر و پیش دونوں طرح روایت ہے۔

۶؎ یعنی ان کی زکوٰۃ کے تارک کا کیا حکم ہے اور اسے کیا عذاب ہوگا۔

۷؎ یعنی اونٹ کا فرض حکم تو وہی زکوٰۃ ہے۔ مگر ان کے حقوق میں ایک مستحب حکم اور شکر گزاری کا طریقہ جو گویا واجب کی طرح ہے یہ ہے کہ گھاٹ پہ لانے کے دن ان کا دودھ دوہا جائے۔ یہاں حدیث میں واقع لفظ وِرْد واؤ کی زیر اور را ساکن سے ہے یعنی اونٹوں کو گھاٹ پہ پانی پلانے کے لیے اتارنا۔ ایسے مواقع میں چونکہ لوگ موجود ہوتے اور پیاسے سیراب ہوتے ہیں۔ تو دودھ سے ان کی خدمت کرنی چاہیے۔ حدیث کا ظاہر تو اس میں ہے کہ اس حق کے ترک سے بھی عذاب ہوگا۔

۸؎ حدیث میں واقع لفظ قَاعٌ کا معنیٰ ہے فراخ و کشادہ میدان جس میں پہاڑ اور ٹیلے نہ ہوں۔ اور لفظ قَرْقَرٌ دونوں قاف پر زبر اور پہلی را ساکن کا معنیٰ بھی فراخ و ہموار میدان ہے۔ یہ قاع کی تاکید اور صفت کاشفہ ہے۔

۹؎ یعنی اس کے اونٹوں کے بچے بھی اسے پامال کرنے میں اونٹوں کے ساتھ ہوں گے۔ یہ بھی احتمال ہے کہ اونٹوں کے بچوں سے یہی اونٹ ہی مراد ہوں۔ کیونکہ ہر اونٹ اونٹ کا بچہ ہی ہوتا ہے۔ اور معنیٰ یہ ہو کہ اونٹوں کے مالک اپنے اونٹوں میں سے ایک اونٹ بھی کم نہ پائیں گے۔ اس معنیٰ کی موید ہے۔ حدیث پاک کی وہ عبارت جو گائے اور بکریوں میں وارد ہوئی ہے۔ جو کہ آگے آ رہی ہے۔

۱۰؎ واضح ہو کہ اونٹ کے سموں کو عربی میں خف کہتے ہیں۔ اور بکریوں کے کھروں کو ظلف۔ جیسا کہ آگے آ رہا ہے۔

۱۱؎ یعنی جوں ہی وہ سب اونٹ اس پر سے گزر جائیں گے تو پھر دوبارہ اس پر گزرنا شروع کریں گے یعنی اسے بار بار پامال کریں گے علماء نے حدیث کے الفاظ كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ أُولَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ أُخْرَاهَا کے معانی میں قیل وقال کی ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں بظاہر یہ ہے کہ یوں کہا جائے۔ کہ جب بھی آخری جماعت اس پر سے گزرے گی پہلی اس پر لوٹا دی جائے گی کیونکہ واپسی اور رجوع اگلی جماعت میں واقع ہوگا۔ نہ کہ آخری میں[1]۔ مسلم شریف کی روایت میں بھی اسی طرح واقع ہوا ہے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ

---

۱؎ مگر یہ معنیٰ بھی ہو سکتا ہے کہ اونٹوں کی آخری جماعت جب اس پر سے گزرے گی تو وہی پہلے لوٹ کر دوبارہ اس پر سے گزرنا شروع کرے گی۔ اس طرح آخری جماعت پہلے رجوع کرے گی۔ اس طرح الفاظ حدیث کا معنیٰ بالکل صاف اور واضح ہے۔ از امیر علی صاحب مرحوم۔ مترجم غفرلہ۔

کی حدیث میں بھی ایسا ہی ہے۔ اور تورپشتی رحمۃ اللہ نے کہا کہ کتاب (مشکوٰۃ) میں جو واقع ہوا وہ سہو پر مبنی ہے جو بعض راویوں سے واقع ہو گیا۔ اور صاحب مصابیح نے بے سوچے اسی طرح نقل کر دیا۔ تورپشتی کا کلام ختم ہوا۔ اور اگر یہ تکلف کیا جائے کہ واپسی سے گز نامراد لیا جائے۔ نہ کہ رجوع کرنا تو پھر کوئی اشکال باقی نہیں رہتا۔ اس میں غور کرو۔

ف۱۲ عَقْصَاءُ عین کی زبر قاف ساکن یعنی وہ گائے بکری جس کے سینگ مڑے ہوئے ہوں۔ یعنی وہ مڑے ہوئے سینگوں والی نہ ہوں گی کہ وہ تکلیف پہنچانے میں پورا زور نہیں لگا سکتیں۔ لفظ جَلْحَاءُ پہلے جیم زبر والا پھر حاء بے نقطہ۔ یعنی وہ گائے بکری جس کے سینگ ہی نہ ہوں عَضْبَاءُ یعنی ٹوٹے ہوئے سینگوں والی گائے بکری۔

ف۱۳ حدیث میں واقع لفظ اَظْلَاف جمع ظِلف ظا نقطہ دار کی زیر سے، یعنی درمیان سے پھٹا ہوا کھر جیسے گائے بکری وغیرہ کا۔ اونٹ کے سم کو خف اور گھوڑے گدھے کے سم کو حافر کہتے ہیں۔

ف۱۴ اور ہر قسم کا ایک حکم ہے۔

ف۱۵ لفظ وِزر، واو کی زیر زا ساکن یعنی گرانی اور بوجھ۔

ف۱۶ یعنی دوسری قسم وہ گھوڑے ہیں جو مرد کے حال کا پردہ بنتے ہیں۔ تاکہ لوگ یہ نہ جان سکیں کہ یہ شخص فقیر و محتاج ہے۔ اور اس بات کے اظہار کے آگے پردہ ہیں کہ اس آدمی کو لوگوں کے سامنے کوئی حاجت بیان کرنے دیں۔

ف۱۷ تاکہ لوگ یہ خیال کریں کہ یہ شخص مجاہد و غازی ہے۔ حالانکہ واقع میں وہ مجاہد و غازی نہیں ہوتا۔ اور لوگوں پر فخر کرتے اور ان پر اپنی شان ظاہر کرنے کے لیے باندھے ہوتے ہیں۔ واضح ہو کہ ریاد فخر و مالک الگ چیزیں ہیں کیونکہ ریا طاعت و عبادت سے تعلق رکھتا ہے۔ اور مسلمانوں کے ساتھ عداوت اور دشمنی کرنے کے لیے رکھے ہوتے ہیں۔ تاکہ ان کے خلاف بغاوت اور جنگ کرے تو ایسے گھوڑے اس کے لیے گناہ کا موجب ہیں۔

ف۱۸ یعنی بندگی و طاعت میں باندھا ہے معصیت و نافرمانی کے لیے نہیں باندھا۔ جیسا کہ قسم اول میں تھا۔ مگر اس دوسری قسم سے بالخصوص راہ خدا میں جہاد کرنا مراد نہیں۔ جیسا کہ تیسری قسم میں آ رہا ہے۔ بلکہ مراد یہ ہے کہ اپنی سواری کے لیے باندھ رکھا ہے تاکہ ان پر سوار ہو کر اپنے جائز کام انجام دے۔ اور جائز امور کے لیے ادھر ادھر جائے آئے اور اپنی ضرورت و محتاجی لوگوں سے پوشیدہ رکھے جیسا کہ ایک دوسری روایت میں واقع ہوا ہے کہ رَبَطَهَا تَغَنِّيًا وَ تَعَفُّفًا۔ یعنی انہیں اپنے دولتمند اور تونگر ہونے کے اظہار اور لوگوں سے اظہار محتاجی سے بچنے کے لیے باندھا ہو۔

ف۱۹ پھر ان گھوڑوں کی پشتوں میں اللہ تعالیٰ کے حق کو فراموش نہ کرے۔ اور ان سے ثواب حاصل کرنے کو ضائع نہ کرے۔ بلکہ ان پر سوار ہو کر طاعت اور امور خیر کے لیے جائے۔ دوسروں کو عاریۃً بھی دے اور لوگوں کو بھی از راہ نیکی سوار ہونے کا موقع دے اور ان کی گردنوں میں اللہ کا حق فراموش نہ کرے بلکہ ان کی زکوٰۃ ادا کرے۔ شافعی المسلک حضرات کہتے ہیں کہ

ان کی گردنوں کا حق یہ ہے کہ ان کے پینے پلانے کا خیال رکھے۔ ان کی اصلاح کرے اور ان سے ہر مزر و تکلیف دور رکھے گھوڑوں کی گردنوں کی تفسیر میں اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ احناف کے نزدیک ان گھوڑوں میں زکوٰۃ ہے جو باہر جنگل میں جا کر چریں۔ گھر میں انہیں دانہ چارہ نہ ملے۔ گھوڑوں کے مالک کو اختیار ہے کہ ہر گھوڑے کے پیچھے ایک دینار دے یا ان کی قیمت لگائے اور ہر دو سو درہم پر پانچ درہم زکوٰۃ کے طور پر ادا کرے جیسا کہ زکوٰۃ کا حساب ہے اور صاحبین (حضرت امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہما اللہ تعالیٰ) اور امام شافعی کے نزدیک گھوڑوں میں زکوٰۃ نہیں ہے کیونکہ ایک حدیث میں اس طرح آیا ہے کہ مسلمان پر اس کے غلام اور گھوڑے میں صدقہ نہیں ہے۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ کی دلیل حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول مبارک ہے کہ ہر اس گھوڑے کے سر کے عوض ایک دینار ہے جو باہر جنگل میں جا کر چرے۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے جو حدیث پیش کی ہے وہ غازی کے گھوڑے کے بارے میں ہے جس پر وہ سواری کرتا ہو اور غلام خدمت کے لیے ہوتا ہے۔ گھوڑے کی قیمت حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ یہاں کلام کافی دراز ہے۔ شرح سفر السعادۃ میں اس کا کچھ حصہ ذکر کر دیا گیا ہے۔

۲۰؎ یعنی اجر و ثواب عظیم کا باعث ہیں۔

۲۱؎ تاکہ ان پر سوار ہو کر جہاد کرے اور دوسرے مجاہدین کی اعانت کرے اور ان پر سوار کرے تاکہ وہ بھی جہاد کریں۔

۲۲؎ لفظ مَرْج میم کی زبر را ساکن آخر میں جیم بمعنی کھلی چراگاہ۔ رَوْضَۃ وہ زمین جس میں پانی اور گھاس ہو۔

۲۳؎ یہ لفظ طِوَل کا معنی ہے (طا کی زیر واو کی زبر) یعنی وہ رسی جسے ایک طرف سے میخ سے باندھتے ہیں دوسری طرف گھوڑے کے پاؤں یا ہاتھ کو تاکہ گھومے پھرے اور چرتا بھی رہے۔

۲۴؎ یعنی مالک نے ان کے پانی پلانے کی نیت نہیں کی ہوتی۔ بلکہ وہ گھوڑے اس کے ارادہ و قصد کے بغیر ہی پانی پیتے ہیں۔ چہ جائیکہ انہیں پانی پلانے کا قصد و ارادہ کرے۔ کہ اس صورت میں تو اسے بہت زیادہ اجر و ثواب ملے گا۔

۲۵؎ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی نیک کام انجام دے اور اس کے ضمن میں بے اختیار اور بے نیت سے کام سرانجام پا جائیں تو ان پر بھی ثواب ملتا ہے۔ کتاب کے ابتداء میں حدیث انما الاعمال بالنیات کی شرح میں اس جانب اشارہ گزر چکا ہے۔ اسے ذہن نشین کیا جائے۔

۲۶؎ اور ان کا حق ادا کرنے یا انہیں اس سے مستثنیٰ کرنے کے بارے میں کوئی حکم نازل ہوا ہے۔

۲۷؎ یعنی خصوصیت سے ان کے بارے میں کوئی حکم مجھ پر نازل نہیں ہوا مگر تنہا یہ ایک آیت جو اعمال خیر و شر کے تمام احکام کی جامع ہے حدیث میں واقع لفظ فاذۃ (فا و ذال کی شد سے) وہ جامع آیت یہ ہے۔ فمن یعمل الی آخرھا یعنی نیکی کی

جزا بھی پائے گا۔ اور برائی کی جزا بھی۔ مگر کوئی مخصوص حکم اور مخصوص جزا مجھ پر نازل نہیں ہوئی۔

وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَلَمْ يُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ مُثِّلَ لَهٗ مَالُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ لَهٗ زَبِيْبَتَانِ يُطَوَّقُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ثُمَّ يَاْخُذُ بِلِهْزِمَتَيْهِ يَعْنِيْ شِدْقَيْهِ ثُمَّ يَقُوْلُ اَنَا مَالُكَ اَنَا كَنْزُكَ ثُمَّ تَلَا وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ الْاٰيَةَ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جسے اللہ تعالیٰ نے مال عطا کیا اور اس نے اس کی زکوٰۃ ادا نہ کی تو وہ مال قیامت کے دن اس کے لیے نر سانپ[۱] کی شکل میں بنایا جائے گا جس کے سر پر بال نہ ہوں گے۔ اور اس کی آنکھوں پر دو کالے نقطے ہوں گے۔ وہ سانپ اس کے گلے کا طوق بنایا جائے گا پھر وہ اپنے دونوں جبڑوں[۲] سے اسے پکڑے گا پھر وہ کہے گا میں تیرا مال ہوں۔ میں تیرا خزانہ ہوں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی۔ وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ (بخاری شریف)

۱؎ حدیث میں واقع لفظ شجاعًا (شین کی پیش یا زیر سے) کا معنی ہے نر سانپ یا اژدہا یا مطلق سانپ نر ہو یا مادہ۔ اقرع وہ سانپ جس کے سر پہ بال نہ ہوں یہ اس کے سخت زہریلے اور لمبی عمر والا ہونے کی علامت ہے۔ زبیبتان (زاء اور با درمیان میں یا اور دوسری با کے بعد تا کے ساتھ) بمعنی دو سیاہ نقطے یعنی اس سانپ کی دونوں آنکھوں کے اوپر یا اس کی دو آنکھوں کے درمیان دو سیاہ نقطے ہوں گے۔ بعض نے کہا اس کے منہ کے اردگرد یہ دو نقطے ہوں گے قیامت کے دن یہ سانپ اس کی گردن میں طوق کی طرح ڈالا جائے گا۔

۲؎ لہزمتیہ یعنی منہ کے دو کونے (جبڑے) لہزمتین (لام کی زبر ہا ساکن زا کی زبر سے) معنی کان کے نیچے جبڑوں کی دو ابھری ہوئی ہڈیاں۔ شرح شیخ میں کہا لہزمتین یعنی منہ کی وہ دو ہڈیاں جن پر داڑھی کے بال اگتے ہیں چونکہ یہ ہڈیاں جبڑوں کے قریب ہوتی ہیں اس لیے جبڑوں سے اس کی تفسیر کر دی جاتی ہے۔ اس صورت میں لہزمتیہ کی ضمیر لفظ اقرع یا شجاع کی طرف لوٹتی ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے اس مالدار شخص کی طرف لوٹتی ہو۔ اور یا خذ کا مفعول یہ یعنی وہ سانپ اس کے دونوں جبڑوں اور ان کی ہڈیوں کو ڈسے گا۔ پھر وہ مال اس سے زبانِ حال یا زبانِ قال سے کہے گا میں تیرا وہ مال ہوں جس کی تو نے زکوٰۃ ادا نہ کی۔ اور میں تیرا وہ خزانہ جس سے تو نے زکوٰۃ جدا کر کے الگ نہ رکھی۔ تا آخر یعنی بِمَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ سَيُطَوَّقُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔ یعنی زکوٰۃ نہ دینے والے مالدار گمان

ذکریں کہ اللہ نے اپنے فضل سے جو مال انہیں عطا کیا ہے وہ ان کے لیے بہتر اور خیر ہے بلکہ وہ ان کے لیے برا ہے جس کے ساتھ یہ رگ بخل کرتے تھے۔ عنقریب یہ مال قیامت کے دن ان کی گردنوں میں طوق بنا کر ڈالا جائے گا۔

وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ رَجُلٍ يَكُوْنُ لَهٗ اِبِلٌ اَوْ بَقَرٌ اَوْ غَنَمٌ لَا يُؤَدِّيْ حَقَّهَا اِلَّا اُتِيَ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَعْظَمَ مَا يَكُوْنُ وَ اَسْمَنَهٗ تَطَأُهٗ بِاَخْفَافِهَا وَ تَنْطَحُهٗ بِقُرُوْنِهَا كُلَّمَا جَازَتْ اُخْرٰهَا رُدَّتْ عَلَيْهِ اُوْلٰهَا حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ.

(مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا نہیں ہے کوئی آدمی جس کی ملک میں اونٹ گائے اور بکریاں ہوں اور وہ ان کا حق ادا نہ کرے مگر انہیں قیامت کے دن لایا جائیگا بہت عظیم الجثہ اور فربہ کرکے تو وہ اسے اپنے سموں اور کھروں سے اور اپنے سینگوں سے روندیں اور پامال کریں گے۔ جب بھی ان کی آخری جماعت اس کے اوپر سے گزرے گی پہلی جماعت کو پھر اس پر لوٹایا جائے گا[1]۔ یہاں تک کہ لوگوں کے درمیان فیصلہ کر دیا جائے۔

(بخاری و مسلم)

[1] یہ عبارت اپنے ظاہر پر ہی واقع ہے۔ بخلاف حضرت ابوہریرہ کی اس حدیث کی عبارت کے جو گذشتہ صفحات میں مذکور ہوئی۔ جیسا کہ اس کی طرف اشارہ کر دیا گیا۔

وَعَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَاكُمُ الْمُصَدِّقُ فَلْيَصْدُرْ عَنْكُمْ وَهُوَ عَنْكُمْ رَاضٍ.

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت جریر[1] بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہارے پاس صدقہ وصول کرنے والا آئے[2] تو تم سے خوش واپس لوٹے[3]۔

(مسلم شریف)

[1] آپ مشاہیر صحابہ میں سے ہیں۔ نہایت خوبصورت، جلیل القدر اور اپنی قوم میں بزرگ شخصیت تھے۔

[2] یعنی جو امام (حاکم وقت) کی طرف سے زکوٰۃ وصول کرنے کے لیے آئے۔ اسے ساعی اور عامل کہتے ہیں۔ قاموس میں کہا مُصَدِّقٌ بروزن محدث یعنی صدقہ وصول کرنے والا اور متصدق تا سے صدقہ دینے والا۔

[3] کہ اس کے ساتھ اچھی طرح پیش آؤ اور کامل اور پورے طور پر صدقہ ادا کرو۔

وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی[1] قَالَ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَاهُ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی اٰلِ فُلَانٍ فَاَتَاهُ اَبِیْ بِصَدَقَتِهٖ فَقَالَ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی اٰلِ اَبِیْ اَوْفٰی۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ مبارک تھا کہ جب کوئی قوم صدقہ لے کر آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوتی تو آپ فرماتے[2]۔ اے اللہ آل فلاں پر اپنی رحمت نازل فرما[3]۔ چنانچہ میرا باپ اپنی زکوٰۃ لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا اے اللہ آل ابی اوفیٰ پر رحمت نازل فرما[4]۔ (بخاری و مسلم)

وَفِیْ رِوَايَةٍ اِذَا اَتَی الرَّجُلُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِصَدَقَتِهٖ قَالَ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ۔

اور ایک روایت میں اس طرح آیا ہے کہ جب کوئی آدمی اپنا صدقہ لے کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آتا تو آپ فرماتے اے اللہ تو اس پر رحمت[3] نازل کر۔

[1] یعنی آپ کا دستور یہ تھا کہ جب لوگ صدقات و زکوٰۃ لے کر حاضر ہوتے تو آپ انہیں ان کے مصارف میں صرف فرماتے تھے۔

[2] یعنی جو صدقہ و زکوٰۃ لے کر آیا ہے اس پر اور اس کی قوم پر۔

[3] حکم خداوندی بھی یہی تھا کہ آپ ان سے صدقہ قبول کریں۔ اور ان کے لیے دعائے رحمت کریں۔ جیسا کہ قرآن مجید میں صراحۃ وارد ہے خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً وَّصَلِّ عَلَيْهِمْ۔ آپ ان کے اموال سے صدقہ وصول کریں اور ان کے لیے دعائے رحمت کریں۔

[4] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آل فلاں سے خود فلاں مراد ہے۔ اور لفظ آل زائد ہے جیسا کہ آل فرعون اور آل داؤد کہ اس سے ان کی آل مراد نہیں بلکہ خود ان کی اپنی ذوات مراد ہیں۔ پھر پیروکار تابع ہونے کی بنا پر اس میں داخل ہو سکتے ہیں جیسا کہ ہم نے ترجمہ میں اس جانب اشارہ کیا ہے۔

وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ[1] قَالَ بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُمَرَ عَلَی الصَّدَقَةِ فَقِيْلَ مَنَعَ ابْنُ جَمِيْلٍ وَخَالِدُ بْنُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو صدقہ وصول کرنے کے لیے بھیجا تو خدمت اقدس میں عرض کیا گیا کہ ابن جمیل[1]

